حضرت امام احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کی مکمل سوانح حیات

# حیاتِ اعلیٰ حضرت

مکمل

مُصنّف:
ملک العلماء حضرت علامہ محمد ظفر الدین بہاری رحمۃ اللہ علیہ

ترتیب:
علامہ مفتی محمد مطیع الرحمٰن رضوی



تصحیح
الحافظ القاری مولانا غلام حسن قادری
مفتی دارالعلوم حزب الاحناف لاہور

ناشر
اکبر بک سیلرز لاہور

الصلوٰۃ والسلام علیک یا سیدی یا رسول اللہ
وعلیٰ الک واصحابک یا حبیب اللہ


| | | |
|---|---|---|
| نام کتاب | ............ | حیاتِ اعلیٰ حضرت (کامل) |
| مؤلف | ............ | علامہ ظفر الدین بہاری رحمۃ اللہ علیہ |
| ترتیب | ............ | علامہ مفتی مطیع الرحمٰن رضوی |
| تصحیح | ............ | الحافظ القاری مفتی غلام حسن قادری<br>مفتی دار العلوم حزب الاحناف لاہور |
| صفحات | ............ | 840 |
| تعداد | ............ | 1100 |
| کمپوزنگ | ............ | زاہد اقبال |
| اشاعت | ............ | فروری 2014ء |
| ناشر | ............ | محمد اکبر قادری |
| قیمت | ............ | 900 روپے |

ناشر
اکبر بک سیلرز
زبیدہ سنٹر 40 اردو بازار لاہور

# فہرست مضامین

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| 27 وفق | ۳۲۹ |
| 28 توقیت | ۳۲۹ |
| 29 ہیئت | ۳۲۹ |
| 30 حساب | ۳۲۹ |
| 31 ارثماطیقی | ۳۳۰ |
| 32 ریاضی | ۳۳۰ |
| 33 ہندسہ | ۳۳۱ |
| 34 جبر و مقابلہ | ۳۳۱ |
| 35 زیجات | ۳۳۱ |
| 36 جفر | ۳۳۱ |
| 37 نجوم | ۳۳۲ |
| 38 شتی | ۳۳۹ |
| 39 تصنیفات باعتبار موضوع | ۳۴۰ |
| 40 رد نصاریٰ | ۳۴۰ |
| 41 رد ہنود | ۳۴۲ |
| 42 رد آریہ | ۳۴۲ |
| 43 رد نیچریہ | ۳۴۲ |
| 44 رد قادیانیہ | ۳۴۶ |
| 45 رد روافض | ۳۵۳ |
| 46 رد نواصب | ۳۵۶ |
| 47 رد وہابیہ | ۳۵۶ |
| 48 رد غیر مقلدین | ۳۶۵ |
| 49 رد ندوہ | ۳۶۸ |
| 50 رد مفسقہ | ۳۸۸ |
| 51 رد تفضیلہ | ۳۸۹ |
| 52 رد متصوفہ | ۳۹۰ |
| 53 رد مولوی اسماعیل دہلوی | ۳۹۱ |
| 54 رد مولوی قاسم نانوتوی | ۴۰۰ |
| 55 رد مولوی رشید احمد گنگوہی | ۴۰۱ |
| 56 رد مولوی اشرف علی تھانوی | ۴۰۶ |
| 57 رد مولوی نذیر حسین | ۴۰۸ |
| 58 بعض تصنیفات پر تبصرہ | ۴۰۹ |
| 59 الفیوضات الملکیۃ لمحب الدولۃ المکیۃ | ۴۰۹ |
| 60 نفی الفیئ عمن اضاء کل شیئ | ۴۲۱ |
| 61 انفس الفکر فی قربان البکر | ۴۲۹ |
| 62 اقامۃ القیامۃ علیٰ طاعن القیام لنبی تہامہ | ۴۳۸ |
| 63 منیر العین فی حکم تقبیل الابہامین | ۴۵۸ |
| 64 الاہلی من السکر لطلبۃ سکر روسہ | ۴۸۱ |
| 65 انوار الانتباہ فی حل نداء یا رسول اللہ | ۴۹۳ |
| 66 تجلی الیقین بان نبینا سید المرسلین | ۴۹۸ |
| 67 حیات الموات فی بیان سماع الاموات | ۵۰۹ |
| 68 انہار الانوار من یم صلاۃ الاسرار | ۵۲۵ |
| 69 ازہار الانوار من صبا صلاۃ الاسرار | ۵۳۹ |
| 70 اسماع الاربعین فی شفاعۃ سید المحبوبین | ۵۴۲ |
| 71 النہی الاکید عن الصلاۃ وراء عدی التقلید | ۵۲۵ |
| 72 ازکی الاہلال بابطال ما احدث الناس فی امر الہلال | ۵۶۶ |
| 73 صفائح اللجین فی کون التصافح بکفی الیدین | ۵۷۷ |
| 74 التحبیر بباب التقدیر | ۵۸۶ |
| 75 ثلج الصدر لایمان القدر | ۵۹۱ |
| کلماتِ دعائیہ | ۵۹۷ |
| ارشاداتِ عالیہ | ۵۹۸ |
| **﴿حصہ سوئم﴾** | |
| 1 رویائے صادقہ | ۶۰۱ |
| 2 بیعت و ارشاد | ۶۰۶ |
| اجرائے سلسلہ کے لیے خواب میں پیرومرشد کا حکم | ۶۰۶ |
| سلسلۂ بیعت | ۶۰۶ |
| بیعت کرنے کا طریقہ | ۶۰۷ |
| عورتوں کی بیعت کرتے وقت پردے کا حکم | ۶۰۸ |
| بیعت سے مقصود | ۶۰۸ |
| 3 شجرۂ شریف | ۶۰۹ |

# عرضِ حال

اعلیٰ حضرت امام اہل سنت امام احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمۃ کی بابرکت زندگی، آپ کی خدمات دینیہ، کمالات و کرامات، تصانیف ومصروفیات پر مشتمل جامع اور مستند کتاب حیات اعلیٰ حضرت جس کو آپ کے ایک شاگرد رشید فاضل علامہ دینیہ اور خلیفۂ خاص ملک العلماء مولانا محمد ظفر الدین قادری رضوی علیہ الرحمۃ نے ترتیب دیا ہے۔ آپ یقیناً امام اہل سنت کے چہیتے خلیفہ، شاگرد اور مرید ہیں جن کو کبھی تو اعلیٰ حضرت ولدی الاعز (میرے عزیز ترین بیٹے) کہہ کر مخاطب فرماتے کبھی حبیبی و ولدی وقرۃ عینی (میرے پیارے بیٹے اور میری آنکھوں کی ٹھنڈک) کبھی ولدی اعزک اللّٰہ فی الدنیا والدین (میرے بچے اللہ تجھے دین ودنیا کی عزتیں عطا فرمائے) بعض خطوط میں برادرِ دینی ویقینی کے جانفزا الفاظ ارشاد فرمائے اور بعض جگہ جان پدر بلکہ از جان بہتر کہہ کر پکارا۔ آپ نے خود اپنے اس ہونہار شاگرد رشید اور مرید خاص کو حامی سنت اور ماحی فتن کے بابرکت القابات سے بھی نوازا۔ چنانچہ اس شاگرد رشید، خلیفہ اعظم اور مرید خاص نے اپنے مرشد گرامی واستاذ محترم کے حالات (تریسٹھ سالہ زندگی ۱۸۵۶ء تا ۱۹۲۱ء) اس کتاب میں درج فرمائے ہیں اور اپنے محسن ومربی کے ساتھ وفاداری کا حق ادا کر دیا ہے، اس کتاب کے اکثر واقعات فاضل مؤلف کے مشاورتی قلم کا نتیجہ ہیں تاہم فاضل مؤلف کے ایک رفیق کار اور امام اہل سنت کے خدمتگار سید ایوب علی رضوی کی محنت وکاوش کا بھی اس کتاب کے معرض وجود میں لانے کے لیے ایک نمایاں حصہ ہے جو بریلی شریف میں اعلیٰ حضرت کے قلمی مسودات، تالیفات اور فتاویٰ جات کے ایک عرصہ تک منتظر رہے۔ یہ کتاب ترتیب دینے کی انہوں نے ہی تشویق پیدا کی اور ان ہر دو حضرات کی کاوشوں کا نتیجہ ہے کہ یہ کتاب آج عاشقان اعلیٰ حضرت کے دلوں کو سرور اور آنکھوں کو نور بخش رہی ہے۔

عزیز القدر جناب محمد اکبر قادری صاحب اکبر بک سیلرز اردو بازار لاہور کو یہ سعادت حاصل ہو رہی ہے کہ وہ ایک نئے ولولے کے ساتھ ان تین جلدوں کے ضخیم سیٹ کو ایک جلد میں طبع کر رہے ہیں یقیناً یہ اہل سنت کیلئے خوشی کا موقع ہے اور اللہ تعالیٰ ان کو جزائے خیر سے نوازے۔

یاد رہے: مطبوعہ انڈیا میں حضرت مولانا محمد مطیع الرحمٰن صاحب کا مضمون جو کتاب کی ابتداء میں تھا انتہائی مشکل ہونے کی وجہ سے حذف کیا گیا ہے تاکہ پڑھنے والا ابتداء میں ہی اکتاہٹ محسوس نہ کرے اور باقی کتاب کے مطالع سے کہیں اس وجہ سے محروم نہ رہ جائے کہ آگے بھی اس طرح مشکل ہی ہوگی۔ اللہ تعالیٰ حضرت مولانا کی اس محنت پر ان کو اجر عظیمہ سے نوازے۔

ایں دعا از من واز جملہ جہاں آمین باد

دعا گو وطالبِ دعا: غلام حسن قادری

مرکزی دار العلوم حزب الاحناف لاہور

۲۱-۲-۲۰۱۴

# عرضِ ناشر

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم
الحمد للّٰہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام
علٰی سیّد الانبیاء والمرسلین

اللہ رب العزت جل شانہ کا بے حد وشمار شکر کہ اس کی رحمتِ کاملہ' اعانت ونصرت اور اس کے محبوبِ کریم حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ بابرکات کے وسیلۂ جلیلہ سے ہمیں آپ قارئین کی خدمت میں مختلف موضوعات پر معیاری دینی اسلامی کتب شائع کر کے پیش کرنے کی سعادت حاصل ہے۔ الحمد للہ۔

ہم اہلِ شوق ومحبت کی علمی پیاس بجھانے کے لئے حتی الامکان سعی وکاوش میں مسلسل کوشاں ہیں۔

آپ سے التماس ہے کہ ممکن ہو تو اپنے قیمتی وقت سے چند لمحات نکال کر ہمیں اپنے گراں بہا مشوروں اور آراء سے نوازتے رہئے' تاکہ ہماری مزید رہنمائی ہو اور ہم اپنی کتب کو اور زیادہ بہتر انداز اور معیار کی رفعتوں تک لے جائیں۔ بفضلہٖ تعالیٰ۔

امید ہے زیرِ نظر کتاب ''حیاتِ اعلیٰ حضرت (کامل)'' متلاشیانِ علم وعرفان کے لئے باعثِ تسکین ہوگی۔

آپ کا خیر اندیش
محمد اکبر قادری

# گفتنی

اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت امام احمد رضا ۱۰ر شوال ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۴ر جون ۱۸۵۶ء کو اتر پردیش کے شہر بریلی میں ایک دینی وعلمی گھرانے کے اندر پیدا ہوئے۔

☆ بسم اللہ خوانی ہی کے دن الف، با، تا، ثا پڑھتے ہوئے لا پر اعتراضات کئے۔

☆ چار سال کی عمر میں ناظرہ قرآن ختم کرلیا۔

☆ چھ سال کی عمر میں ایک نووارد عرب سے دیر تک فصیح عربی میں گفتگو کی۔

☆ آٹھ سال کی عمر میں فن نحو کی ھدایۃ النحو نامی درسی کتاب پڑھنے کے دوران ہی عربی زبان میں اس کی شرح لکھی۔

☆ دس سال کی عمر میں اصول فقہ کی نہایت معرکۃ الآراء ادق واہم کتاب مسلم الثبوت مصنفہ حضرت علامہ محبّ اللہ بہاری کی بسیط شرح تصنیف فرمائی۔

☆ تیرہ سال دس ماہ پانچ دن کی عمر میں تمام علوم مروجہ درسیہ سے فراغت حاصل کر کے باقاعدہ تدریس کا آغاز کیا، اور منصب افتا کی ذمہ داری سنبھال لی ...... پھر خداداد ذہانت اور زور مطالعہ سے بتدریج مختلف شرقی وغربی علوم کو خود ہی حل فرما کر داد تحقیق دی۔

☆ بائیس سال کی عمر میں بیعت وخلافت سے مشرف ہوئے اور پیرومرشد نے فخریہ ارشاد فرمایا:

قیامت کے روز خدا نے پوچھا کہ آل رسول! دنیا سے کیا لائے ہو؟ تو احمد رضا کو پیش کردوں گا۔

اب تدریس، افتا اور تالیف وتصنیف کے ساتھ ساتھ اصلاح معاشرہ کی طرف خصوصی توجہ دی۔ مسلمانوں میں پھیلے ہوئے غلط رسم ورواج کو مٹانے کے درپے ہوئے، بدعات وخرافات کے خلاف محاذ قائم کیا اور دوسرے مذاہب کی تردید کے ساتھ ساتھ خود اسلام کے نام پر غیر اسلامی نظریات پھیلانے والے مختلف فرقوں کے ردّ وابطال میں پوری تن دہی کے ساتھ مصروف ہوگئے۔

☆ ۱۳۱۸ھ مطابق ۱۹۰۰ء کو مخدوم جہاں شیخ شرف الدین احمد یحییٰ منیری کے جانشین جناب حضور شاہ امین احمد فردوسی،

زیب سجادہ 'خانقاہ معظم بہار شریف' کی صدارت میں منعقدہ پٹنہ کے تاریخ ساز اجلاس کے اندر غیر منقسم ہندوستان (موجودہ ہندوپاک اور بنگلہ دیش) کے سینکڑوں عمائد علماء، مشائخ اور خانقاہوں کے سجادہ نشین حضرات کی موجودگی میں **مجدد مائۃ حاضرہ** (موجودہ صدی کا مجدد) کے خطاب سے سرفراز ہوئے......اور آپ کی جملہ تصانیف جو اس وقت دوسو کے قریب تھیں، ان کا نصف حصہ یعنی تقریباً ایک سو کتابوں کا پہلا ایڈیشن یہیں مطبع **تحفہ حنفیہ** سے شائع ہوا۔

☆ ۱۳۲۴ھ مطابق ۱۹۰۶ء میں مکہ معظّمہ، مدینہ منورہ اور دوسرے ممالک کے علماء ومشائخ نے بھی آپ کی **مجددیت** کا برملا اعتراف کیا، اور آپ کو **امام الائمہ** کے لقب سے یاد کیا۔

☆ ۱۳۳۰ھ مطابق ۱۹۱۱ء کو آپ نے قرآن کریم کا اُردو زبان میں صحیح ترین ترجمہ **کنز الایمان**......پھر بارہ جلدوں (موجودہ تیس جلدوں) میں فقہ اسلامی کا **عظیم انسائیکلو پیڈیا، فتاویٰ رضویہ** عالم اسلام کو عطا فرمایا۔

پھر احیائے علوم اور تجدید دین کے ان داخلی امور کی انجام دہی کے ساتھ خارجی امور کی طرف بھی عنان توجہ منعطف کی۔ فلسفیوں کے ہذیانات واضح کیے......سائنس کی قد آور شخصیتوں نیوٹن، کاپرنیکس، کیپلر اور آئن سٹائن کا تعاقب کرتے ہوئے ان کے بعض غلط نظریات کا انہیں کے اصولوں کی روشنی میں رَدّ فرمایا......امریکہ کے مشہور منجم پروفیسر ایف پورٹا کی غلط پیشین گوئی کی دھجیاں اڑائیں...... مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے وائس چانسلر ماہر ریاضیات پروفیسر ضیاء الدین کے لاینحل سوالوں کو حل فرمایا، جس کے اعتراف میں ان کو یہ کہنے پر مجبور ہونا پڑا کہ نوبل انعام کی مستحق تو درحقیقت یہ ہستی ہے جو نام ونمود سے دور، کنج خمولی کے اندر بوریائے بے ریائی پہ بیٹھی خوش ہے:

نہ مرا نوش ز تحسین نہ مرا نیش زطعن
نہ مرا ہوش بمدحے نہ مرا گوش ذمے
منم و کنج خمولی کہ نہ گنجد دروے
جز من و چند کتابے و دوات و قلمے

اور اسی کنج خمولی سے انگریز اور انکی غاصبانہ حکومت کی مخالفت کی......غیر شرعی تحریک خلافت کا رَدّ کیا......اور ہندوستان سے مسلمانوں کی عام ہجرت پر بند باندھا۔

اس طرح قمری مہینے کے اعتبار سے ۶۷ سال کچھ ماہ کی عمر پاکر ۲۵ رصفر ۱۳۴۰ھ مطابق ۲۸ را کتوبر ۱۹۲۱ء کو اس دارفانی سے دار آخرت کی طرف رحلت فرمائی۔ تو ملی وقومی اثاثے میں ستھرا دین، پاکیزہ معاشرہ، پچاس سے زائد قدیم وجدید علوم وفنون پر مشتمل مختلف زبانوں میں ایک ہزار کے قریب تصنیفات......اور حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا، مفتی اعظم مولانا مصطفےٰ رضا جیسے اخلاف......عید الاسلام مولانا عبدالسلام، صدر الشریعہ مولانا امجد علی، صدر الافاضل مولانا نعیم الدین مرادآبادی،

ملک العلماء مولانا ظفر الدین بہاری، اشرف العلماء مولانا سیّد سلیمان اشرف بہاری، عالم ربانی مولانا احمد اشرف کچھوچھوی، مبلغ اسلام مولانا عبد العلیم میرٹھی، ضیاء الاسلام حضرت مولانا ضیاء الدین مدنی، حضرت مولانا شیخ صالح مکی، حضرت مولانا احمد ابوالخیر مکی، حضرت مولانا عبد اللہ مکی، حضرت مولانا عبد الحیٔ فاسی وغیرہ ہم جیسے سو سے زائد تلامذہ وخلفا عجم وعرب میں چھوڑے۔

مگر حیرت ہوتی ہے کہ وصال کو چوتھائی صدی سے زائد گزر جانے پر بھی آپ کی سیرت وسوانح پر کوئی مستقل تصنیف نہیں ہو سکی، جس کا سبب میں اس کے سوا کیا عرض کروں کہ جس طرح مجددیت کے خطاب سے آپ پٹنہ ہی کی سرزمین پر سرفراز ہوئے تھے، اور پٹنہ ہی نے آپ کے مسلک ونظریات کی اشاعت میں سب سے زیادہ حصہ لیا تھا، اسی طرح شاید خدا کو منظور تھا کہ آپ کی سیرت وسوانح بھی پٹنہ ہی کی سرزمین پر لکھی جائے۔

ورنہ کتنے ہی وہ لوگ جن کا دین وملت چھوڑ، علم وفن کی خدمت میں بھی اعلیٰ حضرت کے بالمقابل کوئی خاص حصہ نہیں، انتقال کے بعد ان کی ضخیم ضخیم سوانح عمریاں شائع ہو گئیں؛ اور وہ حضرات ایک دم کیا سے کیا ہو گئے۔

بہر حال اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت کی پہلی با قاعدہ سوانح حیات لکھنے کی سعادت ملک العلماء مولانا ظفر الدین بہاری کے حصہ میں آئی۔ اسے بھی قدرت کا کرشمہ ہی کہیں گے کہ امام احمد رضا کا مدرسہ منظر اسلام کی بنیاد کا سبب بھی ملک العلماء بہاری ہی بنے، اس کے اولین طالب علم بھی وہی اور ان کے دوست مولانا عبد الرشید بہاری رہے، جن کو بخاری شریف کا پہلا سبق پڑھا کر امام احمد رضا نے منظر اسلام کا افتتاح کیا، اور فتاویٰ رضویہ جلد اوّل کا آغاز بھی ملک العلماء بہاری ہی کے استفتا سے ہوا۔ الغرض! ملک العلماء نے مظہر المناقب کے تاریخی لقب سے بنام حیات اعلیٰ حضرت چار جلدوں میں یہ پہلی با قاعدہ سوانح تصنیف فرمائی۔ جس کی پہلی جلد ۲۱ رشعبان المعظم ۱۳۶۹ھ کو مبیضہ ہو کر شائع ہوئی، اور اعلیٰ حضرت پر کام کرنے والوں کے لیے اولین ماخذ بنی۔ اسی کے متعدد ایڈیشن پاکستان سے ہندوستان تک شائع ہوئے۔

۱۳۸۲ھ میں ملک العلماء کا وصال ہو گیا تو باقی ماندہ تین جلدیں ان کے صاحبزادہ محترم مختار الدین آرزو کی وساطت سے امین شریعت حضرت مفتی رفاقت حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے صاحبزادہ گرامی حضرت مولانا محمود احمد صاحب اشرفی کو ملیں، اور ان کے پاس تقریباً بیس سال تک رہیں۔ لگ بھگ دس سال پہلے الجامعۃ الرضویہ پٹنہ کے بانی جناب سیّد ولی الدین صاحب رضوی مولانا موصوف سے تینوں جلدوں کے مسودے پٹنہ لے آئے اور مستقل کاتب رکھ کر مدرسین جامعہ کی نگرانی میں کتابت شروع کرا دی۔ آدھی سے زیادہ کتابت ہو چکی تھی کہ جامعہ کے کسی معاملہ میں ولی الدین صاحب سے بعض مدرسین کو اختلاف ہو گیا، اور وہ حضرات ولی الدین دشمنی میں اصل کے ساتھ کتابت شدہ کاپیاں بھی مولانا احمد صاحب اشرفی کو سپرد کر آئے، اور موصوف کو ولی الدین صاحب سے ناراض کر دیا۔

آج سے کوئی چار سال پہلے کی بات ہے کہ میں عزیزی مولانا امجد رضا کے توسط سے حضرت مولانا محمود احمد صاحب

کی صدارت میں انہیں کے در دولت کے قریب، دیوبندیوں سے ایک مناظرہ کے لیے بحیثیت مناظر حاضر ہوا۔ میرے ہمراہ جناب سیّد ولی الدین صاحب رضوی بھی تھے۔ دوران گفتگو حیات اعلیٰ حضرت کا تذکرہ آیا تو مولانا محمود صاحب نے فرمایا کہ میں نے تو اخلاص کے ساتھ تمام مخطوطہ جلدیں ولی الدین صاحب کے سپرد کر دی تھیں، مگر الجامعة الرضویہ کے مدرسین ہی نے میرے متعلق ان کے جن خیالات کا انکشاف کیا، ان سے میرے جذبات واحساسات کو سخت صدمہ پہنچا۔

پھر موصوف نے ان مدرسین کے بقول، ولی الدین صاحب کے جن خیالات کا اظہار کیا، وہ واقعی ایسے تھے کہ ان سے کسی بھی شخص کا متاثر ہو جانا لازمی تھا۔ حالانکہ وہ سراسر غلط اور محض ولی الدین صاحب کی مخاصمت میں من گڑھت تھے۔

بہر حال! اب جبکہ ان کو صحیح حالات کا علم ہوا تو افسوس کرتے ہوئے میری نگرانی میں ولی الدین صاحب کے ذریعہ طباعت پر دوبارہ راضی ہو گئے۔ پھر کئی بار کی آمد و رفت کے بعد دوسری جلد کا مخطوطہ عنایت فرمایا: اور تیسری اور چوتھی جلدوں کے مخطوطوں کے لیے آئندہ حاضر ہونے کا حکم دیا۔ ابھی میں اس مخطوطہ کا بالاستیعاب مطالعہ بھی نہ کر پایا تھا کہ خدا کی شان! ڈاکٹروں کے بقول مجھ پر پہلی مرتبہ دل کا دورہ پڑا؛ اور پٹنہ سے کلکتہ تک علاج میں کئی مہینے لگ گئے۔ اس کے بعد خدا خدا کر کے صحت یاب ہو کر پٹنہ پہنچا تو تیسری اور چوتھی جلدوں کے لیے آمد و رفت شروع کی۔ اس طرح مسلسل تگ و دو کے بعد چوتھی جلد کا مخطوطہ اور تیسری جلد کے چند کتابت شدہ اوراق حاصل ہوئے۔ اسی دوران میں ادارہ شرعیہ کی خدمات سے مستعفی ہو کر گھر چلا گیا اور یہ کام پھر ایک بار کھٹائی میں پڑ گیا۔ مگر خدا بھلا کرے ولی الدین صاحب رضوی کا کہ وہ حیات اعلیٰ حضرت کی خاطر مجھے بصد اصرار الجامعة الرضویہ لے آئے۔ یہاں آیا تو میں حیات اعلیٰ حضرت پر کام کے لالچ میں، لیکن چونکہ جامعہ کے مہتمم حضرت مولانا سیّد سراج اظہر صاحب رضوی بعض وجوہات کی بنا پر اہتمام سے علیحدہ ہو گئے تھے، جس کی وجہ سے جامعہ اچانک بحران کا شکار ہو گیا تھا، مجبوراً مجھے پہلے اس طرف توجہ دینی پڑی۔

پھر میری یہاں آمد کی خبر جیسے ہی مشتہر ہوئی، احباب کی سفارشات اور بزرگوں کے حکم ناموں کے ساتھ ملک کے مختلف گوشوں سے نو فارغ علماء تربیت افتا کے لیے آنے شروع ہو گئے، اور چار و ناچار مجھے اس فریضے کی ذمہ داری لینی پڑی۔

میں گیسٹک (Gastritis) اور ہارنیا (Hernia) کے ساتھ دل (Heart) کا بھی مریض، اور کاموں کی کثرت کا یہ عالم کہ ایک طرف تو جامعہ کا مکمل انتظام وانصرام، دوسری طرف اونچے درجوں کی بعض کتابوں کا درس، اور تیسری طرف مشق افتاء کے لیے آئے ہوئے علما کی تربیت۔ پھر بعض اہم استفتوں کے جوابات، اور ضروری موضوعات پر تصنیف و تالیف، نیز حسب ضرورت اسلام مخالف جماعتوں سے مناظرہ و مباحثہ مستزاد!

پھر بھی جب کبھی دم مارنے کی فرصت ہوتی، تیسری جلد کے لیے حضرت مولانا محمود احمد صاحب کے پاس دوڑا جاتا، مگر

افسوس کہ ہزار دوڑ دھوپ کے باوجود تیسری جلد نہیں مل سکی۔ موصوف کے بقول شاید یہ جلد الجامعۃ الرضویہ کے ان سابق مدرسین کے ہاتھوں خرد برد ہوگئی، جن سے جناب ولی الدین صاحب کا اختلاف ہوگیا تھا۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

تیسری جلد سے مایوس ہوکر دوسری اور چوتھی جلد کو پہلی مطبوعہ جلد کے ساتھ ملا کر مطالعہ کیا تو واضح ہوا کہ کتاب موجودہ ترتیب کے ساتھ پرانے وقتوں میں چاہے جس قدر مفید رہی ہو، آج کے لحاظ سے ہرگز موزوں نہیں۔ پھر کتابت کی غلطیوں نے تو بے شمار مقامات پر مطلب ہی خبط کر دیا ہے۔ اس لیے اسے خام مواد مان کر از سرِ نو ترتیب و تہذیب کی ضرورت ہے۔ یعنی کہیں کہیں سے دوسری جلد کے کچھ حصے چوتھی جلد میں چوتھی جلد کے کچھ حصے دوسری جلد میں لائے جائیں۔ بلکہ خود ایک ہی جلد کے کچھ حصوں میں بھی تقدیم و تاخیر کی جائے، مکررات حذف کیے جائیں اور اغلاط کی درستگی ہو، نیز پیرابندی کی جائے، ڈیش اور کامے لگائے جائیں۔

لہٰذا سب سے پہلے حضرت مولانا محمود صاحب موصوف کے مشورے اور محبِّ گرامی حضرت مولانا محمد عبدالمبین نعمانی مدظلہ العالی کی معاونت سے سوانح حیات کا ایک ذہنی خاکہ صفحۂ قرطاس پہ اتارا، اور اس خاکہ کو سامنے رکھ کر پھر سے تینوں جلدوں کا مطالعہ شروع کیا۔ اب جس جلد میں بھی جو بات جس عنوان کی ملی، وہاں نشاندہی کر کے خاکہ میں بقید صفحہ وسطر بطور اشاریہ لکھ لیا۔ ساتھ ہی پیرابندی کی، ڈیش، کامے اور حوض کے نشانات لگائے۔ کہیں کہیں حواشی کا اضافہ کیا؛ اور اپنی دانست میں اغلاط درست کیے، جس کی ایک جھلک آپ آگے ملاحظہ فرمائیں گے۔

اس طرح جب ترتیب کا کام مکمل ہوا تو ضرورت ہوئی کہ کتاب کی تینوں جلدیں خاکہ کے مطابق نقل کر کے کاتب کو سپرد کی جائیں، مگر یہ مجھ جیسے عدیم الفرصت کے لیے ممکن نہیں تھا۔

بریلی شریف حاضری کے دوران گرامی قدر ڈاکٹر عبدالنعیم عزیزی سے اس کا تذکرہ آیا تو انہوں نے یہ ترکیب بتائی کہ پوری کتاب نقل کرنے کی بجائے اس کے جتنے حصے کو جہاں لے جانا ہو، تراش کر وہاں چسپاں کر دیا جائے۔ مجھے یہ ترکیب پسند آئی اور میں نے اس کے لیے انہی کو دعوت دی۔ وہ وقفے وقفے سے دو تین بار پٹنہ تشریف لائے اور خود یہ فریضہ انجام دیا۔ اس کے بعد کتاب انہی کی نگرانی میں کتابت کے لیے مشہور خطاط جناب زرق قادری الماسی کے سپرد ہوئی۔ ابھی تقریباً ساٹھ صفحات ہی کی کتابت ہو پائی تھی کہ داعی اجل کی طرف سے بلاوا آیا، اور زرق صاحب دل کے ایک دورے میں اچانک دنیا چھوڑ گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون! اس کتابت کا بھی یہ عالم تھا کہ کہیں تو ترتیب جدید تھی اور کہیں وہی ترتیب قدیم۔ وجہ یہ کہ دوسرے مقامات کے تراشے جو چسپاں کیے گئے تھے، وہ جگہ جگہ سے الگ ہو گئے تھے۔

اسی دوران میں (Cervical Spondelytis) کا شکار ہو گیا، مسلسل علاج اور (Neck Color) کے استعمال سے کام کے لائق ہوا تو (Scatica) میں مبتلا ہو گیا جس سے چلنا پھرنا تو ایک طرف، اٹھنا بیٹھنا تک دشوار ہو گیا۔ اس کے لیے بھی دوا اور انجکشن کے ساتھ (Waift Belt) کا سہارا لینا پڑا، جس کے بعد کچھ تو افاقہ ہوا اور کچھ یہ کہ

رنج سے خوگر ہوا انساں تو مٹ جاتا ہے رنج
مشکلیں مجھ پر پڑیں اتنی کہ آساں ہو گئیں

اکتوبر ۱۹۹۹ء کو عرس قاسمی میں مارہرہ مقدسہ کی حاضری ہوئی تو وہاں دوسرے احباب کے ساتھ عالی جناب صاحبزادہ وجاہت رسول صاحب مدیر اعلیٰ ماہنامہ معارف رضا کراچی سے بھی حیات اعلیٰ حضرت کا ذکر آیا۔ انہوں نے اصرار کے ساتھ فرمایا کہ کاتب سے کتابت کی بجائے کمپوٹرائزڈ کیلی گرافی (Computerised Calligraphy) ہو۔ دوسرے احباب نے بھی ان کی موافقت کی۔ مگر چسپاں کردہ تراشے جدا ہو جانے سے پھر وہی دشواری تھی کہ یا تو پوری کتاب نئی ترتیب سے نقل کی جائے، جس کا میں متحمل نہیں تھا یا پھر تراشے دوبارہ چسپاں کیے جائیں، اور مسودہ کسی کمپوٹر سینٹر کے حوالے کیا جائے، جس کے لیے میں بعض وجوہ سے تیار نہ تھا۔ اس لیے فیصلہ کیا کہ جامعہ میں کمپیوٹر خرید کر اپنی موجودگی ہی میں یہ کام کراؤں اگرچہ جامعہ کی مالی پوزیشن اس کی اجازت نہیں دیتی تھی پھر بھی کسی نہ کسی طرح کمپیوٹر خرید لیا گیا، اور حضرت مولانا محمد عبدالمبین صاحب نعمانی کی وساطت سے کمپوزنگ کے لیے مولانا محمد افروز القادری چریا کوٹی کی خدمات حاصل کیں۔ موصوف نے بڑی محنت وجاں فشانی سے یہ فریضہ انجام دیا۔ مولانا نے میرے ساتھ جتنی محنت کی ہے شاید ہی کوئی کمپوزیٹر اتنی زحمت برداشت کرتا۔ اس طرح تقریباً ایک سال کی مدت میں کمپوزنگ کی تکمیل ہوئی۔

**اغلاط کی تصحیح:**

غیر مطبوعہ جلدوں کو مسودے سے نقل کرنے کی خدمت ملک العلماء نے جامعہ لطیفیہ بحر العلوم کٹھیار میں شرح جامی پڑھنے والے دو شاگردوں سے لی تھی۔ استاذی حضرت خواجہ مظفر حسین صاحب مدظلہ العالی اور حضرت مولانا عبدالرشید صاحب رشیدی۔ حضرت خواجہ صاحب کے بقول مبیضہ کرتے وقت مسودہ کے جو الفاظ ان لوگوں کی سمجھ میں نہیں آتے تھے، وہ حضرات ملک العلماء کی ڈانٹ سے بچنے کے لیے اپنے طور پر ہو بہو نقل کر دیتے یا پھر اس کو چھوڑ کر آگے بڑھ جاتے تھے۔ کہیں کوئی سطر چھوٹ جاتی تو اسے حاشیہ میں یا بین السطور لکھتے بھی نہیں تھے، اور مکرر ہو جاتی تو قلم زد بھی نہیں کرتے تھے۔ غیر مطبوعہ جلدوں میں اس طرح کے مقامات تو قارئین کی نگاہ میں نہیں، مطبوعہ حصہ جو پاکستان سے یہاں تک مختلف مطابع سے شائع ہوتا رہا ہے، اس کے تمام ایڈیشنوں میں قدر مشترک کے طور پر جو غلطیاں موجود ہیں۔

ان کی تفصیل مطلوب ہو تو مولانا مطیع الرحمٰن رضوی کے مضمون میں ملاحظہ فرمائیں جو کہ حیاتِ اعلیٰ حضرت مطبوعہ انڈیا کے اندر موجود ہیں۔

---

الحمد للہ کہ اس طرح نہ صرف حیات اعلیٰ حضرت میں مطبوعہ اغلاط کی تصحیح ہوئی بلکہ فتاویٰ رضویہ جلد ۲ اور ۱۱ میں مطبوعہ اغلاط کی بھی تصحیح ہو گئی۔

کسی مسودے کا ایڈٹ (Edit) اور تصحیح پھر از سر نو ترتیب و تہذیب کا کام کتنا مشکل ہے اس کا صحیح اندازہ قارئین اور ناشرین کتب کو نہیں ہوتا، اس خاردار وادی سے جو گزرا ہوگا، اور اس راہ کی مشکلات سے دو چار ہوا ہوگا وہی کچھ سمجھ سکتا ہے، پڑھنے والے تو بالعموم عیب ہی ڈھونڈتے ہیں کہ وہی ان کی نظروں کے سامنے ہوتے ہیں۔ البتہ محنتیں اور جاں کاہیاں تو پردۂ خفا میں ہوتی ہیں جن تک رسائی کے لیے ژرف نگاہی کی ضرورت ہے۔

حیات اعلیٰ حضرت تصنیف کے بعد تقریباً پچاس سال تک چھپ کیوں نہیں سکی؟ بلکہ ایک بار تو آدھی کتابت ہو جانے کے باوجود پھر مولانا محمود احمد صاحب کے پاس واپس چلی گئی۔ اس پہ غور کرتا ہوں تو اللہ کی بے پناہ حکمت نظر آتی ہے، شاید قدرت ہی کو یہ منظور تھا کہ کتاب چاہے دیر سے منظر عام پر آئے، مگر انسانی بساط کے مطابق تصحیح کے ساتھ آئے۔

توقیت سے متعلق اغلاط کی تصحیح استاذ گرامی حضرت خواجہ صاحب قبلہ کی ہدایتوں کے سائے میں ہو سکی، تاریخ سے متعلق بعض اشعار کی تصحیح میں گرامی قدر مولانا محمد احمد صاحب مصباحی کی کاوشیں شریک رہیں۔ بیشتر آیات کریمہ کی تخریج اور ان پر اعراب لگانے کا فریضہ عزیزی مولانا افروز القادری چریا کوٹی نے انجام دیا۔ اس پر نظر ثانی اور پوری کتب کی پروف ریڈنگ میں محبّ گرامی حضرت مولانا محمد عبد المبین صاحب نعمانی کی معاونت رہی۔ تصانیف اعلیٰ حضرت کی ایک فہرست مولانا موصوف کے پاس آج سے کئی سال پہلے کی مرتب کردہ تھی، مقابلے میں اس سے بڑی مدد ملی۔

میرا ارادہ آیات کے ساتھ ساتھ احادیث اور واقعات کی بھی تخریج نیز جن لوگوں کے نام کسی نہ کسی حیثیت سے کتاب میں آئے ہیں ان پر فٹ نوٹ لکھنے اور مزید حواشی کے اضافے کا بھی تھا مگر احباب و مخلصین کے پیہم تقاضوں نادان دوستوں کی شکایتوں حتیٰ کہ اخبار و رسائل تک میں مراسلوں اور معاندین کی غلط افواہوں سے مجبور ہو کر موجودہ صورت ہی میں کتاب قارئین کی نذر کر رہا ہوں۔

اتنی ساری باتیں اس لیے سپرد قلم کر دیں تاکہ طباعت میں تاخیر کے اسباب لوگوں کے سامنے آ جائیں، اور یہ بات کھل کر معلوم ہو جائے کہ اس اہم کام میں میری کتنی کوتاہی ہے، اور کتنی مجبوری۔

میں بھی انسان ہوں، بہت ہی کم علم، اور خطاؤں کا پتلا، اس لیے قوی امکان ہے کہ مجھ سے بھی فروگزاشتیں ہوئی ہوں، اور اب بھی کچھ غلطیاں رہ گئی ہوں۔ ارباب علم نشاندہی کر کے مجھے ممنون و مشکور فرمائیں۔

**نوٹ:**

میں نے مطبوعہ جلد کے جس حصے کو مقدم یا مؤخر کیا ہے، اس کی نشاندہی نسخہ قدیم کے حوالے سے (ق) لکھ کر دی ہے، تاکہ قارئین وقت ضرورت اصل سے ملا کر دیکھ سکیں۔

فقیر محمد مطیع الرحمٰن رضوی غفرلہ

یکم ربیع الاول ۱۴۲۳ھ/ مطابق ۱۵ رمئی ۲۰۰۲ء

# صاحبِ کتاب

صاحب کتاب ملک العلماء حضرت مولانا ظفر الدین رضوی علیہ الرحمۃ کے حالات پر ان کے صاحبزادہ گرامی وقار ڈاکٹر مختار الدین احمد آرزو نے 'مؤذن الاوقات' کے آخر میں اجمال سے اور صحیح البھاری جدید ایڈیشن کے شروع میں تفصیل سے روشنی ڈالی ہے، ہم ہر دو مضمون سے مقتبس و ملخص کر کے یہاں درج کر رہے ہیں

ملک العلماء فاضل بہار حضرت مولانا شاہ محمد ظفر الدین قادری رضوی ہندوستان کے ان عالموں اور مصنفوں میں تھے جن کی علمی شہرت دور دور تک پھیلی، اور جن کی تصانیف سے ہندوستان اور پاکستان کے رہنے والے بڑی تعداد میں مستفید ہوئے۔ وہ ٹھوس علمی صلاحیت رکھنے والے کامیاب اور شفیق استاذ، علمی تقریر کرنے والے شگفتہ بیان مقرر، دل نشیں باتیں کرنے والے مؤثر واعظ، اپنے منطقی و علمی استدلال سے فریق (مخالف) کو لاجواب کر دینے والے مناظر اور پچاسوں کتابوں کے نامور مصنف تھے۔ جن کی تالیفات و تصنیفات کا دائرہ وسیع تھا، اور بہت سے علوم وفنون پر مشتمل۔ اگر وہ کم عمری میں ذہین، طباع اور سخت جدو جہد کرنے والے طالب علم تھے، تو اپنے عہد شباب و کہولت بلکہ کبر سنی میں بھی جفاکش استاذ اور سرگرم عمل مصنف رہے۔ وہ عالم باعمل تھے، شریعت کے سخت پابند، طریقت کی راہ کے مجاہد اور حب رسول میں سرشار۔ ان کی زندگی کا نظام الاوقات سخت منضبط تھا۔ انہوں نے اپنے اوقات اس طرح تقسیم کر رکھے تھے کہ گوناگوں علمی مصروفیات کے باوجود ان کا خاصہ وقت وظائف و اوراد، اور یاد الٰہی کے لیے مخصوص تھا۔

ان کے اساتذہ میں اگر ایک طرف حضرت مولانا وصی احمد محدث سورتی اور حضرت مولانا احمد حسن کانپوری رحمۃ اللہ علیہ تھے تو دوسری طرف مولانا لطف اللہ علی گڑھی اور حضرت مولانا شاہ ارشاد حسین رام پوری تلامذہ خاص مولانا سیّد بشیر احمد علی گڑھی اور مولانا حامد حسن رام پوری کے اسمائے گرامی بھی نظر آتے ہیں۔ لیکن جس ذات گرامی سے انہوں نے سب سے زیادہ علمی فیوض حاصل کیے، وہ اعلیٰ حضرت امام احمد رضا رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ جن کی صحبت بابرکت میں وہ برسہا برس رہے، اور جو خاندان کے بزرگوں کی طرح ان پر شفقت فرماتے رہے۔ اس کا اندازہ کچھ ان مکاتیب اور مفاوضات سے ہوسکتا ہے جو شفیق استاذ نے اپنے لائق شاگرد کو لکھے ہیں، اور جن میں وہ انہیں کبھی ولدی الاعز لکھ کر مخاطب کرتے ہیں، کبھی حبیبی و ولدی وقرۃ عینی لکھ کر۔ کبھی ولدی اعزك الله فی الدنیا والدین ٭ لکھتے ہیں۔ اور کبھی ولدی الاعز حامی السنن ماحی الفتن ......اور ایک خط میں تو 'جان پدر بلکہ از جان بہتر' لکھ کر خطاب فرمایا ہے۔

امام احمد رضا کے دل میں اپنے اس شاگرد کی کیا قدر و عزت اور کیسی محبت تھی اس کا اندازہ ان کے اس مکتوب سے ہوتا ہے جو انھوں نے ان کے بارے میں خلیفہ تاج الدین احمد ناظم انجمن نعمانیہ ہند لاہور کو اپنی رحلت سے بارہ سال پہلے ۵ر شعبان المکرّم ۱۳۲۸ھ کو تحریر کیا ہے:

مولانا مولوی محمد ظفر الدین صاحب قادر سلمہٗ فقیر کے یہاں کے اعز طلبہ سے ہیں اور میرے بجان عزیز۔ ابتدائی کتب کے بعد یہیں تحصیل علوم کی اور کئی سال سے میرے مدرسہ میں مدرس اور اس کے علاوہ کار افتا میں میرے معین ہیں۔ میں یہ نہیں کہتا کہ جتنی درخواستیں آئی ہوں سب سے یہ زائد ہیں مگر اتنا ضرور کہوں گا:
سنی خالص مخلص نہایت صحیح العقیدہ ہادی مہدی ہیں...... عام درسیات میں بفضلہٖ تعالیٰ عاجز نہیں...... مفتی ہیں...... مصنف ہیں...... واعظ ہیں...... مناظرہ بعونہٖ تعالیٰ کر سکتے ہیں...... علمائے زمانہ میں علم توقیت سے تنہا آگاہ ہیں۔ امام ابن حجر مکی نے زواجر میں اس علم کو فرض کفایہ لکھا ہے اور اب ہند بلکہ عام بلاد میں یہ علم علما، بلکہ عام مسلمین سے اٹھ گیا۔ فقیر نے بتوفیق قدیر اس کا احیا کیا او سات صاحب بنانا چاہے جن میں بعض نے انتقال کیا، اکثر اس کی صعوبت سے چھوڑ کر بیٹھے۔ انہوں نے بقدر کفایت اخذ کیا او ز اب میرے یہاں کے اوقات طلوع و غروب ونصف النہار ہر روز و تاریخ کے لیے اور جملہ اوقات ماہ مبارک رمضان شریف کے بھی بناتے ہیں۔
فقیر آپ کے مدرسے کو اپنے نفس پر ایثار کرکے انہیں آپ کے لیے پیش کرتا ہے۔ (مکتوبات)

یہ تو نثر ہوئی، اب نظم دیکھیے۔ امام احمد رضا کا رسالہ الاستمداد ۱۳۳۷ھ تین سو ساٹھ اُردو اشعار کا قصیدہ ہے۔ جس میں ۱۳۲ قافیے تو اصلاً مکرر نہیں، باقی میں یہ التزام ہے کہ کوئی قافیہ ۹ر شعر سے پہلے مکرر نہ ہو۔ اس میں عنوان ذکر اصحاب و دعائے احباب' کے تحت ۱۳ر اشعار درج ہیں، جن میں اپنے مخصوص خلفا و تلامذہ کا ذکر کیا ہے، چند شعر یہ ہیں:

تیرے رضا پر تری رضا ہو — اس سے غضب تھراتے یہ ہیں
بلکہ رضا کے شاگردوں کا — نام لیے گھبراتے یہ ہیں
حامد منی انا من حامد — حمد سے حمد کماتے یہ ہیں
عبد سلام سلامت جس سے — سخت آفات میں آتے یہ ہیں
میرے ظفر کو اپنی ظفر دے — اس سے شکستیں کھاتے یہ ہیں

حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں اور مولانا عبد السلام جبل پوری کے بعد ملک العلماء فاضل بہار کا ذکر کیا ہے۔ ان تینوں ناموں کے بعد علی الترتیب صدر الشریعہ مولانا امجد علی اعظمی، سیّد العلما مولانا سیّد نعیم الدین مراد آبادی اور مولانا احمد اشرف وغیرہم کے اسمائے گرامی آتے ہیں۔ اور اخیر میں ان سبھوں کے لیے دعائے خیر۔

ملک العلماء مولانا ظفر الدین قادری کے مورث اعلیٰ سیّد ابراہیم بن سیّد ابوبکر غزنوی ملقب بہ مدار الملک ومخاطب بہ ملک بیا

ہیں۔ ان کا نسب نامہ ساتویں پشت میں حضرت محبوب سبحانی، قطب ربانی، حضرت شیخ عبد القادر جیلانی رضی اللہ عنہ تک پہنچتا ہے۔

ملک العلماء محمد ظفر الدین رسول پور میجرا ضلع پٹنہ (اب ضلع نالندہ) صوبہ بہار میں ۱۰ر محرم الحرام ۱۳۰۳ھ ر مطابق ۱۹ر اکتوبر ۱۸۸۰ء کو صبح صادق کے وقت پیدا ہوئے۔ خاندان کے لوگوں میں نام پر اختلاف رائے ہو کر ظفیر الدین پہ اتفاق ہوا، اور وہ عرصہ تک اسی نام سے پکارے جاتے رہے۔ جب وہ امام احمد رضا کے شاگرد ہوئے تو انہوں نے ظفیر الدین پر ظفر الدین کو ترجیح دی۔ رسالہ اقلیدس کا خطی نسخہ کتب خانہ خاص میں محفوظ ہے جو شعبان ۱۳۲۲ھ کا مکتوبہ ہے،

اس کے آخر میں بید الفقیر محمد ظفیر الدین لکھا ہوا ملتا ہے۔ ۱۳۲۳ھ کی ان کے قلم کی ایک تحریر میں ظفیر الدین احمد درج ہے۔ بعد کو وہ محمد ظفر الدین لکھتے رہے، اور اسی نام سے وہ مشہور ہوئے۔ ان کی کنیت ابو البرکات ہے۔ جیسا کہ متعدد استفتا کے جوابات اور ان کی مملوکہ کتابوں میں ثبت کی ہوئی مہر سے معلوم ہوتا ہے۔ بریلی کے قیام کے دوران ان کی تحریروں میں کہیں کہیں **عبید المصطفیٰ** کا اضافہ بھی نظر آتا ہے۔

ملک العلماء چار سال کی عمر کے ہوئے تو ۱۳۰۷ھ میں ان کے والد ماجد نے ان کی تعلیم شروع کرادی۔ رسم بسم اللہ حضرت شاہ چاند صاحب کے مبارک ہاتھوں سے انجام پائی۔ ابتدائی تعلیم خود والد ماجد نے دی، پھر قرآن مجید اور اُردو فارسی کی کتابیں اپنے گھر پر حافظ مخدوم اشرف، مولوی کبیر الدین اور مولوی عبد اللطیف سے پڑھیں۔ ۱۳۱۲ھ سے اپنی نانیہال موضع "بین" میں کئی سال رہ کر مدرسہ 'غوثیہ حنفیہ' میں تفسیر جلالین، میر زاہد وغیرہ تک کا درس لیا۔ اساتذہ ان کی ذہانت و شوق علمی کی وجہ سے ان پر بہت شفقت فرماتے تھے۔ کبھی ایسا نہیں ہوا کہ سبق یاد نہ کرنے کی وجہ سے اساتذہ ان سے ناخوش ہوئے ہوں۔ اس زمانہ میں عظیم آباد (پٹنہ) علم و فن کا مرکز تھا جہاں متعدد دینی مدارس قائم تھے۔ جن میں مدرسہ حنفیہ واقع بخشی محلہ پٹنہ سٹی ممتاز حیثیت رکھتا تھا۔ اس مدرسہ کے بانی فارسی و اردو کے مشہور محقق قاضی عبد الودود بی اے، کینٹب، بار ایٹ لا (۱۸۹۶-۱۹۸۴ء) کے والد گرامی قاضی عبد الوحید صدیقی فردوسی (۱۲۸۹-۱۳۲۶ھ) تھے، جو وہاں کے ایک دین دار رئیس اور فاضل بریلوی کے معتقدین میں تھے۔[1] انہوں نے ۱۳۱۸ھ میں یہ دینی درسگاہ قائم کی اور ایک بڑی جائیداد اس کے اخراجات کے لیے وقف کر دی۔ انہوں نے نامور اساتذہ کی خدمات حاصل کیں، اور کچھ ہی عرصہ کے بعد اس کی شہرت بہار کے قصبات و مواضع تک ہی نہیں دوسرے صوبوں تک پھیل گئی۔

اسی مدرسے کے ایک استاذ حضرت مولانا شاہ وصی احمد محدث سورتی متوفی ۱۳۳۴ھ کی علمی شہرت سن کر مولانا ۲۵ر جمادی الآخرہ ۱۳۲۰ھ کو مدرسہ حنفیہ بین سے مدرسہ 'حنفیہ پٹنہ' آگئے، جہاں انہوں نے مسند امام اعظم، مشکوٰۃ شریف اور ملا جلال پڑھی۔

(۱) یہ خانقاہ معظم، بہار شریف میں مخدوم جہاں کے سجادہ نشیں "جناب حضور" امین احمد رحمۃ اللہ علیہ کے مرید خاص اور پٹنہ میں منعقدہ اہل سنت کی اس عظیم کانفرنس کے بانی تھے جس میں اعلیٰ حضرت کو "مجدد" کا خطاب دیا گیا تھا۔ اس وقت تک اعلیٰ حضرت کی جملہ تصانیف کا تقریباً نصف حصہ انہوں نے ہی طبع کرایا تھا۔ انہیں کی تحریک پر اعلیٰ حضرت نے المعتقد المنتقد کا حاشیہ بنام المعتمد المستند تحریر فرمایا۔ جس میں پہلی بار دیوبندیوں کے سرغنہ مولوی اشرف علی تھانوی کی تکفیر کی۔ اعلیٰ حضرت نے ان کی نماز جنازہ بھی پڑھائی، اور ان کو قبر میں بھی اتارا فقیر رضوی غفرلہ

کچھ ہی دنوں کے بعد محدث صاحب بوجہ علالت اوائل شعبان میں مدرسہ حنفیہ سے کنارہ کش ہو کر اپنے وطن پیلی بھیت تشریف لے گئے، تو ماہ شوال ۱۳۲۰ھ کو مولانا ظفر الدین اپنے ہم سبق حکیم ابوالحسن کے ساتھ دار العلوم کان پور پر پہنچے۔ ان کی بعض تحریرات سے جو خاندان میں محفوظ ہیں، معلوم ہوتا ہے کہ کتابوں اور سامان کے ساتھ سفر کا کچھ حصہ انہوں نے پیدل چل کر طے کیا۔ پاؤں میں آبلے پڑ گئے، لیکن طلب و شوق میں راہ علم کا مسافر آگے ہی بڑھتا رہا۔ انہوں نے مدرسہ امداد العلوم بانس منڈی کان پور میں مولانا قاضی عبد الرزاق متوفی ۱۹۴۶ء مرید حضرت حاجی امداد اللہ مکی و شاگرد مولانا احمد حسن کانپوری کے سلسلہ تلامذہ میں داخل ہو کر درس لینا شروع کیا۔ مدرسہ امداد العلوم کے علاوہ بعض اسباق مدرسہ احسن المدارس اور بعض دار العلوم میں پڑھتے رہے، گویا کان پور کے تینوں مدارس کے اساتذہ سے انہوں نے علمی فیوض حاصل کیے۔ وہاں کے مشہور استاذ مولانا احمد حسن کانپوری رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۳ رصفر ۱۳۲۲ھ سے منطق کی کتابیں پڑھیں۔ اور مولانا شاہ عبید اللہ پنجابی کانپوری متوفی ۶ ر جمادی الاولی ۱۳۴۳ھ سے ہدایہ آخرین ختم کی۔ پھر کان پور سے پیلی بھیت جہاں محدث سورتی پٹنہ سے واپس آ کر اپنے قائم کردہ دار الحدیث میں درس دینے لگے تھے، پہنچے اور وہاں ان سے حدیث کا درس لیا۔

اس کے بعد خوب سے خوب تر کی تلاش انہیں بریلی اعلیٰ حضرت امام اہل سنت مولانا احمد خان فاضل بریلوی (۱۲۷۲-۱۳۴۰ھ) تک لے گئی۔ جن کے علم اور قلم کی طاقت کی شہرت دور دور تک پھیلی ہوئی تھی۔ وہ پہلی ہی ملاقات میں ان سے مل کر بہت متاثر ہوئے، وہ ان سے فیض اٹھانا چاہتے تھے۔ اور ان کے علم سے متمتع ہونا چاہتے تھے، اور درسیات کی تکمیل بھی۔ لیکن فاضل بریلوی ہمہ وقت مطالعہ اور تالیف و تصنیف میں مشغول رہتے تھے، ان کے یہاں نہ باقاعدہ درس و تدریس کا کوئی سلسلہ تھا، اور نہ اس وقت کوئی مدرسہ قائم تھا۔ مولانا ظفر الدین، اعلیٰ حضرت کے چھوٹے بھائی مولانا حسن رضا خاں حسن بریلوی (۱۲۷۶-۱۳۲۶ھ) بڑے صاحب زادے مولانا حامد رضا خان (۱۲۹۲-۱۳۶۲ھ) مولانا حکیم سیّد محمد امیر اللہ شاہ بریلوی اور دوسرے اصحاب سے ملے اور ان لوگوں کے مشورے اور مساعی سے ایک مدرسہ قائم کرنے کے لیے راہ ہموار ہوئی۔ ملک العلماء فرماتے تھے کہ مدرسہ قائم کرنے کے لیے راہ ہموار ہوئی۔ ملک العلماء فرماتے تھے کہ مدرسہ کے قیام میں حضرت مولانا حسن رضا خاں اور مولانا سیّد محمد امیر اللہ کی مساعی کو بہت دخل ہے۔ اور یہ مدرسہ انہیں کی کوششوں سے قائم ہوا۔ یوں ۱۹۰۴ء/۱۳۲۲ھ میں مدرسہ منظر اسلام محلہ سوداگران بریلی میں قائم ہوا۔ یہ تاریخی نام ہے۔ اس سے ۱۳۲۲ھ کے اعداد متخرج ہوتے ہیں۔ مولانا حسن رضا خاں اس کے پہلے ناظم مقرر ہوئے۔ مولانا مظفر الدین کے ایک دوست اور ہم وطن مولانا سیّد عبد الرشید عظیم آبادی بھی آ گئے تھے۔ صرف انہی دو طالب علموں سے مدرسہ کا افتتاح ہوا۔ اور امام احمد رضا نے بخاری شریف شروع کرائی۔ اب ملک العلماء نے بہار خطوط لکھ کر مدرسہ کے قیام کی اطلاع دی، اور دوستوں کو بھی بریلی بلا لیا۔

مولانا نے امام احمد رضا سے صحیح بخاری شریف پڑھنی، اور فتویٰ نویسی سیکھنی شروع کی۔ انہوں نے اعلیٰ حضرت کے کچھ فتاوے جنہیں ظاہر اً و املا کرا دیتے تھے، ایک مجموعہ میں جمع کرنا شروع کیے تھے جس کے کچھ اوراق اس وقت پیش نظر ہیں۔ اس

میں پہلا فتویٰ ۸؍رمضان ۱۳۲۲ھ کا تحریر کردہ ہے۔ بعد کو جب مدرسے میں کچھ جید علما اور مستند مدرسین کی خدمات حاصل کی گئیں، تو انہوں نے مولانا حکیم محمد امیر اللہ شاہ بریلوی، مولانا حامد حسن رام پوری، مولانا سیّد بشیر احمد علی گڑھی سے مسلم الثبوت، صحیح مسلم شریف اور دوسری کتب درسیات کی تکمیل کی۔ اعلیٰ حضرت سے انہوں نے صحیح بخاری، اقلیدس کے چھ مقالے تصریح، تشریح الافلاک، شرح چغمینی تمام کر کے علم ہیئت ریاضی، توقیت، وتکسیر وغیرہ فنون حاصل کیے۔ تصوف کی کتابوں میں ان سے عوارف المعارف اور رسالہ قشیریہ کا درس بھی لیا۔ ان اسباق میں طلبہ کے علاوہ علما کی جماعت بھی شریک ہوتی تھی۔

ماہ شعبان ۱۳۲۵ھ کی کسی تاریخ کو علما کے ایک بڑے مجمع میں فاضل بریلوی کی درخواست پر چشتی مشرب کے مشہور بزرگ شیخ العالم حضرت مخدوم احمد عبد الحق ردولوی قدس سرہ العزیز کی بارگاہ کے سجادہ نشیں حضرت مخدوم شاہ التفات احمد قدس سرہ نے ان کے سر پر دستار فضیلت باندھی، اور سند تدریس وافتا مرحمت فرمائی۔ اعلیٰ حضرت نے اسی سال آپ کو اپنے سلاسل عالیہ کی اجازت وخلافت عطا فرمائی، اور ملک العلماء فاضل بہار' کا خطاب۔

ملک العلماء کی تدریسی زندگی کا آغاز بھی مدرسہ منظر اسلام بریلی ہی سے ہوا جہاں ان کی تعلیم کی تکمیل ہوئی۔ تقریباً چار سال تک وہ وہاں درس دیتے رہے، اور فاضل بریلوی کی ہدایت پر فتاویٰ نویسی کی خدمات بھی انجام دیتے رہے۔ اس زمانہ میں جو فتاوے انہوں نے لکھے ان میں سے کچھ کی نقلیں نافع البشر فی فتاوی ظفر میں موجود ہیں۔ ۱۳۲۹ھ میں معززین شملہ کے اصرار وطلب اور اعلیٰ حضرت کے حکم پر عالم وخطیب کی حیثیت سے وہ شملہ گئے۔ اگلے سال مولانا عبد الوہاب الٰہ آبادی نے اپنے قائم کردہ مدرسہ 'حنفیہ' کے لیے جو آرا ضلع شاہ آباد بہار میں قائم ہوا تھا، اعلیٰ حضرت کو لکھا کہ وہ مولانا ظفر الدین کو صدر مدرس کا عہدہ پیش کرنا چاہتے ہیں، آپ انہیں آمادہ کریں، اعلیٰ حضرت نے صرف اس خیال سے کہ نئے دینی مدارس کا قیام اور اس کی ترقی بھی ضروری ہے، وہاں جانے کی اجازت دے دی۔ اس طرح وہ منظر اسلام بریلی سے مدرسہ 'حنفیہ' آرا ضلع شاہ آباد بہار تشریف لے گئے۔(۱) جہاں وہ کئی سال(۲) اپنے فرائض انجام دیتے رہے۔ ۱۳۳۰ھ/ مطابق ۱۹۱۲ء میں عظیم آباد میں مسٹر سیّد نور الہدیٰ ڈسٹرکٹ سیشن جج نے اپنے والد ماجد سیّد شمس الہدیٰ کے نام پر مدرسہ 'اسلامیہ شمس الہدیٰ' قائم کیا، تو اس میں بحیثیت مدرس اوّل ان کا تقرر عمل میں آیا، جہاں وہ تفسیر وحدیث وفقہ کا درس دینے لگے۔ ۱۳۳۴ھ ۱۹۱۶ء میں سیّد شاہ ملیح الدین احمد سجادہ نشین خانقاہ کبیریہ سہسرام کی فرمائش پر وہ صدر مدرس ہو کر سہسرام ضلع شاہ آباد بہار چلے گئے، جہاں وہ پانچ چھ سال(۳) مقیم رہے۔ ۱۳۳۸-۱۹۲۱ء (۴) میں جب مسٹر نور الہدیٰ مرحوم ومغفور نے مدرسہ سلامیہ شمس الہدیٰ کو حکومت بہار کے انتظام میں

---

(۱) اس عبارت سے تبادر ذہنی یہ ہوتا ہے کہ وہ منظر اسلام سے براہ راست مدرسہ حنفیہ آرا پہنچے۔ حالانکہ براہ راست منظر اسلام سے آرا نہیں آئے بلکہ بریلی سے شملہ پھر شملہ سے آرا آئے۔

(۲) کئی سال نہیں، صرف ایک سال مدرسہ حنفیہ آرا میں رہے۔ کیوں کہ ۲۹ھ کو وہ شملہ گئے اور وہاں سے آرا آئے پھر سن ۳۰ھ کے اواخر میں مدرسہ شمس الہدیٰ پٹنہ آ گئے۔

(۳) ۱۳۳۸ھ مطابق ۱۹۲۰ء ہوتا ہے ۱۹۲۱ء نہیں۔ فقیر رضوی غفرلہ

دے دیا اور حکومت نے اس مدرسہ کا نظم اپنے ہاتھ میں لے کر اس کی تنظیم جدید کی اور نئے تقررات کیے، تو مولانا ظفر الدین قادری وہاں سینئر مدرس ہو کر آ گئے۔ ۱۹۴۸ء میں وہ پرنسپل کے عہدے پر سرفراز ہوئے اور ۱۹۵۰ء میں تقریباً تیس سال علمی خدمات انجام دے کر انہوں نے سبکدوشی حاصل کی۔

حکومت بہار کی ملازمت سے سبکدوش ہونے کے بعد ملک العلماء کو ذہنی سکون واطمینان قلب بھی ملا اور فراغت کا وقت بھی۔ اب وہ اطمینان سے اپنے دینی وعلمی مشاغل میں مصروف ہو گئے۔ کچھ دنوں تدریس کا سلسلہ بھی جاری رہا۔

۲۱ر شوال ۱۳۷۱ھ کو شاہ شاہد حسین عرف درگاہی میاں خلف سیّد شاہ حمید الدین سجادہ نشین تکیہ حضرت شاہ رکن الدین عشق متوفی ۱۲۰۳ھ مشین گھاٹ پٹنہ کی استدعا پر کٹیہار ضلع پورنیہ بہار میں **جامعہ لطیفیہ بحر العلوم** کا افتتاح فرمایا، اور صدر مدرس کے عہدے کو رونق بخشی، صرف اس بنا پر کہ اس علاقے میں مسلمانوں کی خاصی آبادی کے باوجود کوئی قابل ذکر دینی مدرسہ نہ تھا۔

کبرسنی اور دوسری انتظامی ذمہ داریوں کے باوجود ملک العلماء روزانہ چھ گھنٹے پڑھاتے تھے۔ مدرسے کا نظام الاوقات دیکھنے سے معلوم ہوا کہ انہوں نے اپنے ذمے تفسیر مدارک، بیضاوی شریف، بخاری، مسلم، ہدایہ آخرین اور مناظرہ رشیدیہ کی تدریس رکھی تھی۔ مدرسے کی نظامت وتدریس کے ساتھ فتاویٰ نویسی تالیف وتصنیف اور مواعظ حسنہ کا سلسلہ بھی انہوں نے جاری رکھا۔ سالانہ جلسہ دستار بندی کے موقع پر نامور علما ومقررین کو مدعو بھی کرتے رہے۔ حضرت مولانا سیّد محمد محدث کچھوچھوی، مفسر قرآن مولانا ابراہیم رضا خان (جیلانی میاں) اور دوسرے علما کے مواعظ حسنہ سے بھی عوام اور مدرسہ کے طلبہ واساتذہ کو استفادہ کراتے رہے۔

جامعہ لطیفیہ کے قیام سے شمالی بہار کے مسلمانوں کو بہت فائدہ پہنچا، اور اس علاقہ میں دین کو فروغ ہوا۔ سیکڑوں طلبہ وہاں سے فارغ ہو کر دور دراز علاقوں میں پھیل گئے۔ بعضوں نے نئے مدارس بھی قائم کیے۔ کچھ اصحاب نے مواضع اور قصبات کے ان مدارس کو اپنی خدمات سے ترقی دی، جہاں اب تک محدود پیمانہ پر تعلیم کا انتظام تھا۔ اس لحاظ سے **ملك العلماء** کا پورنیہ میں دوسالہ[1] قیام بہت مفید رہا۔ جب انہوں نے دیکھا کہ ان کا لگایا ہوا پودا مضبوط وتوانا ہو کر شجر بارآور ہو گیا تو ربیع الاول شریف ۱۳۸۰ھ میں جامعہ لطیفیہ کٹیہار سے وہ ظفر منزل شاہ گنج پٹنہ آ کر مقیم ہو گئے، اور یہاں انہوں نے سلسلہ رشد وہدایت شروع کیا۔

ملک العلماء سے مختلف مدارس کے جن طلبہ نے علمی فیوض حاصل کیے، ان کی تعداد بتانا آسان نہیں۔ صرف 'مدرسہ اسلامیہ شمس الہدیٰ' کے متخرجین کی تعداد ہزاروں تک پہنچے گی۔

متحدہ ہندوستان کے مختلف مقامات سے فنون ہیت وتوقیت سے دلچسپی رکھنے والے حضرات خاصی تعداد میں مولانا سے بذریعہ خط وکتابت اپنا علمی شوق پورا کرتے رہے۔ ان میں مولانا مفتی محمد عمیم الاحسان استاذ مدرسہ عالیہ ڈھاکہ اور حاجی محمد ظہور نعیمی مرادآباد کے استفسارات کے جواب میں متعدد خطوط مجموعہ مکتوبات میں محفوظ ہیں۔ جن علما نے پٹنہ میں قیام کر کے ان سے

[1] شوال ۱۳۷۱ھ سے ربیع الاول ۱۳۸۰ھ تک کی درمیانی مدت ۲ر سال نہیں بلکہ ۹ سال کچھ مہینے ہوتی ہے

یہ علوم سیکھے، ان میں مولانا حافظ عبدالرؤف نائب شیخ الحدیث مدرسہ اشرفیہ مبارک پور متوفی ۱۹۷۱ء مولانا نظام الدین بلیاوی مدرس مدرسہ سبحانیہ الٰہ آباد اور مولانا یحییٰ بلیاوی خاص طور پر قابل ذکر ہیں۔

ملک العلماء نے کوئی ۵۵ سال تک مسلسل تدریس کا سلسلہ قائم رکھا، اور بریلی، آرا، سہسرام، پٹنہ اور کٹیہار پورنیہ کے مدارس میں ہزاروں طالبان علم کو اپنے علمی فیوض سے سیراب کیا۔ تدریس کے ساتھ افتا و مواعظ کا سلسلہ بھی برابر جاری رہا۔

مجھے یاد آتا ہے کہ میرے بچپن میں وہ آریہ سماجیوں اور مسیحی مبلغین سے مناظرے کے لیے جلسوں میں بھی تشریف لے جایا کرتے تھے۔ غیر مقلدین وغیرہم سے مناظرے کے لیے بھی وہ دور دراز کے علاقوں سے مدعو کیے جاتے تھے۔ ایک مناظرے کے لیے وہ 'برما' بھی تشریف لے گئے تھے۔

ان کی زندگی کے آخری دو سال تالیف و تصنیف، وعظ و ہدایت اور افتا نویسی میں بسر ہوئے۔ جس رات انہوں نے رحلت فرمائی، اس شام کو بھی انہوں نے چار خطوط لکھے۔ والدہ مرحومہ فرماتی تھیں کہ دو خطوں کے بارے میں تو یاد نہیں کہ کن کو لکھے گئے تھے، تیسرا خط تمہارے نام تھا اور چوتھا خط بہت طویل تھا، جو وراثت کے ایک پیچیدہ مسئلے کے بارے میں تھا۔

ملک العلماء عرصہ سے فشار الدم کے مرض میں مبتلا تھے اور بہت کمزور ہو گئے تھے۔ لیکن ان کی عبادت و ریاضت میں کوئی کمی نہیں آئی، نہ ان کے روزانہ کے معمولات میں کوئی فرق۔ زندگی کے آخری دن تک وہ علمی و دینی فرائض حسب معمول انجام دیتے رہے۔ شب دوشنبہ ۱۹؍ جمادی الآخرہ ۱۳۸۲ھ/ ۱۸؍ نومبر ۱۹۶۲ء کو ذکر جہر اللہ کرتے ہوئے انہوں نے اپنی جاں آفریں کو اس طرح سپرد کی کہ کچھ دیر تک اہل خانہ کو اس بات کا احساس بھی نہیں ہوا کہ وہ واصل بحق ہو چکے ہیں۔

دوسرے دن حضرت شاہ محمد ایوب شاہدی رشیدی سجادہ نشین خانقاہ اسلام پور ضلع پٹنہ حسن اتفاق سے تشریف لے آئے اور انہی نے نماز جنازہ پڑھائی۔ دسویں گیارہویں صدی ہجری کے مشہور بزرگ حضرت شاہ ارزاں متوفی (۱۰۲۸ھ) کی درگاہ سے متصل شاہ گنج کے قبرستان میں تدفین عمل میں آئی۔ ہر سال ان کے اعزہ و معتقدین و تلامذہ مختلف مقامات پر ان کے یوم وصال پر فاتحہ خوانی اور عرس و مواعظ حسنہ کا اہتمام کرتے ہیں خدا ان کی مغفرت فرمائے، ان کی تربت ٹھنڈی رکھے اور انہیں جنت الفردوس میں جگہ دے۔

## تصانیف

ملک العلماء کی تالیفات و تصنیفات کی تعداد ستر سے زائد ہے۔ تصانیف کا سلسلہ ۱۳۲۲ھ سے شروع ہو کر تقریباً ان کی رحلت ۱۳۸۲ھ یعنی پچاس پچپن سال تک جاری رہا۔ کچھ کتابیں عربی زبان میں ہیں، لیکن زیادہ تر افادہ عام کی خاطر اُردو میں لکھی گئی ہیں۔ یہ متعدد فنون اور موضوعات حدیث، اصول حدیث، فقہ، اصول فقہ، تاریخ، سیرت، فضائل، مناقب، اخلاق، نصائح، صرف، نحو، منطق، فلسفہ، کلام، ہیئت، توقیت، تکسیر اور مناظرہ پر مشتمل ہیں۔ کچھ اب تک غیر مطبوعہ ہیں، اور کچھ

زیورطباعت سے آراستہ ہوکر شائع ہوچکی ہیں:

| | |
|---|---|
| حیات اعلیٰ حضرت | سوانح |
| شرح کتاب الشفا...... | سیرت |
| مولود رضوی...... | سیرت |
| تنویر السراج...... | سیرت |
| التعلیق علی القدوری...... | فقه |
| تحفة الاحباب...... | فقه |
| نافع البشر فی فتاویٰ ظفر...... | فقه |
| اعلام المساجد...... | فقه |
| بسط الراحة فی الحظر والا باحة...... | فقه |
| الفیض الرضوی...... | فقه |
| نهایت المنتهی...... | فقه |
| مواهب ارواح اقدس...... | فقه |
| نصرة الاصحاب...... | فقه |
| عید کا چاند...... | فقه |
| تنویر المصباح...... | فقه |
| جامع الاقوال....... | فقه |
| اصلاح الایفاح...... | فقه |
| مجموعه فتاویٰ...... | فقه |
| تسهیل اوصول...... | اصول فقه |
| جامع الرضوی...... | حدیث |
| نزول السکینة...... | حدیث |
| الافادات الرضویة...... | اصول حدیث |
| التعلیق علی بناء المغنی...... | نحو |
| وافیه...... | نحو |

| | |
|---|---|
| القصر المبنی علی بناء المغنی...... | نحو |
| نظم المبانی...... | نحو |
| عافیہ...... | فلسفہ |
| تذھیب...... | فلسفہ |
| انوار اللامعۃ من الشمس البازغہ...... | فلسفہ |
| توضیح الافلاک...... | ہیئت |
| مشرقی اور سمت قبلہ...... | ہیئت |
| مشرقی کا غلط مسلک...... | ہیئت |
| الفرائض التامہ...... | کلام |
| تقریب...... | منطق |
| خیر السلوک فی نسب الملوک...... | تاریخ |
| اعلام الاعلام...... | تاریخ |
| المجمل المعدد لتاثیف المجدد...... | تاریخ |
| جواھر البیان...... | تاریخ |
| مبین الھدیٰ...... | فضائل |
| تحفۃ العظما فی فضل العلما...... | فضائل |
| تحفۃ الاحبار...... | مناقب |
| النور و الضیاء...... | مناقب |
| ھادی الھداۃ لترک الموالات...... | سیاست |
| الحسام المسلول...... | مناظرہ |
| سجم الکنرہ...... | مناظرہ |
| النبراس... | مناظرہ |
| رفع الخلاف من بین الاحناف...... | مناظرہ |
| کشف الستور...... | مناظرہ |
| گنجینہ مناظرہ...... | مناظرہ |

| | |
|---|---|
| ظفر الدین الجید...... | مناظرہ |
| شکست سفاہت...... | مناظرہ |
| ظفر الدین الطیب...... | مناظرہ |
| ندوۃ العلما...... | مناظرہ |
| سرور القلب المحزون ...... | اخلاق |
| دلچسپ مکالمہ...... | نصائح |
| الا کسیر...... | تکسیر |
| اطیب الاکسیر...... | تکسیر |
| الجواھر والیواقیت...... | توقیت |
| موذن الاوقات...... | توقیت |

وغیرہ......................................................................

**انتباہ:**

شروع میں آپ پڑھ آئے کہ علم توقیت کا حصول مسلمانوں کے لیے فرض کفایہ ہے۔ مگر یہ ایک زمانہ سے ناپید تھا اعلیٰ حضرت امام احمد رضا نے اس کو از سر نو زندہ کیا، ان سے بقدر کفایت ملک العلماء نے اخذ کیا۔ چونکہ ملک العلماء اس زمانہ میں تنہا اس فن سے آگاہ تھے، اس لیے بریلی شریف کے لیے رمضان کی سحری وافطار کا وقت اعلیٰ حضرت انہیں سے نکلوا کر شائع کیا کرتے تھے۔

غیر منقسم ہندوستان چونکہ ۱۲ر درجہ عرض البلد سے ۳۴ر درجہ عرض البلد تک کو محیط تھا، اس لیے ضرورت تھی کہ پورے ملک کے لیے ۲۳ر رسالے مرتب کیے جاتے۔ حضرت ملک العلماء نے یہ کام شروع بھی کر دیا تھا، اور ۲۵ر درجہ (بہار شریف) ۲۶ر درجہ (کانپور) ۲۷ر درجہ (آگرہ) ۲۸ر درجہ (بریلی شریف) ۲۹ر درجہ (نینی تال) ۳۰ر درجہ (منٹگمری) ۳۱ر درجہ (لاہور) کے مؤذن الاوقات مرتب فرمالیتے تھے۔ ۲۵ر درجہ (بہار شریف) کا مؤذن الاوقات ۱۳۳۵ھ میں شائع بھی کر دیا تھا۔ اس مؤذن الاوقات میں چندوہ مقامات جو بہار شریف سے ایک ایک منٹ کے فاصلے پر واقع تھے، ان کا تفاوت وتفاضل بھی لکھ دیا تھا۔ کیوں کہ یہ مقامات اسی عرض البلد کے تحت تھے۔ مقدمہ میں ملک العلما تحریر فرماتے ہیں:

> میں نے بہار شریف کے اوقات شمسی مہینوں سے مرتب کر کے بشکل رسالہ مؤذن الاوقات ۱۳۳۵ھ میں شائع کیا، اور دیگر بلاد کا جو ایک ایک منٹ کے فاصلے پر واقع ہیں تفاوت وتفاضل لکھ دیا۔

دوسرے عرض البلد کے تحت واقع مقامات کے تفاوت وتفاضل کا ہر سال بلکہ ہر تاریخ بلکہ ہر وقت میں بھی یکساں ہونا

ضروری نہیں اس لیے ان کا تفاوت وتفاضل نہیں دیا تھا، ورنہ اگر ایسا نہ ہوتا تو ۲۳ر عرض البلد کے لیے ۲۳ر مؤذن الاوقات لکھنے کی ضرورت نہ ہوتی، ایک ہی مؤذن الاوقات تمام عرضوں کے تحت واقع ہونے والے مقامات کا تفاوت وتفاضل دے دیا جاتا۔ خود ملک العلماء فرماتے ہیں:

> چونکہ تفاوت بلا دمختلف العرض کے دیے جاتے تھے اس لیے ایک ہی دن ایک ہی تاریخ کے مختلف اوقات میں تفاوت مختلف ہوتا...... عام مسلمانوں...... کے خیال میں تو یہ ہے کہ...... جو تفاضل طلوع کے وقت رہے گا وہی نصف النہار کے وقت وہی غروب کے وقت بھی رہے گا، وہ نہیں جانتے کہ نصف النہار (کے علاوہ) بقیہ اوقات میں طول کے ساتھ ساتھ عرض کا بھی لحاظ ہوتا ہے اور مختلف العرض کے ایام مختلف ہوا کرتے ہیں، اس لیے مختلف اوقات کے تفاوت بھی مختلف ہوں گے۔

مگر ملک العلماء کے بعد ایک صاحب جو غالباً اس فن میں کامل نہیں تھے، انہوں نے دوسرے عرض البلد کے تحت واقع ہونے والے بہت سے مقامات کا تفاوت بھی اس میں شامل کر دیا ہے۔ جیسا کہ 'مؤذن الاوقات' مطبوعہ کتاب منزل سبزی باغ پٹنہ کے آخری صفحات سے واضح ہے، جو کسی طرح صحیح نہیں۔ مثلاً یکم جولائی کو بہار شریف میں ابتدائے فجر ۵ر بجکر ۱۳ر منٹ، طلوع آفتاب ۶ر بجکر ۳۵ر منٹ، غروب آفتاب ۵ر بجکر ۹ر منٹ اور ابتدائے عشا ۶ر بجکر ۳۰ر منٹ مرقوم ہے۔ اور بہار شریف سے مظفر پور کا تفاوت ۲ر منٹ کم بتایا گیا ہے، تو یکم جنوری کو مظفر پور میں ابتدائے فجر ۵ر بجکر ۱۱ر منٹ، طلوع آفتاب ۶ر بجکر ۳۳ر منٹ، غروب آفتاب ۵ر بجکر ۷ر منٹ اور ابتدائے عشا ۶ر بجکر ۲۸ر منٹ ہوا۔ حالانکہ اس اٹلس (Atlas) کے مطابق جو ملک العلماء کے وقت میں رائج تھا، اور جس کے مطابق وہاں کا عرض البلد ۲۶ر درجہ ۷ر دقیقہ شمالی، اور طول البلد ۸۵ر درجہ ۲۶ر دقیقہ شرقی ہے، ابتدائے فجر ۵ر بجکر ۱۶ر منٹ، طلوع آفتاب ۶ر بجکر ۳۵ر منٹ پر، غروب آفتب ۵ر بجکر ۸ر منٹ، اور ابتدائے عشا ۶ر بجکر ۲۷ر منٹ ہے۔ اس لیے کہ:

| | |
|---|---|
| عرض البلد شمالی | 26' 07 |
| میل شمس جنوبی | - 23' 05 |
| بعد فوقانی | 49' 12 |
| بعد کوکب بوقت طلوع وغروب | 90' 49 |
| میزان | 140' 01 |
| نصف میزان | 70' 00' 30 |
| بعد کوکب | 90' 40' 00 |
| نصف میزان | - 70' 00' 30 |

| | |
|---|---|
| حاصل تفریق | 20' 48' 30 |
| سکنٹ عرض | 10' 0467722 |
| سکنٹ میل | 10' 0362426 |
| سائن نصف | 9' 9730088 |
| سائن حاصل تفریق | 9' 5505254 |
| مجموعہ | 9' 6065490 |

| | طلوع | غروب |
|---|---|---|
| جیبی جدول سے | 6' 44' 10 | 5' 15' 50 |
| تعدیل ایام زائد | +03' 11 | +03' 26 |
| مقامی وقت | 6' 47' 21 | 5' 19' 16 |
| تعدیل مروج ناقص | - 11' 44 | - 11' 44 |
| وقت مروج | 6' 35' 37 | 5' 07' 32 |
| بعد فوقانی | 49' 12 | |
| بعد کوکب بوقت فجر وعشا | 108' 00 | |
| میزان | 157' 12 | |
| نصف میزان | 78' 36 | |
| بعد کوکب | 108' 00 | |
| نصف میزان | 78' 35 | |
| حاصل تفریق | 29' 24 | |
| سکنٹ عرض | 10 0467722 | |
| سکنٹ میل | 10' 0362426 | |
| سائن نصف | 9' 9913452 | |
| سائن تفریق | 9' 6864816 | |
| مجموعہ | 9' 7608416 | |

| | فجر | عشا |
|---|---|---|
| جیبی جدول سے | 5' 24' 50 | 6' 35' 10 |
| تعدیل ایام زائد | +30' 11 | + 03' 26 |
| مقامی وقت | 5' 28' 01 | 6' 38' 36 |
| تعدیل مروج ناقص | - 11' 44 | - 11' 44 |
| وقت مروج | 5' 16' 17 | 6' 26' 52 |

یعنی ختم سحری میں بہار شریف سے مظفر پور کا تفاوت 3 منٹ زائد، طلوع آفتاب میں کچھ نہیں۔ غروب میں 2 منٹ کم، اور عشا میں 3 منٹ کم ہے، جسے حضرت ملک العلماء کبھی بھی گوارا نہیں فرما سکتے تھے۔ ابھی حال ہی میں ان کے صاحبزادہ گرامی وقار جناب مختار الدین احمد آرزو سابق صدق شعبہ عربی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ جیسے محقق نے نئی ترتیب سے شائع کر کر مفت تقسیم کیا ہے۔ تو باوجودیکہ اس میں ملک العلماء کا وہ مقدمہ بھی شامل ہے جس کا حوالہ اوپر گزر چکا پھر بھی اس میں ان تمام مقامات کے تفاوت وتفاضل جو قطعاً الحاقی ہیں، موجود ہیں، جو نہایت ہی حیرت انگیز ہے۔

فقیر محمد مطیع الرحمٰن رضوی غفرلہ

# دیباچہ

الرحمن • علم القرآن • خلق الانسان • علمه البيان الشمس والقمر بحسبان • والنجم والشجر يسجدان • والسماء رفعها ووضع الميزان • ان لا تطغوا فى الميزان • واقيموا الوزن بالقسط ولا تخسروا الميزان • والصلوٰة والسلام الاتمان الاكملان • على سيّد ولد عدنان • سيّد الانس والجان • سيّد جميع ما خلقه الرحمن • الذى قال فى حقه فى القرآن •

رحمٰن نے اپنے محبوب کو قرآن سکھایا۔ انسانیت کی جان محمد کو پیدا کیا۔ ماکان ومایکون کا بیان انہیں سکھایا (۱) سورج اور چاند حساب سے ہیں (۲) اور سبزے اور پیڑ سجدے کرتے ہیں (۳) اور آسمان کو اللہ تعالیٰ نے بلند کیا (۴) اور ترازو رکھی (۵) کہ ترازو میں بے اعتدالی نہ کرو (۶) اور انصاف کے ساتھ تول قائم کرو۔ اور وزن نہ گھٹاؤ...... اور کامل واکمل درود وسلام اولاد عدنان کے سردار پر۔ جو جن وانس کے سردار ہیں بلکہ اللہ کی تمام مخلوقات کے سردار ہیں جن کے بارے میں اللہ نے قرآن میں فرمایا۔

..............................

لقد من الله على المؤمنين اذ بعث فيهم رسولا من انفسهم يتلوا عليهم ايته ويزكيهم ويعلمهم الكتب والحكمة وان كانوا من قبل لفى ضلال مبين • وقال تعالى: وماارسلنك الارحمة للعلمين • وقال تعالى: يايها النبى انا أرسلنك شاهدا ومبشراً وّ نذيرا وداعيا الى الله باذنه وسراجا منيرا •

---

(۱)۔ انسان سے اس آیت میں سید عالم محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم مراد ہیں اور بیان سے ماکان ومایکون کا بیان۔ کیوں کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اولین وآخرین کی خبریں دیتے تھے (۲) کہ تقدیر معین کے ساتھ اپنے بروج ومنازل میں سیر کرتے ہیں اور اس میں خلق کے لئے منافع ہیں۔ اوقات کے حساب سالوں مہینوں کا شمار انہیں پر ہے (۳)۔ یعنی حکم الٰہی کے مطیع ہیں (۴)۔ اور اپنے ملائکہ کا مسکن اور اپنے احکام کا جائے صدور بنایا (۵)۔ جس سے اشیاء کا وزن کیا جائے اور ان کی مقداریں معلوم ہوں تاکہ لین دین میں عدل قائم رکھا جائے (۶)۔ تاکہ کسی کی حق تلفی نہ ہو۔ ۱۲ منہ

اب اگر ولید شرعاً مستحق قتل ہے، تو زید پر کچھ الزام نہیں رہا، بلکہ بار ہا ثواب عظیم کا مستحق ہوگا کہ اس نے اس چیز کا قصد کیا، اور اس طرف جوارح کو پھیرا جسے اللہ تعالیٰ نے اپنے رسولوں کے ذریعہ سے اپنی مرضی، اپنا پسندیدہ کام ارشاد فرمایا تھا...... اور اگر قتل ناحق ہے، تو یقیناً زید پر الزام ہے، اور عذاب الیم کا مستحق ہوگا کہ بمخالفت حکم شرعی اس شئی کا عزم کیا، اور اس طرف جوارح کو متوجہ کیا، جسے مولیٰ تعالیٰ نے اپنی کتابوں کے واسطے سے اپنی غضب اپنے ناراضی کا کام بتایا تھا۔

غرض فعل، انسان کے ارادہ سے نہیں ہوسکتا۔ بلکہ انسان کے ارادہ پر اللہ کا ارادہ ہوتا ہے۔ یہ نیکی کا ارادہ کرے، اور اپنے جوارح کو پھیرے، اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے نیکی پیدا کردے گا اور یہ برے کا ارادہ کرے، اور اپنے جوارح کو پھیرے اللہ تعالیٰ اپنی بے نیازی سے بدی کو موجود فرمادے گا...... دو پیالیوں میں شہد اور زہر ہیں اور دونوں خود بھی خدا ہی کے بنائے ہوئے ہیں۔ شہد میں شفا اور زہر میں ہلاک کرنے کا اثر بھی اسی نے رکھا ہے۔ روشن دماغ حکیموں کو بھیج کر بتا بھی دیا ہے کہ دیکھو! یہ شہد ہے، اس کے یہ منافع ہیں اور خبردار! یہ زہر ہے، اس کے پینے سے ہلاک ہو جاتا ہے...... ان ناصح اور خیر خواہ حکمائے کرام کی یہ مبارک آوازیں تمام جہاں میں گونجیں، اور ایک ایک شخص کے کان میں پہنچیں۔ اس پر کچھ نے شہد کی پیالی اٹھا کر پی، اور کچھ نے زہر کی...... ان اٹھانے والوں کے ہاتھ بھی خدا کے ہی بنائے ہوئے تھے، اور ان میں پیالی اٹھانے منہ تک لے جانے کی قوت بھی اسی کی رکھی ہوئی تھی۔ منہ اور حلق میں کسی چیز کو جذب کر کے اندر لینے کی طاقت، اور خود منہ اور حلق اور معدہ وغیرہ سب اس کے مخلوق تھے...... اب شہد پینے والوں کے جوف میں شہد پہنچا، کیا وہ آپ اس کا نفع پیدا کر لیں گے؟ یا شہد بذات خود خالق نفع ہو جائے گا؟ حاشا! ہرگز نہیں۔ بلکہ اس کا اثر پیدا ہونا یہ بھی اسی کے دست قدرت میں ہے اور ہوگا تو اسی کے ارادہ سے ہوگا۔ وہ نہ چاہے، تو منوں شہد پی جائے، کچھ فائدہ نہیں ہوسکتا۔ بلکہ وہ چاہے تو شہد زہر کا اثر دے...... یو ہیں زہر والوں کے پیٹ میں زہر جا کر کیا وہ آپ ضرر کی تخلیق کر لیں گے؟ یا زہر خود بخود خالق ضرر ہوگا؟ حاشا! ہرگز نہیں۔ بلکہ یہ بھی اسی کے قبضہ اقتدار میں ہے اور ہوگا تو اسی کے ارادہ سے ہوگا۔ وہ نہ چاہے، تو سیروں زہر کھا جائے، اصلاً بال بانکا نہ ہوگا۔ بلکہ وہ چاہے تو زہر شہد ہو کر لگے۔ بایں ہمہ شہد پینے والے ضرور قابل تحسین وآفرین ہیں۔ ہر عاقل یہی کہے گا کہ انہوں نے اچھا کیا، ایسا ایسا ہی کرنا چاہئے تھا اور زہر پینے والے ضرور لائق سزا و نفریں ہیں۔ ہر ذی ہوش یہی کہے گا کہ یہ بد بخت خودکشی کے مجرم ہیں۔

دیکھو! اوّل سے آخر تک جو کچھ ہوا، سب اللہ ہی کے ارادہ سے ہوا اور جتنے آلات اس کام میں لیے گئے، سب اللہ ہی کے مخلوق تھے اور اسی کے حکم سے انہوں نے کام دیے، جو تمام عقلا کے نزدیک ایک فریق کی تعریف ہے، اور دوسرے کی مذمت۔ تمام کچہریاں جو عقل سے حصہ رکھتی ہوں، ان زہر نوشوں کو مجرم بتاتی ہیں۔ پھر کیوں بتاتی ہیں؟ نہ زہر ان کا پیدا کیا ہوا، نہ زہر میں قوت اہلاک ان کی رکھی ہوئی، نہ ہاتھ ان کا پیدا کیا ہوا، نہ اس کے بڑھانے، اٹھانے کی قوت ان کی رکھی ہوئی، نہ دہن وحلق ان کے پیدا کیے ہوئے، نہ ان میں جذب وکشش کی قوت ان کی رکھی ہوئی، نہ حلق سے اتر جانا ان کے ارادہ سے ممکن تھا...... آدمی پانی پیتا ہے، اور چاہتا ہے کہ حلق سے اترے۔ مگر اچھو ہو کر نکل جاتا ہے۔ اس کا چاہا نہیں چلتا، جب تک وہی نہ چاہے، جو

صاحب سارے جہان کا ہے......اب حلق سے اترنے کے بعد تو ظاہری نگاہوں میں بھی پینے والے کا اپنا کوئی کام نہیں۔خون میں اس کا ملنا، اور خون کا اسے لے کر دورہ کرنا اور دورہ میں قلب تک پہنچنا، اور وہاں جا کر اسے فاسد کر دینا یہ کوئی فعل نہ اس کے ارادے سے ہے، نہ اس کی طاقت ہے۔بہتیرے زہر پی کر نادم ہوتے ہیں، پھر ہزار کوشش کرتے ہیں، جو ہونی ہے، ہو کر رہتی ہے۔اگر اس کے ارادہ سے ضرر ہوتا، تو اس ارادہ سے باز آتے ہی، زہر باطل ہو جانا لازم تھا۔مگر نہیں ہوتا۔تو معلوم ہوا کہ اس کا ارادہ بے اثر ہے۔

پھر اس سے کیوں باز پرس ہوتی ہے؟۔ہاں! باز پرس کی وہی وجہ ہے کہ شہد اور زہر اسے بتا دیئے تھے۔عالی قدر حکمائے عظام کی معرفت سب نفع نقصان جتا دیے تھے۔دست و دہان و حلق اس کے قابو میں کر دیئے تھے۔دیکھنے کو آنکھ، سمجھنے کو عقل اسے دے دی تھی۔یہی ہاتھ جس سے اس نے زہر کی پیالی اٹھا کر پی، جام شہد کی طرف بڑھاتا، اللہ تعالیٰ اسی کا اٹھنا پیدا کر دیتا۔یہاں تک کہ سب کام اوّل تا آخر اسی کی خلق ومشیت سے واقع ہو کر اس کے نفع کے موجب ہوتے۔مگر اس نے ایسا نہ کیا، بلکہ کاسہ زہر کی طرف ہاتھ بڑھایا، اور اس کے پینے کا عزم لایا۔

وہ غنی بے نیاز دونوں جہان سے بے پرواہ ہے۔وہاں تو عادت جاری ہو رہی ہے کہ قصد کرے، اور وہ خلق فرما دے۔اس نے اسی کاسہ کا اٹھنا، اور حلق سے اترنا، دل تک پہنچنا وغیرہ وغیرہ پیدا فرما دیا۔پھر یہ کیوں کر بے جرم قرار پا سکتا ہے؟......انسان میں یہ قصد وارادہ واختیار ہونا، ایسا واضح وروشن وبدیہی امر ہے جس سے انکار نہیں کر سکتا مگر مجنون۔ہر شخص سمجھتا ہے کہ مجھ میں اور پتھر میں ضرور فرق ہے۔ہر شخص جانتا ہے کہ انسان کے چلنے پھرنے، کھانے پینے، اٹھنے بیٹھنے وغیرہ وغیرہ افعال کے حرکات ارادی ہیں۔ہر شخص آگاہ ہے کہ انسان کا کام کرنے کے لیے ہاتھ کو حرکت دینا، اور وہ جنبش جو ہاتھ کو رعشہ سے ہو، ان میں صریح فرق ہے۔ہر شخص واقف ہے کہ جب وہ اوپر کی جانب جست کرتا، اور اس کی طاقت ختم ہونے پر زمین پر گرتا ہے، ان دونوں حرکتوں میں تفرقہ ہے۔اوپر کودنا اپنے ارادہ واختیار سے تھا، اگر نہ چاہتا، نہ کودتا اور یہ حرکت تمام ہو کر اب زمین پر آنا، اپنے ارادہ واختیار سے نہیں۔ولہٰذا اگر رکنا چاہے، تو نہیں رک سکتا۔

پس یہی ارادہ، یہی اختیار، جو ہر شخص اپنے نفس میں دیکھ رہا ہے، عقل کے ساتھ اس کا پایا جانا، یہی مدار امر ونہی، جزا وسزا، ثواب وعقاب وپرسش وحساب ہے۔اگر چہ بلاشبہ بلا ریب قطعاً یقیناً یہ ارادہ واختیار بھی اللہ عزوجل ہی کا پیدا کیا ہوا ہے۔جیسے انسان خود بھی اسی کا بنایا ہوا ہے۔آدمی جس طرح نہ آپ سے آپ بن سکتا تھا، نہ اپنے لیے آنکھ، کان، ہاتھ، پاؤں، زبان وغیرہا بنا سکتا تھا۔یونہی اپنے لیے طاقت، قوت، ارادہ اختیار بھی نہیں بنا سکتا تھا۔سب کچھ اسی نے دیا، اور اسی نے بنایا۔مگر اس سے یہ نہ سمجھ لینا کہ جب ہمارا ارادہ واختیار بھی خدا ہی کا مخلوق ہے، تو ہم پتھر ہو گئے۔قابل سزا وجزا وباز پرس نہ رہے، کیسی سخت جہالت ہے؟

صاحبو! تم میں خدا نے کیا پیدا کیا؟ ارادہ واختیار۔تو ان کے پیدا ہونے سے تم صاحب ارادہ واختیار ہوئے، یا مضطر ومجبور

ونا چار؟

صاحبو! تمہاری اور پتھر کی حرکت میں کیا فرق تھا؟ یہ کہ وہ ارادہ واختیار نہیں رکھتا، اور تم میں اللہ نے یہ صفت پیدا کی...... عجب عجب کہ وہی صفت جس کے پیدا ہونے سے تمہاری حرکات کو پھر کی حرکت سے ممتاز کر دیا، اسی کی پیدائش کو اپنے پتھر ہو جانے کا سبب سمجھو۔ یہ کیسی الٹی مت ہے؟

اللہ نے ہماری آنکھیں پیدا کیں، ان میں نور خلق کیا، اس سے ہم انکھیارے ہوئے، نہ کہ معاذ اللہ اندھے...... یونہی اس نے ہم میں ارادہ واختیار پیدا کیا، اس سے ہم اس کی عطا کے لائق مختار ہوئے، نہ کہ الٹے مجبور؟ ہاں! یہ ضرور ہے کہ جب وقتاً فوقتاً ہر فرد اختیار بھی اسی کی خلق، اسی کی عطا ہے، ہماری اپنی ذات سے نہیں۔ تو مختار کردہ ہوئے، خود مختار نہ ہوئے۔ پھر اس میں کیا حرج ہے؟ بندہ کی شان ہی نہیں کہ خود مختار ہو سکے۔ نہ جزا وسزا کے لئے خود مختار ہونا ہی ضرور۔ ایک نوع اختیار چاہیے، کسی طرح ہو، وہ بداہۃً حاصل ہے۔

آدمی انصاف سے کام لے تو اسی قدر تقریر ومثال کافی ہے۔ شہد کی پیالی اطاعت الٰہی ہے اور زہر کا کاسہ اس کی نافرمانی اور وہ عالی شان حکما، انبیائے کرام علیہم الصلاۃ والسلام، اور ہدایت اس شہد سے نفع پاتا ہے، کہ اللہ ہی کے ارادہ سے ہوگا اور ضلالت اس زہر کا ضرر پہنچاتا ہے، کہ یہ بھی اسی کے ارادہ سے ہوگا۔ مگر طاعت والے تعریف کیے جائیں گے، اور تمرد والے مذموم وملزم ہو کر سزا پائیں گے۔ پھر بھی جب تک ایمان باقی ہے۔ **یغفر لمن یشاء** باقی ہے۔ **والحمد للہ رب العالمین له الحکم والیه ترجعون۔**

قرآن عظیم میں یہ کہیں نہیں فرمایا کہ ان اشخاص کو زیادہ ہدایت کرو۔ ہاں! یہ ضرور فرمایا کہ ہدایت، ضلالت سب اس کے ارادہ سے ہے۔ اس کا بیان ابھی ہو چکا اور آئندہ انشاء اللہ تعالیٰ اور زیادہ واضح ہوگا۔

ابونعیم **حلیۃ الاولیاء** میں امیر المومنین مولیٰ علی کرم اللہ وجہہ الکریم سے راوی کہ ایک دن امیر المومنین خطبہ فرما رہے تھے۔ ایک شخص نے کہ واقعہ جمل میں امیر المومنین کے ساتھ تھے، کھڑے ہو کر عرض کی: یا امیر المومنین! ہمیں مسئلہ تقدیر سے خبر دیجئے؟ فرمایا: گہرا دریا ہے، اس میں قدم نہ رکھ۔ عرض کی: یا امیر المومنین! ہمیں خبر دیجئے۔ فرمایا: اگر نہیں مانتا تو ایک امر ہے دو امروں کے درمیان، نہ آدمی مجبور محض ہے، نہ اختیار اسے سپرد ہے۔ عرض کی: یا امیر المومنین! فلاں شخص حضور میں حاضر ہے، وہ کہتا ہے کہ آدمی اپنی قدرت سے کام کرتا ہے۔ مولیٰ علی نے فرمایا: میرے سامنے لاؤ۔ لوگوں نے اسے کھڑا کیا۔ جب امیر المومنین نے اسے دیکھا تو تیغ مبارک چار انگل کے قدر نیام سے نکال لی، اور فرمایا: تو کام کی قدرت کا خدا کے ساتھ مالک ہے، یا خدا سے جدا مالک ہے؟ اور سنتا ہے، خبردار! ان دونوں میں سے کوئی بات نہ کہنا، ورنہ کافر ہو جائے گا، اور میں تیری گردن مار دوں گا۔ اس نے کہا: یا امیر المومنین! پھر میں کیا کہوں؟ فرمایا: یوں کہہ اس خدا کے دیئے سے اختیار رکھتا ہوں کہ اگر وہ چاہے مجھے اختیار دے، بے اس کی مشیت کے کچھ اختیار نہیں۔

پس یہی عقیدۂ اہل سنت ہے کہ انسان پتھر کی طرح مجبور محض ہے، نہ خود مختار۔ بلکہ ان دونوں کے بیچ میں ایک حالت ہے، جس کی کنہ، رازِ خدا، اور ایک نہایت عمیق دریا ہے۔

اللہ عزوجل کی بے شمار رضائیں امیر المومنین مولیٰ علی پر نازل ہوں کہ ان دونوں الجھنوں کو دو فقروں میں صاف فرما دیا...... ایک صاحب نے اس بارہ میں سوال کیا کہ کیا معاصی بھی بے ارادۂ الٰہیہ واقع نہیں ہوتے؟ ارشاد فرمایا: کیا زبردستی اس کی معصیت کرلے گا؟ **افیعصی قهراه** یعنی وہ نہ چاہتا تھا کہ اس سے گناہ ہو، مگر اس نے کر ہی لیا۔ تو اس کا ارادہ زبردست پڑا...... گویا معاذ اللہ خدا بھی دنیا کے مجازی بادشاہوں کی طرح ہوا کہ وہ ڈاکوؤں چوروں کا بہتیرا بندوبست کریں، پھر بھی ڈاکو اور چور اپنا کام کر ہی گزرتے ہیں۔ حاشا! وہ ملک الملوک، بادشاہ حقیقی قادر مطلق ہرگز ایسا نہیں کہ اس کے ملک میں بے اس کے علم کے ایک ذرہ جنبش کرسکے۔ وہ صاحب کہتے ہیں: **فکانما القمنی حجرا** مولیٰ علی نے یہ جواب دے کر گویا میرے منہ میں پتھر رکھ دیا کہ آگے کچھ کہتے بن ہی نہ پڑا۔

دوسری بات کہ سزا و جزا کیوں ہے؟۔

اس کا جواب ابن ابی حاتم و اصفہانی ولال کائی و خلعی حضرت امام جعفر صادق وہ اپنے والد ماجد حضرت امام باقر سے روایت کرتے ہیں: مولیٰ علی سے عرض کی گئی کہ یہاں ایک شخص مشیت میں گفتگو کرتا ہے۔ مولیٰ علی نے اس سے فرمایا: اے خدا کے بندے! تجھے اس لیے پیدا کیا، جس لیے اس نے چاہا۔ یا اس لیے جس لیے تو نے چاہا؟ کہا: جس لیے اس نے چاہا۔ فرمایا: تجھے جب وہ چاہے بیمار کرتا ہے، یا جب تو چاہے؟ کہا: جب وہ چاہے۔ فرمایا: تجھے اس وقت وفات دے گا جب وہ چاہے، یا جب تو چاہے؟ کہا: جب وہ چاہے۔ فرمایا: تجھے وہاں بھیجے گا جہاں وہ چاہے یا جہاں تو چاہے؟ کہا: جہاں وہ چاہے۔ فرمایا: خدا کی قسم! تو اس کے سوا کچھ اور کہتا، تو تیرا یہ سر، جس میں تیری آنکھیں ہیں، تلوار سے مار دیتا۔ پھر مولیٰ علی رضی اللہ عنہ نے یہ آیت کریمہ تلاوت فرمائی: **وما تشاؤون الا ان یشاء الله هو اهل التقویٰ و اهل المغفره** O اور تم کیا چاہو مگر یہ کہ اللہ چاہے وہ تقویٰ کا مستحق اور گناہ عفو فرمانے والا ہے۔

خلاصہ یہ کہ جو چاہا کیا اور جو چاہے گا کرے گا۔ بناتے وقت تجھ سے مشورہ نہ لیا تھا، بھیجتے وقت بھی نہ لے گا۔ تمام عالم اس کی ملک ہے، اور مالک سے دربارۂ ملک سوال نہیں ہوسکتا۔ یہ اس مسئلہ میں اجمالی کلام ہے مگر **انشاء اللہ تعالیٰ** کافی ووافی و صافی وشافی۔ جس سے ہدایت والے ہدایت پائیں گے اور ہدایت اللہ کے ہاتھ ہے۔ **و لله الحمد و الله سبحنه تعالیٰ اعلم**............

# کلمات دعائیہ

از: جانشین مفتی اعظم حضرت مفتی محمد اختر رضا قادری از ہری مدظلہ، بریلی شریف

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

یہ جان کر بہت مسرت ہوئی کہ ''حیات اعلیٰ حضرت'' مکمل عنقریب پہلی مرتبہ منظر عام پر آ رہی ہے۔ مولانا المحترم مفتی محمد مطیع الرحمٰن صاحب مضطر رضوی نے جس جد و جہد سے اسے حاصل کیا پھر اس کی ترتیب و تہذیب، تصحیح و تحشیہ اور فہرست سازی میں جو عرق ریزیاں فرمائیں ان کے لئے وہ مبارک باد اور لائق صد ستائش ہیں۔

حضرت مولانا موصوف نے چند مقامات مجھے دکھائے جہاں توقیت کے حساب میں ہندسے غلط چھپ گئے تھے اور ترتیب میں بہت الٹ پھیر کاتب کی غلطی سے ہو گیا تھا۔ الحمد للہ انہوں نے ''حیات اعلیٰ حضرت'' کے ساتھ ساتھ ''فتاویٰ رضویہ'' میں بھی مطبوعہ ان غلطیوں کی تصحیح کر دی۔ اللہ تعالیٰ مفتی صاحب موصوف کو بہتر جزاء اس عمل خیر کی عطاء فرمائے اور اس میں جو بھی ان کے مدد و معاون ہوئے ان سب کو برکات دارین سے نوازے آمین بجاہ النبی الامین علیہ وعلیٰ آلہ وصحبہ افضل الصلاۃ والتسلیم۔

فقیر محمد اختر رضا قادری از ہری غفرلہ

۲۳ / جمادی الثانی ۲۳ ہجری

# ارشادات عالیہ

از: امین ملت حضرت ڈاکٹر سیّد شاہ محمد امین میاں قادری مدظلہ العالی

سجادہ نشین آستانہ عالیہ برکاتیہ مارہرہ مطہرہ، پروفیسر شعبہ اردو مسلم یونیورسٹی علی گڑھ

**بسم اللہ الرحمٰن الرحیم–نحمدہ و نصلی علیٰ رسولہ الکریم**

فقیر برکاتی نے حضرت مفتی محمد مطیع الرحمٰن مضطر کی مرتبہ "حیات اعلیٰ حضرت" کے ضخیم مسودے کو گہرائی سے الٹ پلٹ کر دیکھا۔ مفتی صاحب نے جس قدر کاوش کی ہے وہ بے مثال ہے۔

اردو میں سوانح نگاری کا فن نیا نہیں ہے۔ مجدد اعظم امام احمد رضا بریلوی علیہ الرحمہ کی پہلی نثری سوانح ان کے چہیتے شاگرد اور خلیفہ ملک العلماء مولانا ظفر الدین بہاری علیہ الرحمہ نے تصنیف فرمائی، ان سے پہلے مفتی محمود جان قادری جودھ پوری علیہ الرحمہ اعلیٰ حضرت کی مختصر منظوم سوانح لکھ چکے تھے ملک العلماء نے ایک تحقیقی منصوبہ بندی کے ساتھ اعلیٰ حضرت کی وقیع سوانح لکھی جو چار جلدوں پر مشتمل تھی۔ چوتھی جلد فی الحال مفتی صاحب کی دسترس سے باہر ہے انشاء اللہ اس کی دستیابی جلد متوقع ہے۔

اس سوانح کو مرتب کرنے میں طویل مدت صرف ہوئی۔ مفتی صاحب نے بے شمار کتابوں کی مدد سے جگہ جگہ حاشئے لگا کر سونے پر سہاگا کر دیا۔

جو قومیں اپنے اکابر کے حالات سے صرف نظر کرتی ہیں ان کی مثال بے منزل کے مسافر جیسی ہوتی ہے اس لئے لازم ہے کہ ہم اپنے اسلاف اور اکابر کے کارناموں کو یاد کرتے رہیں اور روشنی حاصل کرتے رہیں۔

رضا اکادمی ممبئی کے روح رواں اور محبّ سنیت عزیزم محمد سعید نوری اور مفتی صاحب کا سنیوں پر احسان ہے کہ "سوانح اعلیٰ حضرت" ہمارے ہاتھوں میں ہے۔

میں ہر دو حضرات کو دل کی گہرائیوں سے مبارکباد دیتا ہوں اور دعا کرتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ ان کی ادبی، علمی، سماجی اور دینی خدمات کو شرف قبولیت عطا فرمائے۔ آمین بجاہ الحبیب الامین وعلیٰ آلہ وصحبہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین۔

گدائے برکات:

ڈاکٹر سیّد شاہ محمد امین قادری

خادم سجادہ آستانہ عالیہ برکاتیہ، مارہرہ مطہرہ (ایٹہ)

پروفیسر شعبۂ اردو مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ

۲۸/اگست ۲۰۰۳ء

# رویائے صادقہ، اکابر کا دیدار پُر انوار

**ملفوظات حصہ سوم ہے:**

اعلیٰ حضرت امام اہل سنت نے فرمایا: حضرت جدامجد رضی اللہ عنہ کو میرے ساتھ اس وقت تک وہی محبت ہے جو پہلے تھی۔ میرے جدامجد رضی اللہ عنہ کے ایک حقیقی بھتیجے تھے۔ انہوں نے کوئی دقیقہ میری برائی میں اپنے نزدیک اٹھا نہ رکھا۔ ایک روز میں نے خواب دیکھا کہ حضرت جدامجد رضی اللہ عنہ پلنگ پر تشریف فرما ہیں اور وہ صاحب پائتی میں بیٹھے ہیں؛ اور چند بات کرنا چاہتے ہیں، حضرت جواب نہیں دیتے اور متوجہ نہیں ہوتے۔ اتنے میں، میں حاضر ہوا۔ حضرت مجھے دیکھ کر فوراً سروقد کھڑے ہوئے اور فرمایا: آیئے مولانا! تشریف لایئے۔ باوجودیکہ میں ان کی جوتی کی خاک۔ مگر حضرت نے مجھے نہایت تعظیم سے اپنے پاس بٹھایا، اور جب تک میں بیٹھا رہا حضرت برابر میری طرف متوجہ رہے۔ دوروز ہوئے تھے کہ لکھنؤ سے خمیرہ آیا تھا حضرت حقہ ملاحظہ فرما رہے تھے مجھے خواب میں خمیرہ یاد آیا میں اٹھا اور عرض کیا: میں لکھنؤ کا خمیرہ بھرتا ہوں۔ سنتے ہی گھبرا گئے، اور فوراً کھڑے ہو گئے فرمانے لگے: مولانا! آپ تکلیف نہ فرمایئے، مولانا! آپ تکلیف نہ فرمایئے، اور مجھے بٹھا لیا میری محبت کے سبب اپنے حقیقی بھتیجے سے کلام نہ فرمایا۔

ایک دن میں روتا ہوا دوپہر کو سو گیا۔ دیکھا کہ حضرت جدامجد رضی اللہ عنہ تشریف لائے، اور ایک صندوقچی عطا فرمائی، اور فرمایا: عنقریب آنے والا ہے وہ شخص جو تمہارے دردِ دل کی دوا کرے گا دوسرے یا تیسرے روز حضرت مولانا عبدالقادر صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ علیہ بدایوں سے تشریف لائے، اور اپنے ساتھ مارہرہ شریف لے گئے، وہاں جا کر شرف بیعت حاصل کیا۔

ایک مرتبہ جائیداد کا جھگڑا تھا، اور وہ بھی ایسا کہ ظاہری رزق بند ہونے کے اسباب تھے۔ اسی دوران میں خواب دیکھا کہ حضرت جدامجد رضی اللہ عنہ عربی گھوڑے پر سوار، تمام اعضا نہایت روشن، عربی لباس میں تشریف لائے۔ میں اسی پھاٹک میں کھڑا تھا۔ حضرت قریب آ کر گھوڑے سے اترے، اور فرمایا: بشیر الدین وکیل کے یہاں جانا ہے۔ آنکھ کھلی میں نے کہا: اب مقدمہ فتح ہو گیا، چنانچہ صبح ہی کو مقدمہ میں فتح یابی ہو گئی۔

آٹھ دس برس ہوئے رجب کے مہینہ میں حضرت والد ماجد رحمہ اللہ تعالیٰ علیہ کو خواب میں دیکھا۔ فرماتے ہیں: احمد رضا! اب کی رمضان میں تمہیں بیماری ہوگی، اور زیادہ ہوگی، روزہ نہ چھوڑنا۔ یہاں بحمد اللہ تعالیٰ جب سے فرض ہوئے کبھی نہ سفر میں نہ مرض کسی حالت میں روزہ نہیں چھوڑا۔ خیر! رمضان شریف میں، میں بیمار ہوا مگر بحمد اللہ تعالیٰ روزے نہ چھوڑے۔

گاؤں میں ایک زمین میری زمین کے متصل ایک صاحب کی تھی وہ ایک سود خور کے ہاتھ بیچنا چاہتے تھے۔ان سے کہا گیا، مخالفت کی وجہ سے انہوں نے نہ مانا۔ والد ماجد صاحب خواب میں تشریف لائے، اور فرمایا: مجھے نہیں دیتے؟ سود خوار کو دیتے ہیں، اور ملے گی مجھی کو۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

ایک بار بیمار ہوا، اور شدت کا درد ہوا، آنکھ لگ گئی۔ خواب میں حضرت والد ماجد اور مولوی برکات احمد صاحب مرحوم، جو والد ماجد سے پڑھا کرتے تھے، تشریف لائے۔ مولوی برکات احمد صاحب نے پوچھا: مزاج کیسا ہے؟ میں نے کہا: درد کی شدت ہے۔ دعا کیجئے کہ ایمان پر خاتمہ ہوجائے۔ یہ کہا ہی تھا کہ والد ماجد کا چہرہ سرخ ہوگیا؛ اور فرمایا: ابھی تو باون برس مدینہ طیبہ میں۔ اب اس کے دو معنیٰ ہوسکتے ہیں۔ کہ باون برس کی عمر میں مدینہ طیبہ کی حاضری ہوگی، چنانچہ دوسری حاضری میں میری عمر باون برس کی تھی۔ یا یہ کہ اس وقت سے باون برس بعد مدینہ طیبہ کی حاضری ہوگی، اور خدا سے امید ہے کہ ویسا ہی کرے۔ آمین

ایک مرتبہ کھانا نہ کھایا تھا کئی روز سے۔ والدین کریمین کو خواب میں دیکھا، والدہ ماجدہ نے کچھ نہ فرمایا۔ والد صاحب نے فرمایا: تمہارے نہ کھانے سے ہم کو تکلیف ہوتی ہے۔ مجبوراً پھر صبح سے کھانا شروع کردیا۔

ایک بار میں نے (خواب میں) دیکھا کہ حضرت والد ماجد کے ساتھ ایک سواری ہے بہت نفیس اور اونچی بھی تھی۔ والد ماجد نے کمر پکڑ کر سوار کیا، اور فرمایا: گیارہ درجے تک تو ہم نے پہنچا دیا آگے اللہ مالک ہے۔ میرے خیال میں اس سے مراد غلامی ہے سرکار غوثیت رضی اللہ عنہ کی۔

ایک صاحب میرے چچا ہوتے تھے۔ گاؤں کا کام وہی کرتے تھے۔ ایک بار حضرت والد ماجد ان سے ناراض ہوگئے، فرما دیا تھا کہ اب سے یہ گاؤں کا کام نہ کریں۔ بعد میں مجھے فرصت نہیں اور گاؤں کے کام پر معتمد آدمی درکار تھا، اور ان سے بڑھ کر اور کون معتمد ہوسکتا تھا۔ مگر حضرت والد ماجد کی ممانعت تھی، سخت فکر تھی۔ ایک روز شب کو تشریف لائے، اور ان کا ہاتھ لے کر میرے ہاتھ میں دے دیا۔ میں سمجھ گیا کہ حضرت کی اجازت ہے کہ انہیں کو گاؤں کا کام دے دو۔ چنانچہ صبح ہی کو میں نے انہیں گاؤں کو بھیج دیا۔

## ملفوظات حصہ چہارم:

میرے حضرت والد ماجد قدس سرہ العزیز کے خالہ زاد بھائی الف کے نام ب نہ جانتے تھے۔ یہاں ایک شخص صوفی بنے ہوئے تھے ان کے پاس آمدورفت زیادہ تھی انہوں نے تفضیلہ کرلیا۔ میرا پندرہ سولہ برس کا سن تھا، میں انہیں حدیثیں سناتا اور سمجھاتا کہ اہل سنت کا مذہب یہ ہے کہ تفضیل باطل ہے۔ مرتے وقت اپنی بیوی کو بلا کر کہا میرا بھتیجا مجھے سمجھایا کرتا تھا، اور میری سمجھ میں نہ آتا تھا۔ اب میں سمجھا کہ وہی حق تھا، تم شاہد رہو کہ میرا عقیدہ وہی ہے جو احمد رضا کا ہے۔ میں نے ان کو ایک روز خواب میں دیکھا۔ کہنے لگے: تم نے وہ حدیث مجھ سے نہیں بیان کی تھی کہ جو دنیا میں ہنستے ہیں وہ وہاں روتے ہیں، اور جو دنیا میں

روتے ہیں وہ وہاں ہنستے ہیں۔

جب اعلیٰ حضرت کے والد ماجد حضرت مولانا نقی علی خان صاحب قدس سرہ کا وصال ہوا تو اپنے پیر مرشد برحق اعلیٰ حضرت سیّدنا شاہ آل رسول احمدی مارہروی قدس سرہ العزیز کورؤیا میں دیکھا کہ حضرت والد ماجد قدس سرہ الاماجد کے مرقد پر تشریف لائے۔غلام نے عرض کیا: حضور! یہاں کہاں؟ او لفظا هذا معناه فرمایا: آج سے یا اب سے یہیں رہا کریں گے۔ رحمهما الله رحمة واسعة

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: لم يبق من النبوة الا المبشرات قالوا وما المبشرت قال الرؤيا الصالحة رواه البخاري عن ابي هريرة وزاد مالك يراها الرجل المسلم اوترى له ولاحمد وابن خزيمة وابن حبان وصححاه عن ام كرز ذهبت النبوة وبقيت المبشرات وللطبراني في الكبير عن حذيفة بسند صحيح ذهبت النبوة بعد الاالمبشرات أي الرويا الصالحة يراها الرجل اوترى له یعنی نبوت گئی اب میرے بعد نبوت نہیں ہاں بشارتیں باقی ہیں یعنی اچھا خواب کہ مسلمان دیکھے۔یا اس کے لیے دیکھا جائے۔

الحمد للہ! اس رسالہ (تجلی الیقین بان نبینا سیّد المرسلین) کے زمانہ تصنیف میں مصنف نے خواب دیکھا کہ میں اپنی مسجد میں ہوں، چند وہابی آئے، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی افضلیت مطلقہ میں بحث کرنے لگے۔مصنف نے دلائل صریحہ سے انہیں ساکت کر دیا کہ خائب وخاسر چلے گئے۔ پھر مصنف نے اپنے مکان کا قصد کیا۔(یہ مسجد شارع عام پر واقع ہے۔دروازہ سے نکل کر چند سیڑھیاں ہیں کہ اس سے اتر کی سڑک ملتی ہے اس کے جنوب کی طرف ہندوؤں کا مندر اور کنواں ہے)، مصنف ابھی زینہ سے نہ اترا تھا کہ بائیں طرف سے ایک مادہ خوک اور اس کے ساتھ اس کا بچہ سڑک پر آتا دیکھا، جب زینہ مذکور کے پاس آئے تو اس بچہ نے مصنف پر حملہ کرنا چاہا۔اس کی ماں نے دوڑ کر اسے روکا، اور غالباً اس کے منہ پر طمانچہ مارا بہر حال اسے سختی کے ساتھ جھڑکا، اور ان وہابیہ کی طرف اشارہ کر کے بولی دیکھتا نہیں یہ تیرے بڑے اس سے جیتے نہیں، تو اس پر کیا حملہ کرے گا؟ یہ کہہ کر وہ سؤر یا اور اس کا بچہ دونوں اس ہندو کنویں کی طرف بھاگ کر چلے گئے۔الحمد للہ رب العالمین اس خواب سے مصنف نے قبول رسالہ پر استدلال کیا۔ولله الحمد

اس سے کچھ پہلے مصنف نے خواب دیکھا کہ اپنے مکان کے پھاٹک کے آگے شارع عام پر کھڑا ہوں، اور بہتر طور کا ایک فانوس ہاتھ میں ہے، جسے روشن کرنا چاہتا ہوں۔دو شخص داہنے بائیں کھڑے ہیں، وہ پھونک مار کر بجھا دیتے ہیں۔اتنے میں مسجد کی طرف سے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھتے ہی وہ دونوں مخالف ایسے غائب ہو گئے کہ معلوم نہیں آسمان کھا گیا، یا زمین میں سما گئے۔حضور پر نور انیس بے کساں، مولائے دل وجاں صلی اللہ علیہ وسلم اپنے اس سگِ بارگاہ کے پاس تشریف لائے، اور اتنے قریب رونق افروز ہوئے کہ شاید ایک بالشت یا کم کا فاصلہ ہوا، اور بکمال رحمت ارشاد فرمایا: پھونک مار، اللہ روشن

کردے گا۔ مصنف نے پھونکا، وہ عظیم نور پیدا ہوا کہ سارا فانوس اس سے بھر گیا۔ والحمد للہ رب العالمین ۔(آخیر رسالہ تجلی الیقین)

اعلیٰ حضرت امام اہل سنت سے ۱۳۰۶ھ میں کسی نے دربارہ مصافحہ سوال کیا: دونوں ہاتھوں سے مصافحہ جائز ہے، یا نہیں؟ اور غیر مقلد لوگ ایک ہی ہاتھ سے کرتے، اور دونوں ہات سے مصافحہ کو ناجائز وخلاف احادیث جانتے ہیں۔ ان کا یہ دعویٰ صحیح ہے، یا غلط؟

اعلیٰ حضرت نے دونوں ہاتھوں سے مصافحہ کے جواز اور مقلدوں کے دعویٰ کے ابطال میں ایک مستقل رسالہ چالیس صفحوں کا مسمیٰ بنام صفائح اللجین فی کون التصافح بکف الیدین تحریر فرمایا۔ اسی میں فرماتے ہیں: یہ مسئلہ فقیر غفرلہ المولیٰ القدیر سے روز جمعہ ۱۹/ذی القعدہ ۱۳۰۶ھ کو بعد نماز جمعہ پوچھا گیا۔ جواب زبانی بیان میں آیا، اور ازاں جا کہ آج کل قدرے علالت اور بوجہ مشاغل درس، قلت مہلت تھی، خیال کیا کہ جمعہ آئندہ کی تعطیل انشاء اللہ تعالیٰ تحریر جواب کی کفیل ہوگی۔ اس اثناء میں سوال مذکور کا خیال بھی دل سے اتر گیا۔ ناگاہ شب سہ شنبہ ۱۳/ماہ مسطور کے سربشمال ورو بقبلہ میں سویا، اور نصیب بیدار تھا۔ خاص صبح کے وقت بحمد اللہ تعالیٰ خواب دیکھا کہ سمت مدینہ طیبہ سے امام غلام، مرشد الانام، قاضی البلاد، مفتی العباد، فقیہ النفس، مقارب الاجتہاد، امام اجل، ابوالمحاسن، فخر الملۃ والدین، ابوالمفاخر حسن ابن امام بدر الدین منصور بن امام شمس الدین محمود ابوالقاسم ابن عبد العزیز اوزجندی فرغانی معروف بہ امام قاضی خاں قدس اللہ تعالیٰ سرھم وافاض علینا فوزھم (جن کے فتاویٰ کے لیے شرقاً غرباً اعلیٰ درجہ پر اعتبار واشتہار، اور ان کا امام مجتہد، فقیہ النفس، اعظم عمائد سے ہونا عالم آشکار) فقیر کے سرہانے تشریف لائے، بلند بالا، متوسط بدن، سفید پوشاک زیب تن، وسیع گھیر نیچے دامن، اور بزبان فارسی یہ دو جملے ارشاد فرمائے: 'مستند ایشاں حدیث انس است واو را مفہوم نیست' لفظ یہی تھے، یا اس کے قریب۔ معاً جمال مبارک دیکھتے ہی قلب فقیر میں القا ہوا کہ یہ امام قاضی خاں رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ ہیں اور کلام مقدس سنتے ہی دل میں آیا کہ اسی مسئلہ مصافحہ کی نسبت ارشاد ہے۔ والحمد للہ رب العالمین۔

احادیث صحیحہ سے ثابت کہ حضور اقدس سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم اسے (خواب کو) امر عظیم جانتے اور اس کے سننے پوچھنے بتانے اور بیان فرمانے میں نہایت درجہ کا اہتمام فرماتے۔ صحیح بخاری وغیرہ میں حضرت سمرہ بن جندب رضی اللہ عنہ سے ہے۔ حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم نماز صبح پڑھ کر حاضرین سے دریافت فرماتے: هل رأ احدا الليلة الرؤيا آج کی شب کسی نے کوئی خواب دیکھا؟ جس نے دیکھا ہوتا عرض کرتا حضور تعبیر فرماتے۔ احمد و بخاری ومسلم وابوداؤد وترمذی وابن ماجہ والطبرانی وحکیم ترمذی وابن جریر وابن عبد البر وابن النجار وغیرھم محدثین کبار کے یہاں احادیث انس وابوہریرہ وعبادہ بن صامت وابوسعید خدری وعبداللہ وعوف بن مالک وبارزین عقیلی وعباس بن عبد المطلب رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: 'مسلمان کی خواب نبوت کے ٹکڑوں سے ایک ٹکڑا ہے۔ (حدیثیں اس بارے میں مختلف آئیں، چوبیسواں، پچیسواں،

چھبیسواں، چالیسواں، چوالیسواں، پچاسواں، سترواں، چھہترواں ٹکڑا سب وارد ہیں۔ لہٰذا فقیر نے مطلق ایک ٹکڑا کہا، اور اکثر احادیث صحیحہ میں چھیالیسواں ہے واللہ تعالیٰ اعلم ۱۲ منہ) صحیح بخاری ابوہریرہ اور صحیح مسلم وسنن ترمذی میں عبداللہ بن عباس واحمد وابن ماجہ وخزیمہ وحبان کے یہاں صحیح ام کرز کعبیہ اور مسند احمد میں ام المومنین صدیقہ اور معجم کبیر طبرانی میں صحیح حذیفہ بن اسید رضی اللہ عنہ سے مروی وھذا الفظ الطبر انی حضور لامع النور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: ذھبت النبوۃ فلا نبوۃ بعدی الا المبشر ات الرویا الصالحۃ یراھا الرجل اور تری لہ نبوت گئی اب میرے بعد نبوت نہ ہوگی مگر بشارتیں وہ کیا ہیں نیک خواب کہ آدمی خود دیکھے یا اس کے لیے دیکھی جائے۔ اس طرح احادیث امبارہ میں متوافر اور اس کا عظیم محکم بالشان ہونا نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے متواتر ان کی تفصیل موجب تقویم اور احمد و بخاری وترمذی حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے راوی حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں: اذا رأ احدکم الرؤیۃ یحبّھا فانما ھی من اللہ علیھا ولحدیث بھا غیرہ جب تم میں کوئی ایسا خواب دیکھے جو اسے پیارا معلوم ہو تو وہ اللہ کی طرف سے ہے چاہیے کہ اس پر اللہ عزوجل کی حمد بجالائے اور لوگوں کے سامنے بیان کرے۔

فقیر بے نوا کو اس سے زیادہ کیا پیارا ہوگا کہ ایک امام اجل رکن شریعت، ہادی ملت، اس پر اپنا پرتوِ اجلال ڈالے اور محض اس کی امداد واشارہ کے لیے غریب خانہ پر بنفس نفیس کرم فرمائے، اور بے سابقہ عرض و درخواست خود بکمال مہربانی مسئلہ دین ورد مخالفین تعلیم کرے کہاوہ غریب خستہ فقیر دل شکستہ اس سے امید نہ کرے گا کہ باوجود میرے ان عظیم وشدید گناہوں کے میرا رؤف ورحیم مولیٰ عزوجل میرے ساتھ ایک خاص نظر رکھتا ہے، اور مجھے ذلیل و بے وقعت خوار بے حیثیت کا افتا بھی اس بارگاہ رحمت میں گنتی شمار کے قابل ٹھہرائے۔

**فالحمدللہ الذی بنعمتہ وجلالہ فتم الصالحات والصلوٰۃ والسلام علیٰ کنز الفقراء حرز الضعفاء عظیم الرجاء عمیم العطیات وعلیٰ آلہٖ وصحبہٖ اجمعین والحمد للہ رب العالمین**

یہ بھی سنت صحابہ سے ثابت کہ جو خواب ایسا دیکھا گیا جس میں ان کے قول کی تائید نکلی، اس پر شاد ہوئے، اور دیکھنے والے کی توقیر بڑھادی۔ صحیحین میں سے ابوحمزہ ضبعی نے تمتع حج میں خواب دیکھا، جس سے مذہب ابن عباس رضی اللہ عنہ نے ان کا وظیفہ مقرر کردیا، اور اس روز انہیں اپنے ساتھ تخت پر بٹھانا شروع کیا۔

فقیر ظفر الدین قادری رضوی غفرلہ عرض کرتا ہے کہ اعلیٰ حضرت سے دونوں ہاتھ سے مصافحہ کرنے کے متعلق سوال ہوا، اور وہابیہ جو ایک ہاتھ سے مصافحہ پر زور دیتے ہیں، اس کے متعلق دریافت حال ہوا تھا۔ اعلیٰ حضرت نے اس وقت امام قاضی خان کو خواب میں دیکھا کہ فرماتے ہیں: 'مستند ایشاں حدیث انس است واو مفہوم نیست' اس خواب کو رسالہ مبارکہ صفائح اللجین میں ذکر کرکے تحریر فرمایا: فقیر غفر اللہ تعالیٰ کو اس خواب مبارک کے ذکر سے مخالفین پر حجت لانا مقصود نہیں کہ وہ تو خواب کے لیے اصلاً قدر و قیمت نہیں رکھتے، اگرچہ صحیحہ سے ثابت الیٰ آخر مافات واجاد میں نے عام سنی بھائیوں کی وسعت معلومات کے لیے اس کو نقل کردینا مناسب جانا۔

# بیعت وارشاد

اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز ایک زمانہ تک براہ تواضع وانکساری کسی کو بیعت نہیں کرتے تھے۔ جب حضرت سیّدنا شاہ ابوالحسین احمد نوری میاں صاحب مارہروی بریلی شریف تشریف لاتے، تو سب لوگوں کو انہیں سے بیعت ہونے کی تلقین کرتے اور اس میں فقط اہل شہر یا دوسرے حضرات کی خصوصیت نہ تھی بلکہ اپنے اعزہ واقارب حتیٰ کہ اپنے صاحبزادوں کو بھی حضرت میاں صاحب قبلہ سے ہی بیعت کرایا۔ لیکن جب لوگوں کا شوق غالب ہوا، اور بعض حضرات نے اصرار کیا کہ مجھے تو حضور ہی سے اعتقاد ہے، میں تو حضور ہی سے مرید ہوں گا اور حضرت میاں صاحب نے بھی بہت مجبور کیا کہ جب حضرت پیرومرشد نے اجازت وخلافت عطا فرمائی ہے تو اس کا مقصد یہی ہے کہ آپ سلسلہ کو پھیلائیں، اور لوگوں کو سلسلہ عالیہ قادریہ برکاتیہ رضویہ میں منسلک کریں۔

**اجرائے سلسلہ کے لیے خواب میں پیرومرشد کا حکم:**

مقربان خاص سے یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ پہلے جو مرید ہونے کے لیے عرض کرتا تھا، تو اسے سیّد شاہ ابوالحسین احمد نوری میاں صاحب مارہروی قدس سرہ العزیز یا حضرت تاج الفحول مولانا شاہ عبدالقادر صاحب بدایوانی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں بھیج دیا کرتے تھے۔ کچھ دنوں کے بعد عالم رؤیا میں اپنے شیخ کامل خاتم الاکابر حضرت سیّدنا شاہ آل رسول احمدی قدس سرہ العزیز کی زیارت سے مشرف ہوئے۔ ارشاد فرماتے ہیں:

آپ سلسلہ کا دائرہ کیوں تنگ کرتے ہیں، کیوں نہیں مرید کیا کرتے؟

اس حکم وبشارت کے بعد مجبوراً بیعت لینی شروع فرمائی۔

جن کی قسمت میں قسام ازل نے داخل سلسلہ عالیہ قادریہ رضویہ ہونا تحریر فرما دیا تھا، اطراف واکناف عالم سے آآ کر داخل سلسلہ عالیہ ہوتے: اور یہ صرف صوبہ ممالک مغربی وشمالی آگرہ اودھ ہی تک نہ محدود رہا، بلکہ ہندوستان کے اکیس صوبوں، اسلامی ریاستوں اور رعایائے راجگاں راجپوتانہ وغیرہ سے تجاوز کرکے بیرون ہند کابل، ایران، ترک سے بھی بڑھ کر عرب، روم، شام حتیٰ کہ حرمین تک آپ کے مریدوں کا سلسلہ وحلقہ پہنچا ہوا ہے۔

**سلسلہ بیعت:**

اعلیٰ حضرت قبلہ کو اپنے پیرومرشد برحق قدس سرہ سے اجازت وخلافت جملہ طرق کی حاصل تھی، اور سب طریقوں میں

بیعت کے مجاز تھے۔ مگر حضور کو سب سے زیادہ پسندیدہ طریقہ سلسلہ عالیہ قادریہ برکاتیہ تھا۔ عام طور پر اسی میں بیعت کرتے۔ البتہ اگر کوئی شخص خاص طور پر خصوصیت کے ساتھ کسی خاص طریقہ میں بیعت کی تمنا کرتا، تو اس کو اس طریقہ میں بیعت فرماتے۔ یا بعض موقع پر کسی خاص طریقہ سے ملاحظہ فرماتے، تو اسے اسی طریقہ میں بیعت فرماتے۔ ورنہ عام طور پر سلسلہ قادریہ میں سب کو داخل فرماتے۔

## بیعت کرنے کا طریقہ:

بیعت کرنے کا طریقہ یہ تھا کہ اکثر بعد نماز مسجد ہی اور کبھی کبھی دولت کدہ پر بھی غیر وقت صلاۃ میں بیعت ہونے والے کو فرماتے کہ وضو کر لیجئے، اور اگر وقت مکروہ نہ ہوتا تو دو رکعت نماز توبہ پڑھنے کو فرماتے۔ اس کے بعد داہنا ہاتھ دائیں دست مبارک اور بایاں ہاتھ بائیں دست مبارک میں لے کر دوزانو خود بیٹھتے، اور مرید ہونے والے کو اسی طرح بیٹھنے کو فرماتے۔ پھر آیہ کریمہ **لقد رضی اللہ عن المؤمنین اذ یبایعونك تحت الشجرۃ** سے **اجرًا عظیما** تک تلاوت فرماتے۔ اس کے بعد مرید ہونے والے کو کلمہ طیبہ پڑھواتے۔ پھر فرماتے کہو:

> یا اللہ مجھے توبہ دے گناہوں سے، اور آئندہ شریعت مطہرہ پر قائم رکھ، میں شریعت کے حلال کو حلال جانوں گا، شریعت کے حرام کو حرام جانوں گا، اور تیری توفیق سے مذہب اہل سنت و جماعت پر قائم رہوں گا۔ میں نے اپنا ہاتھ حضور غوث الاعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دست حق پرست میں دیا۔ خداوندا! تو مجھے ان کے غلاموں میں قبول فرما، اور میرا حشر ان کے غلاموں کے زمرے میں فرما۔

اس کے بعد اگر شیرنی لایا ہوتا تو اس پر مشائخ کرام کی فاتحہ پڑھ کر پہلے دست مبارک سے تھوڑی سی مٹھائی اس کو دیتے، اور فرماتے کہ تم خود ہی کھانا، اس میں سے کسی کو نہ دینا۔ باقی شیرنی تمام حاضرین پر تقسیم کردی جاتی اور اگر کوئی شخص غربت ونا داری یا کم وقت ہونے کی وجہ سے مٹھائی نہیں لاتا تو اس کو ضروری بھی نہیں جانتے۔ مرید کرنے کے بعد فاتحہ پڑھ کر بزرگان سلسلہ کو ایصال ثواب فرمادیتے۔

طریقہ بیعت میں نے یہ دیکھا کہ جو شخص مرید ہونا چاہتا کچھ مٹھائی اگرچہ بتاشہ ہی سہی، لاتا۔ اگر باوضو ہوتا ورنہ وضو کرایا جاتا، اور اپنے روبرو دوزانو بٹھا کر خود بھی دوزانو ہو کر اسے اتنا قریب فرمالیتے کہ آپ کے زانوے مبارک اس کے زانو سے مل جاتے۔ اس کے بعد چشمان مبارک بند کرکے کچھ پڑھتے پھر بصورت مصافحہ اس کے ہاتھ اپنے دست مبارک میں لے کر یہ الفاظ تلقین فرماتے:

> لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ، یا رحمٰن، یا رحیم مجھے توبہ دے گناہوں سے، اور آئندہ شریعت مطہرہ پر قائم رکھ، میں شریعت کے حلال کو حلال جانوں گا، اور سنیوں کے مذہب پر ہمیشہ قائم رہوں گا۔ میں نے اپنا ہاتھ حضور سیّدنا غوث الاعظم رضی اللہ عنہ کے دست حق پرست میں دیا، خداوندا تو مجھے ان کے غلاموں

(یا باندیوں) میں قبول فرما، اور میرا حشر ان کے غلاموں کے زمرے میں فرما۔

اس کے بعد اگر شیرینی لایا ہوتا، تو اس پر مشائخ کرام کی فاتحہ پڑھ کر پہلے دست مبارک سے تھوڑی سی مٹھائی اس کو دیتے اور فرماتے کہ تم خود ہی کھانا اس میں سے کسی کو نہ دینا اور بقیہ شیرینی کی طرف اشارہ کر کے فرماتے کہ یہ حاضرین کو تقسیم کر دیجئے۔

## عورتوں کو بیعت کرتے وقت پردے کا حکم:

کاشانہ اقدس کے شمالی رویہ دالان کے درمیانی محراب میں ایک ڈوری بندھی ہوئی رہتی تھی، جس پر پردہ پڑا رہتا تھا۔ جب کوئی عورت بیعت کے لیے آتی، پردہ کے اس پار انہیں بٹھاتے اور اپنا رومال مبارک بجائے ہاتھ میں ہاتھ لینے کے بڑھا دیتے۔ اس کا ایک سرا عورت پکڑتی، اور دوسرا حضور کے دست مبارک میں ہوتا، اور کلمات توبہ تلقین فرماتے۔

## بیعت سے مقصود:

جامع حالات سے فقیر ظفر الدین قادری رضوی غفرلہ کہتا ہے کہ بیعت سے مقصود صرف مریدین کی تعداد بڑھانی نہ تھا۔ بلکہ اصلاح عقائد و اعمال و تزکیہ نفس۔ اس لیے مرید ہونے کے بعد اصلاح عقائد و اعمال کی چند نصیحتیں ضرور فرماتے، اور چند اعمال کی ترغیب دیتے، اور شجرہ مبارکہ ایک مرتبہ روزانہ پڑھنے، اور بزرگان سلسلہ کو فاتحہ بخشنے کی ضرور تاکید فرماتے اور اس کا اس قدر خیال کرتے کہ شجرہ شریفہ کے آخر میں اس کو چھاپ کر شائع فرما دیا تھا۔ تاکہ ہر مرید کے پیش نظر بروقت وہ سب باتیں رہیں۔ پھر مختصری روزمرہ کی ضروری و مفید دعائیں، ماقل وکفی من ادعیۃ المصطفیٰ بنام تاریخی الوظیفۃ الکریمۃ مریدین کے روزمرہ پڑھنے کے لیے بھی چھاپ دیا تھا۔ جن کا اس جگہ نقل کر دینا فائدے سے خالی نہیں۔

جناب حافظ یقین الدین صاحب قادری رضوی کا بیان ہے۔ غالباً ۱۳۰۸ھ میں بریلی میں میں نے خواب دیکھا کہ یہ عاجز کوتوالی کے پاس قلعہ کی طرف جا رہا ہے۔ بازار میں معمول کے موافق لوگوں کا بہت ہجوم ہے۔ کہ یکا یک دو آدمی مجھ کو قتل کرنے کی غرض سے لپکے، میں بھاگنے لگا، وہ بھی دوڑنے لگے، پھر میں اڑنے لگا، وہ بھی اڑ کر پیچھا کئے ہوئے تھے، میں پناہ لینے کی غرض سے مولانا رحمت اللہ صاحب کے حضور میں گیا، مولانا رحمت اللہ صاحب مکہ معظّمہ تھے، مگر خواب میں میں نے بریلی میں دیکھا۔ وہاں پناہ نہ ملی۔ مجبور ہو کر وہاں سے اڑتا ہوا تائید غیبی سے اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حضور میں حاضر ہوا۔ بفضلہٖ تعالیٰ وہ دونوں دشمن غائب ہو گئے۔ اس خواب کا قلب پر بہت بڑا اثر پڑا اور صبح کو جا کر حضور سے خواب بیان کیا۔ اس کا تعلق حضور سے تھا، اس لیے معمولی الفاظ میں تعبیر فرما دی۔ (میں کچھ دنوں سے) ہر جمعہ کو اعلیٰ حضرت کے حضور جاتا تھا، اور پھر ہوتے ہوتے روزانہ حاضر ہونے لگا تھا: جب اس خواب سے دل میں کھٹک پیدا ہوگئی تو جرأت کر کے عرض کی: کہ حضور میں مرید ہونا چاہتا ہوں۔ اپنے مرید ہونے کا حال پہلے عرض کر چکا تھا۔ حضور نے شجرہ طلب فرمایا۔ میں لے گیا۔ اسے دیکھ کر فرمایا کہ شجرہ سب طرح سے بہت صحیح ہے، مرید ہونے کی ضرورت نہیں ہے، مگر کھٹک اس قدر غالب ہو چکی تھی کہ دل کا تقاضا ہر وقت یہی تھا کہ غلاموں میں جلد سے جلد داخل ہو جاؤں۔ آخر کار بہت دقت سے ۱۳۱۰ھ یوم جمعہ کو بفضلہٖ تعالیٰ غلامی میں داخل ہو گیا۔ (ق ۳۹، ۴۰)

# نقل شجرہ شریف

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## شجرۃٌ طیبۃٌ اصلھا ثابت و فرعھا فی السماء

اللھم صل وسلم وبارک علٰی سیّدنا ومولانا محمد معدن الجود والکرم والہ الکرام اجمعین ۔
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی السید الکریم علی المرتضٰی کرم اللہ تعالٰی وجھہ الکریم
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی السید الامام حسین الشھید رضی اللہ عنہ
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی السیدالامام علی بن الحسین زین العابدین رضی اللہ عنہما
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی السیدمحمد بن علی الباقر رضی اللہ عنہما
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی السیدالامام جعفر بن محمد الصادق رضی اللہ عنہما
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی السیدالامام موسیٰ بن جعفر الکاظم رضی اللہ عنہما
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی السیدعلی بن موسیٰ الرضا رضی اللہ عنہما
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی الشیخ معروف الکرخی رضی اللہ عنہ
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی سری السقطی رضی اللہ عنہ
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی الشیخ جنیدن البغدادی رضی اللہ عنہ
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی الشیخ ابی بکرن الشبلی رضی اللہ عنہ
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی الشیخ ابی الفضل عبدالواحد التمیمی رضی اللہ عنہ
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی الشیخ ابی الفرح الطر طوسی رضی اللہ عنہ
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی الشیخ ابی الحسن علی ن القرشی الھکاری رضی اللہ عنہ
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی الشیخ ابی سعید ن المخزومی رضی اللہ عنہ
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی السید الکریم غوث الثلقلین وغیث الکونین الامام ابی محمدعبدالقادر الحسنی الحسینی الجیلانی صلی اللہ تعالٰی علٰی جدہ الکریم وعلیہ وعلٰی مشائخہ العظام واصولہ الکرام وفروعہ الفخام ومریدیہ ومحبیہ والمنتمین الیہ الی یوم القیامۃ وبارک وسلم ابدا سرمدا
اللھم صل وسلم وبارک علیہ وعلیھم وعلٰی المولٰی السیدابی بکر تاج الملۃ والدین عبدالرزاق رضی اللہ عنہ

اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدابى صالح نصر رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدمحى الدين ابى نصر رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدعلى رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدموسى رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدحسن رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيداحمد الجيلانى رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ الشيخ بهاء الدين رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدابراهيم الايرجى رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ الشيخ محمد بهكارى رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ القاضى ضياء الدين المعروف بالشيخ جيا رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ الشيخ جمال الاوليا رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدمحمد رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيداحمد رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدفضل الله رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدالشاه بركة الله رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدالشاه ال محمد رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدالشاه حمزه رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدالشاه الفضل شمس الملة والدين ال احمد اچھے میاں رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ السيدالكريم الشاه ال الرسول الاحمدى رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم وعلى المولىٰ الهام امام اهل السنة المائة الحاضرة مؤيد الملة الطاهرة حضرت الشيخ احمد رضا خاں رضی اللہ عنہ
اللهم صل وسلم وبارك عليه وعليهم جميعا وعلى سائر اوليائك وعلينا بهم وفيهم ومعهم يا ارحم الراحمين آمين ۔

(الٰہی بحرمت ایں مشائخ عاقبت محمد ظفر الدین بن عبدالرزاق ساکن میجرا ضلع پٹنہ بخیر گرداں)

دستخط............تاریخ یکم ماہ محرم الحرام ۱ام۱۳۲۲ھ

## فاتحہ سلسلہ:

یہ شجرہ مبارکہ ہر روز بعد نماز صبح ایک بار پڑھ لیا کریں۔ بعدہٗ درود غوثیہ سات بار الحمد شریف ایک بار، آیۃ الکرسی ایک بار، قل ھواللہ شریف سات بار، پھر درود غوثیہ تین بار پڑھ کر اس کا ثواب ان تمام مشائخ کرام کی ارواح طیبہ کی نذر کریں، جس کے ہاتھ پر بیعت کی ہے۔ اگر وہ زندہ ہے، تو اس کے لیے دعائے عافیت وسلامت کریں۔ ورنہ اس کا نام بھی شامل فاتحہ کر لیا کریں۔

## درود غوثیہ یہ ہے:

**اللھم صل علٰی سیّدنا ومولینا محمد معدن الجود والکرم والہ وبارك وسلم**

## پنج گنج قادری:

بعد نماز صبح یاعزیز یااللہ......

بعد نماز ظہر یا کریم یااللہ......بعد نماز عصر یا جبار یااللہ......

بعد نماز مغرب یاستار یااللہ......بعد نماز عشاء یا غفار یااللہ......

سب سوسو بار، اوّل آخر تین تین بار درود شریف۔ اس کی مداومت سے بے شمار برکات دین ودنیا ظاہر ہوں گے۔

## قضائے حاجات وحصول ظفر ومغلوبی دشمناں:

1۔ اللہ ربی لا شریك لہ ۴۸۷/ بار، اوّل آخر گیارہ مرتبہ درود شریف۔ اس قدر عدد معین باوضو قبلہ رو دوزانو بیٹھ کر روزانہ تاحصول مراد پڑھیں اور اسی کلمہ کو اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے وضو، بے وضو، ہر حال میں گنتی، بے شمار، زبان سے جاری رکھیں۔

2۔ حسبنا اللہ ونعم الوکیل ۴۵۰/ بار روزانہ حصول مراد۔ اوّل آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار، جس وقت گھبراہٹ ہو، اسی کلمہ کی بے شمار، تکثیر کریں۔

3۔ بعد نماز عشا ایک سو گیارہ بار: طفیل حضرت دستگیر دشمن ہوئے زیر اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف تا وصول مراد۔ یہ تینوں عمل امور مذکورہ کے لیے نہایت مجرب وسہل الحصول ہیں۔ ان سے غفلت نہ کی جائے۔ جب کوئی حاجت پیش آئے، ہر ایک اتنے اعداد معینہ پر پڑھا جائے۔ پہلے اور دوسرے کے لیے کوئی وقت معین نہیں، جس وقت چاہیں پڑھیں، اور تیسرے کا وقت بعد نماز عشا ہے۔ جب تک مراد نہ آئے، تینوں اسی ترکیب سے پڑھے جائیں اور جس زمانے میں کوئی حاجت درپیش نہ ہو، تو پہلے اور دوسرے کو سوسو بار، روز پڑھ لیا کریں اور اوّل آخر درود شریف تین تین بار۔

# ضروری ہدایات

1۔ مذہب اہل سنت و جماعت پر قائم رہیں۔ جس پر علمائے حرمین شریفین ہیں۔ سنیوں کے جتنے مخالف مثلاً وہابی، رافضی، ندوی، نیچری، غیر مقلد، قادیانی وغیرہم ہیں۔ سب سے جدار ہیں۔ اور سب کو اپنا دشمن ومخالف جانیں۔ ان کی بات نہ سنیں۔ ان کے پاس نہ بیٹھیں۔ ان کی کوئی تحریر نہ دیکھیں، کہ شیطان کو معاذ اللہ دل میں وسوسہ ڈالتے کچھ دیر نہیں لگتی۔ آدمی کو جہاں مال یا آبرو کا اندیشہ ہو، ہر گز نہ جائے گا دین وایمان سب سے زیادہ عزیز چیز ہیں۔ ان کی محافظت میں حد سے زیادہ کوشش فرض ہے۔ مال اور دنیا کی عزت، دنیا کی زندگی، دنیا ہی تک ہیں۔ دین وایمان سے ہمیشگی کے گھر میں کام پڑتا ہے۔ ان کی فکر سب سے زیادہ لازم ہے۔

2۔ نماز پنج گانہ کی پابندی نہایت ضروری ہے۔ مردوں کو مسجد و جماعت کا التزام ہی واجب ہے۔ بے نماز مسلمان گویا تصویر کا آدمی ہے کہ ظاہر صورت انسان کی، مگر انسان کا کام کچھ نہیں۔ بے نماز وہی نہیں جو کبھی نہ پڑھے بلکہ جو ایک وقت کی بھی قصداً کھوئے بے نماز ہے۔ کسی کی نوکری ملازمت خواہ تجارت وغیرہ کسی حاجت کے سبب نماز قضا کر دینی سخت ناشکری، پرلے سرے کی نادانی ہے۔ کوئی آقا یہاں تک کہ کافر کا بھی کوئی نوکر ہو، اپنے ملازم کو نماز سے باز نہیں رکھ سکتا اور اگر منع کرے، تو ایسی نوکری ہی حرام قطعی ہے اور کوئی وسیلہ رزق نماز کھو کر برکت نہیں لا سکتا۔ رزق تو اس کے ہاتھ میں ہے، جس نے نماز فرض کی۔ اور اس کے ترک پر سخت غضب فرماتا ہے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔

3۔ جتنی نمازیں قضا ہوگئی ہوں، سب کا ایسا حساب لگائیں کہ تخمینے میں باقی نہ رہ جائیں۔ زیادہ ہو جائیں، تو حرج نہیں۔ اور وہ سب بقدر طاقت رفتہ رفتہ نہایت جلد ادا کر دیں۔ کاہلی نہ کریں، کہ موت کا وقت معلوم نہیں۔ اور جب تک فرض ذمہ میں باقی ہوتا ہے، کوئی نفل قبول نہیں کیا جاتا۔ قضا نمازیں جب متعدد ہوں، مثلاً سو بار کی فجر قضا ہے، تو ہر بار یوں نیت کریں کہ سب میں پہلی وہ فجر جو مجھ سے قضا ہوئی، ہر دفعہ یو ہیں کہیں کہ سب میں پہلی ہے، اسی طرح ظہر وغیرہ ہر نماز میں نیت کریں۔ قضا میں فقط فرض اور وتر یعنی ہر رات دن کی بیس رکعت ادا کی جاتی ہے۔

4۔ جتنے روزے کبھی قضا ہوئے ہوں، دوسرا رمضان آنے سے پہلے قضا کر لیے جائیں کہ حدیث شریف میں ہے: جب تک پہلے رمضانؑ کے روزوں کی قضا نہ کر لی جائے، اگلے قبول نہیں ہوتے۔

5۔ جو صاحب مال ہیں، زکوٰۃ بھی دیں۔ جتنے برسوں کی نہ دی ہو، فوراً حساب کر کے ادا کریں۔ ہر سال کی زکوٰۃ سال تمام ہونے سے پہلے دیا کریں۔ سال تمام ہونے کے بعد دیر لگانا گناہ ہے۔ لہٰذا شروع سال سے رفتہ رفتہ دیتے رہیں، سال تمام پر حساب کریں۔ اگر پوری ادا ہوگئی، بہتر۔ ورنہ جتنی باقی ہو فوراً دے دیں۔ اور اگر کچھ زیادہ نکل گیا ہے، تو وہ آئندہ سال میں مجرا کرلیں۔ اللہ تعالیٰ کسی کا نیک کام ضائع نہیں کرتا۔

6۔ صاحب استطاعت پر حج فرض اعظم ہے۔ اللہ عزوجل نے اس کی فرضیت بیان کر کے فرمایا: **ومن کفر فان اللہ غنی العالمین** اور جو کوئی کفر کرے تو اللہ سارے جہاں سے بے پرواہ ہے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے تارک حج کو فرمایا ہے: ''چاہے یہودی ہو کر مرے یا نصرانی ہو کر۔ **والعیاذ باللہ تعالیٰ** قرنطینہ وغیرہ کے مہمل اندیشوں کے باعث باز نہ رہے کہ دس بارہ دن کا روکا جانا عذاب عظیم جہنم کے برابر نہیں ہوسکتا، جو حج نہ کرنے والے کے لیے ہے۔ 7۔ کذب، فحش، چغلی، غیبت، زنا، لواطت، ظلم، خیانت، ریا، تکبر، داڑھی کتروانا، فاسقوں کی وضع پہننا، ہر بری خصلت سے بچیں۔ جو ان ساتوں باتوں کا عامل رہے گا، اللہ ورسول کے وعدے سے اس کے لیے جنت ہے۔

**جل جلالہ وصلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اٰمین......**

# الوظیفة الکریمة

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## صبح وشام دونوں وقت:

(آدھی رات ڈھلے سے سورج کی کرن چمکنے تک، صبح ہے اس بیچ میں جس وقت ان دعاؤں کو پڑھ لے گا، صبح میں پڑھنا ہو گیا۔ یوہیں دوپہر ڈھلنے سے غروب آفتاب تک شام ہے)

(۱) سبحان اللہ وبحمدہ ولا حول ولاقوۃ الاباللہ ماشاء اللّٰہ کان ومالم یشا لم یکن اعلم ان اللہ علی کل شی قدیر وان اللہ قد احاط بکل شی علما ایک ایک بار۔

(۲) آیۃ الکرسی ایک ایک بار، اوراس کے بعد بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔حم تنزیل الکتب من اللہ العزیز الحکیم ۔غافر الذنب وقابل الثوب شدید العقاب ذی الطول لا الٰہ الاھو الیه المصیرہ ایک ایک بار۔

(۳) تینوں قل تین تین بار، ان تینوں شجروں کا فائدہ ہر بلا سے محفوظی ہے۔صبح پڑھے تو شام تک، اور شام پڑھے تو صبح تک۔

(۴) بسم اللہ ماشاء اللہ لا یسوق الخیر الاباللہ ماشاء اللہ لا یصرف السوء الااللہ ماشاء اللہ ماکان من نعمة فمن اللہ ماشاء اللہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ ہ تین تین بار۔

اس کا فائدہ سات چیزوں سے پناہ ہے۔ جلنا، ڈوبنا، چوری، سانپ، بچھو، شیطان، سلطان۔صبح سے شام تک۔اور شام سے صبح تک۔

(۵) اعوذبکلمت اللہ التامات من شر ما خلق ہ تین تین بار۔سانپ، بچھووغیرہ موذیات سے پناہ۔

(۶) بسم اللہ الذی لا یضر مع اسمه شی فی الارض ولافی السماء وھو السمیع العلیم ہ تین تین بار۔زہر وضرر سے امان ہے۔

(۷) رضیت باللہ ربا وبالاسلام دینا وبسیّدنا ومولینا محمد صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم نبینا ورسولا ہ تین تین بار۔

اللہ عزوجل کے کرم پر حق ہے کہ روز قیامت اسے راضی کرے۔

(۸) حسبی اللہ لا الٰہ الا ھو علیه توکلت وھو رب العرش العظیم ہ دس دس بار۔

ہر بلا و مکر سے محفوظی۔حدیث میں سات بار فرمایا: حضور سیّدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دس بار آیا۔فقیر کا اسی پر عمل

ہے، اسے بحمدہ تعالیٰ تمام مقاصد کے لیے کافی پایا۔

(۹) فسبحان اللہ حین تمسون وحین تصبحون ولہ الحمد فی السموات والارض وعشیا وحین تظھرون یخرج الحیی من المیت ویخرج المیت من الحئی ویحی الارض بعد موتھا وکذالك تخرجون ہ ایک ایک بار۔

جس سے کسی دن سب وظائف رہ جائیں، تو یہ تنہا ان سب کی جگہ کافی ہے۔ نیز رات دن کی ہر نقصان کی تلافی ہے۔

(۱۰) افحسبتم انما خلقنکم عبثا وانکم الینا لا ترجعون ہ فتعالی اللہ الملك الحق لا الہ الا ھو رب العرش الکریم ومن یدع مع اللہ الھا اخر لا برھان لہ بہ فانما حسابہ عند ربہ انہ لا یفلح الکافرون وقل رب اغفر وارحم وأنت خیر الراحمین ہ ایک ایک بار۔

## شیطان وجن وآفات سے محفوظی۔

(۱۱) أعوذ باللہ السمیع العلیم من الشیطان الرجیم تین بار ھو اللہ الذی لا الہ الا ھو عالم الغیب والشھادۃ ھو الرحمن الرحیم ھو اللہ الذی لا الہ الا ھو الملك القدوس السلام المومن المھیمن العزیز الجبار المتکبر سبحان اللہ عما یشرکون ھو اللہ الخالق الباری المصور لہ الأسماء الحسنی یسبح لہ ما فی السموات والارض وھو العزیز الحکیم ایک بار صبح پڑھے، تو شام تک ستر ہزار فرشتے اس کے لیے استغفار کریں۔ اور اس دن مرے تو شہید ہو، اور شام کو پڑھے تو صبح تک یہی حکم ہے۔

(۱۲) اللھم انا نعوذبك من ان اشرك بك شیئا نعلمہ ونستغفرك لما لا نعلمہ تین تین بار۔

خاتمہ ایمان پر ہو۔

(۱۳) بسم اللہ علیٰ دینی بسم اللہ علیٰ نفسی وولدی واھلی ومالی تین تین بار۔

دین وایمان جان ومال بال بچے محفوظ رہیں۔

(۱۴) اللھم ما اصبح بی من نعمہ اوباحد من خلقك فمنك وحدك لا شریك لك فلك الحمد وتلك الشکر ایک ایک بار صبح کو کہے تو دن بھر کی سب نعمتوں کا شکر ادا کیا اور شام کو کہے تو شب بھر کی۔ شام کو اصبح کی جگہ امسی کہے۔ فقیر اس کے بعد لا الہ الا انت سبحانك انی کنت من الظالمین ہ مزائد کرتا ہے۔

فقیر ظفر الدین قادری غفرلہ کہتا ہے کہ اعلیٰ حضرت نے کوئی عدد معین نہ فرمایا۔ فقیر غفرلہ سو بار پڑھتا ہے، اور اگر کسی وقت موقع نہ ملا تو اکتالیس بار۔

(۱۵) بسم اللہ ذی الشان عظیم البرھان شدید السلطان ماشاء اللہ کان اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم ایک ایک بار۔

شیطان اوراس کے لشکروں سے محفوظ رہے۔

(۱۶) اللھم انی اصبحت اشھدک و اشھد حملة عرشک وملائکتک وجمیع خلقک انک انت اللہ لا اللہ الا انت وحدک لا شریک لک وان محمدا عبدک ورسولک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم چارچار بار۔

ہر بار چہارم بدن دوزخ سے آزاد ہو،شام کواصبحت کی جگہ امسیت کہے۔

(۱۷) اللھم لک الحمد دائما مع دوامک ولک الحمد حمدا خالدا مع خلودک ولک الحمد حمدالا منتھی لہ دون مشیتک ولک الحمد حمدا دائما لا یرید قائلہ الا رضاک ولک الحمد حمدا عند کل طرفة عین وتنفس کل نفس ایک ایک بار۔

گویااس نے اس دن،رات پوری عبادت کاحق ادا کیا۔

(۱۸) اللھم انی اعوذبک من الھم والحزن واعوذبک من العجز والکسل واعوذبک من الجبن والبخل واعوذ بک من غلبة الدین وقھر الرجال ایک ایک بار۔

غم والم سے بچنے ادائے قرض کے لیے گیارہ گیارہ بار پڑھے۔

(۱۹) یا حی یاقیوم برحمتک استغیث فلا تکلنی الی نفسی طرفہ عین واصلح لی مثانی کلہ ایک ایک بار۔

سب کام بنیں۔

(۲۰)اللھم خیر لی واختر لی ولا تکلنی الی اختیاری سات سات بار۔

دن رات کے ہر کام کے لیے استخارہ ہے۔

(۲۱)سیّدالاستغفار اللھم انت بل لا الہ الاانت خلقتنی وانا عبدک وانا علی عھدک ووعدک ماستطعت اعوذبک من شر ماصنعت ابوء لک بنعمتک علی وابوء بذنبی فاغفرلی فانہ لا یغفر الذنوب الاانت ایک ایک بار،یا تین تین بار۔

گناہ معاف ہوں۔اوراس دن رات میں مرے،تو شہید۔فقیر اتنااور زائد کرتا ہے۔واغفرلکل مومن ومومنة اوراپنے جس فعل سے کبھی ضرر کااندیشہ ہوتا ہے،اسے پڑھتا ہوں۔مولیٰ تعالیٰ محفوظ رکھتا ہے۔

(۲۲)لاالہ الاالملک الحق المبین سوسو بار۔

دنیا میں فاقہ نہ ہو قبر میں وحشت نہ ہو حشر میں گھبراہٹ نہ ہو۔

## صرف صبح:

1۔بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ لاحول ولاقوہ الاباللہ العلی العظیم ہر کام بنے۔شیطان سے محفوظ رہے۔

2۔ سورہ اخلاص گیارہ گیارہ بار۔ اگر شیطان مع اپنے لشکروں کے کوشش کرے کہ اس سے کوئی گناہ کرائے، نہ کرا سکے۔ جب تک یہ خود نہ چاہے۔

3۔ یاحی یاقیوم لاالہ الاانت اکتالیس بار۔اس کا دل زندہ رہے گا،اور خاتمہ ایمان پر ہوگا۔

4۔سبحان اللہ العظیم وبحمدہ تین تین بار۔

جنوں جذام برص نابینائی سے بچے۔

5۔تلاوت قرآن عظیم کم از کم ایک پارہ حتی الامکان طلوع شمس سے پہلے ہو اور اگر آفتاب نکل آئے،تو ٹھہر جائے۔اور ذکراذکار کرے یہاں تک کہ آفتاب بلند ہو جائے،کہ جن تینوں وقتوں میں نماز مکروہ ہے۔تلاوت بھی مکروہ ہے۔

6۔دلائل الخیرات ایک حزب۔

7۔شجرہ شریف،دلائل وشجرہ قبل طلوع شمس ہوں خواہ بعد طلوع۔

## پانچوں نمازوں کے بعد:

1۔آیۃ الکرسی ایک ایک بار مرتے ہی جنت میں داخل ہو۔

2۔استغفر اللہ الذی لا الہ الا ھو الحی القیوم واتوب الیہ تین تین بار۔گناہ معاف ہوں اگرچہ سمندر کے جھاگوں کے برابر ہوں۔

3۔تسبیح حضرت سیدہ فاطمہ زہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا سبحان اللہ تینتیس بار الحمدللہ تینتیس بار اللہ اکبر چونتیس بار اخیر میں لاالہ الااللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملك ولہ الحمد وھو علی کل شیء قدیر ایک بار۔اس دن تمام جہاں میں کسی کا عمل اس کے برابر بلند نہ کیا جائے،مگر جو اس کے مثل پڑھے۔

4۔ماتھے پر داہنا ہاتھ رکھ کر بسم اللہ الذی لا الہ الاھو الرحمن الرحیم اللھم اذھب عنی الھم والحزن ہرغم وپریشانی سے بچے۔فقیر اس کے بعد اتنا اور زیادہ کرتا ہے۔وعن اھل السنۃ۔

5۔پنج گنج قادریہ کے برکات بے شمار ہیں۔

## نماز صبح وعصر کے بعد:

1۔بغیر پاؤں بدلے اور بے کلام کئے دس دس بار لاالہ الااللہ وحدہ لا شریك لہ الملك ولہ الحمد بیدہ الخیر وھو علی کل شیء قدیر ہر بلا وآفت وشیطان ومکر وفریب سے بچے گناہ معاف ہو اس کے برابر کسی کی نیکیاں نہ نکلیں۔

2۔اللھم اجرنی من النار سات سات بار دوزخ سے دعا کرے الٰہی اسے مجھ سے بچا۔

## نماز صبح:

1۔ اللھم اکفنی کل مھم من حیث شئت ومن این شئت حسبی اللہ لدینی حسبی اللہ لما اھمتی حسبی اللہ لمن بغی علی حسبی اللہ لمن حسدنی حسبی اللہ لمن کاذنی بسوء حسبی اللہ عند الموت حسبی اللہ عند المسئلة فی القبر حسبی اللہ عند المیزان حسبی اللہ عند الصراط حسبی اللہ الذی لا الہ الاھو علیہ توکلت وھورب العرش العظیم ایک ایک بار یا تین تین بار ہر مشکل آسان ہو سب پریشانیاں دور ہوں ایمان سلامت رہے اللہ تعالیٰ ہر جگہ مدد فرمائے دشمن برباد ہوں حاسد اپنی آگ میں جلیں نزع میں آسانی ہو قبر میں شاداں ہو نیکیوں کا پلہ بھاری ہو صراط پر سہل جاری ہو۔

2۔ بعد نماز صبح بغیر پاؤں بدلے بیٹھا ہوا ذکر الٰہی میں مشغول رہے یہاں تک کہ آفتاب بلند ہو یعنی طلوع کنارہ شمس کو بیس پچیس منٹ گزر جائیں اس وقت دو رکعت نفل پڑھے پورے حج وعمرہ کا ثواب لے کر پلٹے۔

## نماز مغرب کے بعد:

فرض پڑھ کر ایک ہی نیت سے دو رکعت پر التحیات ودرود ودعا اور پہلی تیسری پانچویں میں اللھم سے شروع ان میں پہلی دو سنت موکدہ ہوں گی باقی چار نفل یہ صلاۃ اوابین ہے اور اللہ تعالیٰ اوابین کے لیے غفور ہے۔

شب میں یعنی غروب شمس سے طلوع صبح تک جس وقت ہو۔

| | |
|---|---|
| 1۔ سورہ ملک | عذاب قبر سے نجات ہو۔ |
| 2۔ سورہ یٰسین | مغفرت ہے۔ |
| 3۔ سورہ واقعہ | فاقہ سے امان ہو۔ |
| 4۔ سورہ دخان | صبح اس حال میں اٹھے کہ ستر ہزار فرشتے اس کے لیے استغفار کرتے ہوں۔ |

## بعد نماز عشا:

1۔ اللھم صل علیٰ سیّدنا محمد کما امرتنا ان نصلی علیہ

اللھم صل علیٰ سیّدنا محمد کما ھو اھلہ

اللھم صل علیٰ سیّدنا محمد کما تحب وترضی لہ

اللھم صل علیٰ روح سیّدنا محمد فی الارواح

اللھم صل علیٰ سیّدنا جسد محمد فی الاجساد

اللّٰھم صل علیٰ قبر محمد فی القبور صلی اللہ علی نبینا ومولانا محمد

طاق بار۔ جتنا نبھ سکے۔ حصول زیارت اقدس کے لیے اس سے بہتر صیغہ نہیں۔ مگر خالص تعظیم شان اقدس کے لیے پڑھے اس نیت کو بھی جگہ نہ دے کہ مجھے زیارت عطا ہو آگے ان کا کرم بے حد و بے انتہا ہے۔

فراق و وصل چہ خواہی رضائے دوست طلب
کہ حیف باشد از و غیرا و تمنائے

منہ مدینہ طیبہ کی طرف ہو، اور دل حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف۔ دست بستہ پڑھے۔ یہ تصور باندھے کہ روضہ انور کے حضور حاضر ہوں، اور یقین جانے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم اسے دیکھ رہے ہیں، اس کی آواز سن رہے ہیں، اس کے دل کے خطروں پر مطلع ہیں۔

2۔ الله لا الـه الاهو الحئى القيوم الله لا اله الاهو الرحمن الرحيم لا اله انت سبحانك انی كنت من الظالمين صلى وسلم وبارك ابدا على النبی الامی و آله واصحابه اجمعين الله الله لا اله الا الله محمد رسول الله صلى الله تعالىٰ عليه وسلم يا غوث ياغوث يا غوث سو مرتبہ۔

گناہوں کی مغفرت آفات دنیوی و اخروی سے نجات و صفائے قلب۔

## سوتے وقت:

1۔ آیۃ الکرسی شریف ایک بار۔ جب تک سوئے حفاظت الٰہی میں رہے۔ اس کے گھر اور گرد کے گھروں میں چوری سے پناہ ہو۔ آسیب و جن کا دخل نہ ہو۔

2۔ تسبیح حضرت زہرا۔ صبح نشاط پر اٹھے اور فوائد بے شمار۔

3۔ الحمد اور چاروں قل ایک ایک بار۔

4۔ ابتدائے سورہ بقرہ سے مفلحون تک اور آخر سورہ آمن الرسول سے ختم سورۃ تک۔ ان دونوں کے فوائد بے شمار ہیں۔

5۔ ان الذی آمنوا سے آخر کھف تک، چار آیتیں۔ شب میں یا صبح جس وقت جاگنے کی نیت سے پڑھے، آنکھ کھلے گی۔

6۔ دونوں کف دست پھیلا کر تینوں قل، ایک ایک بار پڑھ کر ان پر دم کر کے سر اور چہرہ اور سینے اور آگے پیچھے جہاں تک ہاتھ پہونچیں سارے بدن پر پھیر لے، پھر دوبارہ، پھر سہ بارہ اسی طرح ہر بلا سے محفوظ رہے۔

7۔ سورہ قل یا ایها الکفرون پر خاتمہ کرے۔ اس کے بعد کلام کی حاجت ہو تو بات کر کے پھر پڑھ لے کہ اسی پر خاتمہ ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ

**سوتے سے اٹھ کر:**

(۱) الحمد للہ الذی احیانا بعد مااماتنا والیہ النشور قیامت میں بھی انشاء اللہ تعالیٰ اللہ عزوجل کی حمد کرتا اٹھے۔

**تنبیہ:**

اوپر سے یہاں تک جتنی دعائیں لکھی گئیں ہر ایک کے اوّل وآخر درود شریف ضروری ہے۔

**تہجد:**

فرض عشاء پڑھنے کے بعد کچھ دیر سو رہے پھر شب میں طلوع صبح سے پہلے جس وقت آنکھ کھلے اگرچہ رات کے نو بجے یا جاڑوں میں جب پونے سات بجے عشاء پڑھ کر سو رہے اور سات سوا سات بجے آنکھ کھلے وہی وقت تہجد کا ہے۔ وضو کر کے کم از دو رکعت پڑھ لے۔ تہجد ہو گیا اور سنت آٹھ رکعت ہیں اور معمول مشائخ بارہ رکعت۔ قرأت کا اختیار ہے، جو چاہے پڑھے۔ اور بہتر یہ کہ جتنا قرآن شریف یاد ہو، اس کی تلاوت ان رکعتوں میں کرے۔ اگر کل یاد ہو تو کم سے کم تین رات، زیادہ سے زیادہ چالیس رات میں ختم کرے۔ نہ یاد ہو تو ہر رکعت میں تین تین بار سورہ اخلاص کہ جتنی رکعتیں پڑھے گا۔ اتنی ختم قرآن کا ثواب ملے گا۔

**ذکر جہر چار ضربی:**

چار زانو بیٹھے۔ بائیں زانو کی رگ کیماس داہنے پاؤں کے انگوٹھے اور اس کے برابر کی انگلی میں دبا لے۔ پھر سر جھکا کر بائیں گھٹنے کے محاذی لاکر لا کا لام یہاں سے شروع کر کے داہنے گھٹنے کے محاذات تک کھینچتا ہوا لے جائے۔ اب یہاں سے الہ کا ہمرہ شروع کر کے لام کے بعد کا الف داہنے شانے تک کھینچتا لے جائے اور ہ داہنی طرف خوب منہ پھیر کر کہے۔ پھر وہاں سے الا اللہ بقوت دل پر ضرب کرے۔ سو بار یا حسب قوت کم سے شروع کرے۔ پھر حسب طاقت وفرصت بڑھاتا جائے۔ بہتر یہ ہے کہ پانچ ہزار ضرب روزانہ تک پہونچائے۔ جب حرارت بڑھنے لگے ہر سو بار کے بعد ایک یا تین بار محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہہ لے، تسکین پائے گا۔ مگر مبتدی جب تک زنگ دور نہ ہو، خالص حرارت کا محتاج ہے۔ یہ ذکر ایسے وقت اور ایسی جگہ ہو، کہ ریا نہ آئے۔ کسی نمازی یا ذاکر یا مریض یا سوتے کو تشویش نہ ہو۔ اگر دیکھے کہ ریا آتا ہے، تو نہ چھوڑے۔ اور خیال ریا کو دفع کرے اور اللہ عزوجل کی طرف اس کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے توسل سے رجوع لائے، تائب ہو۔ انشاء اللہ ریا دفع ہو گا۔

**ذکر خفی:**

دو زانو آنکھیں بند کئے زبان تالو سے جمائے کہ متحرک نہ ہو محض تصور سے کہ سانس کی آواز بھی نہ سنائی دے۔ ان پانچ

طریقوں سے جو طریقہ چاہے، اختیار کرے۔ خواہ وقتاً فوقتاً پانچوں برتے۔

1۔ سر جھکا کر ناف سے لا کا لام نکال کر سر بتدریج اوپر اٹھاتا ہوا الہ کی 'ہ' دماغ تک لے جائے اور معاً الا اللہ کا پہلا ہمزہ وہاں شروع کر کے اس کی ضرب ناف خواہ دل پر کرے۔

2۔ اسی طور پر لا الٰہ الا ھو اس میں دوسرا اجزا الا ھو ہوگا۔

3۔ صرف الا اللہ کا پہلا ہمزہ ناف سے اٹھ کر الا ال دماغ تک لے جائے، اور معاً لاہ کا وہاں سے اتار کر ناف یا دل پر ضرب کرے۔

4۔ فقط اللہ پہلا ہمزہ ناف سے شروع کرے لا کو دماغ تک پہونچائے اور بدستورہ کی ضرب۔

5۔ محض اللہ بسکون ہا۔ پہلا ہمزہ ناف سے اٹھا کر لام ذماغ تک اور زلاہ کی ضرب۔ اسے سو بار سے شروع کرے۔ حسب وسعت ہزاروں تک پہنچائے۔ ان پانچوں میں افضل پہلا طریقہ ہے۔ یہ طریقے اس درجہ مفید ہیں کہ انہیں اخفا کرتے ہیں۔ رموز میں لکھتے ہیں۔ فقیر نے خاص اپنے برادران طریقت کے لیے اسے عام کیا۔

انہیں پانچوں طریقوں سے جسے چاہے ہر سانس کی آمد ورفت میں کھڑے بیٹھے لیٹے چلتے پھرتے وضو بے وضو بلکہ قضائے حاجت کے وقت بھی ملحوظ رکھے یہاں تک کہ اس کی عادت پڑ جائے اور تکلف کی حاجت نہ رہے اب سوتے میں بھی سانس کے ساتھ ذکر جاری رہے گا۔

**تصور شیخ:**

خلوت میں آوازوں سے دور، وبمکان شیخ، اور وصال ہو گیا ہو تو جس طرف مزارِ شیخ ہو ادھر متوجہ ہو کر بیٹھے۔ محض خاموش باادب بکمال خشوع، اور صورت شیخ کا تصور کرے، اور اپنے آپ کو اس کے حضور حاضر جانے۔ اور یہ خیال دل میں جمائے کہ سرکار رسالت علیہ افضل الصلوٰۃ والتحیۃ سے انوار و فیوض شیخ کے قلب پر فائض ہو رہے ہیں اور میرا قلب قلب شیخ کے نیچے بحالت دریوزہ گری لگا ہوا ہے۔ اس میں سے انوار و فیوض ابل ابل کر میرے دل میں آ رہے ہیں۔ اس تصور کو بڑھائے، یہاں تک کہ جم جائے اور تکلف کی حاجت نہ رہے۔ اس کی انتہا پر صورت شیخ خود متمثل ہو کر اس کے ساتھ رہے گی اور ہر کام میں مدد دے گی۔ اور اس راہ میں جو مشکل اسے پیش آئے گی، اس کا حل بتائے گی۔

**تنبیہ:**

اذکار واشغال میں مشغولی سے پہلے اگر قضا نمازیں یا روزے ہوں، ان کا ادا کر لینا جس قدر جلد ممکن ہو نہایت ضرور ہے۔ جس پر فرض باقی ہے، اس کے نفل واعمال مستحبہ کام نہیں دیتے۔ بلکہ قبول نہیں ہوتے، جب تک فرائض نہ ادا کر لے۔

**تنبیہ:**

اذکار واشغال کے لیے تین بدرقوں کی ضرورت ہے۔ تقلیل طعام، تقلیل کلام، تقلیل منام وباللہ التوفیق۔

فقیر احمد رضا قادری غفرلہ پنجم محرم الحرام ۱۳۳۸ھ

سنی مسلمانوں کے دین و دنیا کا بھلا لازوال دولت اور بہت آسان۔

**صلی اللہ علی النبی الامی والہٖ صلی اللہ علیہ وسلم صلوٰۃ وسلاما علیك یا رسول اللہ**

بعد نماز جمعہ مجمع کے ساتھ مدینہ طیبہ کی طرف منہ کر کے دست بستہ کھڑے ہو سو بار پڑھیں۔ جہاں جمعہ نہ ہوتا ہو، جمعہ کے دن نماز صبح خواہ ظہر یا عصر کے بعد پڑھیں۔ جو کہیں اکیلا ہو، تنہا پڑھے۔ یو ہیں عورتیں اپنے گھروں میں پڑھیں۔ اس کے چالیس فائدے ہیں، جو صحیح اور معتبر حدیثوں سے ثابت ہیں۔ یہاں مشتے از نمونہ چند ذکر کیے جاتے ہیں۔ جو شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت رکھے گا، جو ان کی عظمت تمام جہان سے زیادہ دل میں رکھے گا۔ جو ان کی شان گھٹانے والوں، ان کے ذکر پاک مٹانے والوں سے دور رہے گا، دل سے بیزار ہوگا۔ ایسا جو کوئی مسلمان اسے پڑھے گا، اس کے لیے بے شمار فائدے ہیں۔ جن میں سے بعض درج کیے جاتے ہیں۔

(۱) پڑھنے والے پر اللہ عزوجل اپنی تین ہزار رحمتیں اتارے گا۔

(۲) اس پر دو ہزار بار اپنا سلام بھیجے گا۔

(۳) پانچ ہزار نیکیاں اس کے نامہ اعمال میں لکھے گا۔

(۴) اس کے پانچ ہزار گناہ معاف فرمائے گا۔

(۵) اس کے پانچ ہزار درجے بلند فرمائے گا۔

(۶) اس کے ماتھے پر لکھ دے گا کہ یہ منافق نہیں۔

(۷) اس کے ماتھے پر تحریر فرمائے گا کہ یہ دوزخ سے آزاد ہے۔

(۸) اللہ اسے قیامت کے دن شہیدوں کے ساتھ رکھے گا۔

(۹) اس کے مال کی ترقی دے گا۔

(۱۰) اس کی اولاد اور اس کی اولاد کی اولاد میں برکت رکھے گا۔

(۱۱) دشمنوں پر غلبہ دے گا۔

(۱۲) دلوں میں اس کی محبت رکھے گا۔

(۱۳) کسی دن خواب برکت زیارت اقدس سے مشرف ہوگا۔

(۱۴) ایمان پر خاتمہ ہوگا۔

(۱۵) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت اس کے لیے واجب ہوگی۔

(۱۶) اللہ عزوجل اس سے ایسا راضی ہوگا کہ کبھی ناراض نہ ہوگا۔

اور بڑی خوبی کی بات یہ ہے کہ اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اس درود شریف کی تمام سنیوں کو اجازت عطا فرمائی ہے۔ بشرطیکہ بدمذہبوں سے بچیں۔

**شجریہ درودیہ:**

اس مسلسل مفصل مطول شجرہ صلاتیہ کے علاوہ اعلیٰ حضرت نے ایک درود شریف بھی حسب فرمائش حضرت سیّد اسماعیل حسن صاحب مارہروی تصنیف فرمایا۔ جو مشعر شجرہ طیبہ قادریہ برکاتیہ ہے۔ اس درود شریف کا پڑھنا شجرہ شریف کا بھی پڑھنا ہے۔

**اللهم صلى وسلم وبارك على سيّدنا ومولانا محمد المصطفى رفيع المكان÷المرتضى على الشان÷الذى رجيل من المتاخرين رجال السالفين ÷ وحسين من زمرته احسن من كذا وكذا من السابقين ÷ السيد السجادبن العابدين ÷ باقر علوم الانبياء والمرسلين ÷ ساقى كوثر ÷ مالك تسنيم وجعفر ÷ الذى يطلب موسىٰ الكليم رضاء ربه بالصلوٰة عليه ÷ السرى السارى سره فى ذرات الاكوان ÷الغالب جنيد من جنوده على جيوش الجور والعدوان ÷ اصل المراد ÷ من عالم الايجاد ÷ الذى له ان يقول لا دوم ومن دونه نجلى ÷ ولكل اسد من اسد الله شبلى ÷ الاحد الماجد ÷ عبد الواحد ÷ اخوالا حزان فى عشقه ÷ ابوالفرح من لطفه ورفقه ÷الايمان حسن ÷ وهو ابوالحسن ÷ اذمنه نشا وبه ظهر ÷والمومن سعيد ÷ وهو ابوسعيد ÷ اذهو الذى ربى وهداه فبر ÷ وافر الابدى قادر اليدين ÷ عبدالقادر غوث الثقلين ÷ عبدا لرزاق قاسم الارزاق ÷ ابوصالح المومنين ÷ نصر الاسلام محى الدين ÷ على المرتقى والمدارج ÷ موسىٰ طور المعارج ÷ حسن الخلق ÷ احمد الخلق ÷ بهاء الدين الكريم ÷سناشريعة ابراهيم ÷ الامى القارى ÷ نظام الدين البارى ÷ العرب و الفرس والهند کلهم لہ سائل وگدا و بھکاری ضياءالانبياء÷جمال للانبياء ÷ محمد الذات ÷ احمد الصفات ÷ فضل الله ÷ وبركة الله ÷ وعلى ال محمد الاعظم ÷ العارفين نص الشرعى المطهر ورمزه ÷ الضياغم المتحملين شدة الجهاد الاكبر وحمزه ÷ بهم آل احمد العظيم الكريم ÷ ال الرسول الروف الرحيم**

حضرت سیّدنا حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بعد دوسرے مشائخ کے اسماطیبہ اس طرح لیے جائیں۔

**كل منهم اٰل بركات الرسالة ÷ وامير عالم الفضل والنباله**

**اللهم وعلى اصحابه العظام ÷ ومشائخنا الكرام ÷ وعلينا معهم ياذالجلال والاكرام ÷ مارهره اقمار اليقين ÷ فى مهمه صدور العارفين ÷ آمين آمين ÷ ياارحم الراحمين ÷ اللهم ومن انشاء هذه الصيغة المباركة فاغفرله يا عظيم ÷ وارض عنه حبيك احمد رضا الومولى العفو الكريم آمين ۔**

كتبه الفقير احمد رضا القادرى غفرله فى مارهره مطهرة ۔ ۲۱/محرم يوم الجمعة ۱۳۰۵ھ

شجرہ مسدسہ:

اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز نے شجرہ مبارکہ کو مسدس بھی فرمایا ہے۔ ان کا چھٹا مصرعہ درود شریف ہے۔ اس کا پڑھنا بھی موجب حسنات و باعث برکات ہے۔

آل رسول و آل احد • سید حمزہ آل محمد
شہ برکات اکرم و امجد • شہ فضل اللہ احمد ارشد
ھم شفعائی عندالاحمد • صلی اللہ علیہ وسلم
شاہ محمد عین عنایت • ماہ جمال اہل ولایت
قاضی شرع ضیاملت • شاہ بھکاری کان سخاوت
آئینہ ہائے ماہ رسالت • صلی اللہ علیہ وسلم
سید ابراہیم مکرم • شاہ بہاء الدین معظم
احمد جیلاں شاہ حسن ہم • موسیٰ پاک وعلی مفخم
ہم برکات نبی اکرم • صلی اللہ علیہ وسلم
شاہ محی الدین معلیٰ • سیّد ابوصالح شہ والا
عبدالرزاق حسن الآلہ • غوث الاعظم ازہمہ بالا
ابن رسول اللہ تعالیٰ • صلی اللہ علیہ وسلم
شاہ مبارک اصل سعادت • بوالحسن ہکار اقامت
بوالفرح طرطوسی نسبت • عبدالواحد فانی وحدت
نوابان شاہ نبوت • صلی اللہ علیہ وسلم
شبلی شافع بندہ مخطی • شاہ جنید وسری سقطی
شہ معروف رضاء منطی • کاظم وجعفر باقر معطی
رحمتہ ذخری کنزی فرطی • صلی اللہ علیہ وسلم
عابد ساجد ابن اماجد • شاہ شہیداں شاہد واحد
حیدر صفدر شیر مشاہد • سیّد عالم عبد مشاہد
بدر مکارم ختم محامد • صلی اللہ علیہ وسلم

حضور اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز نے اپنا نام نامی اس شجرہ میں منظوم نہیں فرمایا تھا۔ اس لیے رضوی بھائیوں کے لیے

(مفتی اعظم) حضرت مولانا شاہ المصطفےٰ رضا خاں صاحب قادری برکاتی رضوی خلف اصغر دامت فیوضہ نے ایک بند بڑھا دیا۔ وھوھذا۔

زین وضیائے دین وملت • ناصر سنت کا سر بدعت
شیخ طریقت اعلیٰ حضرت محور رضائے حضرت عزت
پر تو عکس مہر نبوت • صلی اللہ علیہ وسلم

## شجرۃ سلسلۃ الذھب نافیۃ الارب:

اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز نے ۱۳۰۳ھ میں فارسی زبان میں نہایت زبردست قصیدہ مسمّی بنام تاریخی سلسلۃ الذھب نافیۃ الارب مشائخ سلسلہ کے مختصر اوصاف وفضائل پر مشتمل تحریر فرمایا۔ اور اسے ۱۳۰۴ھ میں مطبع مطلع درخشاں، بریلی میں طبع فرمایا۔ اور باعتبار سن طباعت اس کا تاریخی نام سلسلہ قدیمہ قادریہ برکاتیہ رکھا۔ اس مطول قصیدہ سے صرف مشائخ کرام کے اسما طیبہ والے اشعار بطور اختصار اس جگہ جدرج کرتا ہوں۔ تاکہ فارسی سے مذاق رکھنے والے حضرات روزانہ اس کو بھی پڑھ کر برکت حاصل کریں اور دوسرے حضرات بھی اس کو پڑھا کریں۔ اس لیے کہ اس شجرہ میں بوسیلہ تمام بزرگان سلسلہ خداوند عالم سے امداد کن کی درخواست ودعا ہے۔ اللہ تعالیٰ قبول فرمائے۔

یاخدا بہر جناب مصطفےٰ امداد کن • یارسول اللہ! از بہر خدا امداد کن
مرتضیٰ شیر خدا مرحب کشا خیبر کشا • سرور لشکر کشا مشکل کشا امداد کن
یا شہید کربلایا دافع کرب وبلا • گل رخا شہزادہ گلگوں قبا امداد کن
باقی اسیاد یا سجادیا شاہجواد • خضر ارشاد آدم آل عبا امداد کن
باقرا یاعالم سادات یا بحر العلوم • از علوم خود بدفع جہل ما امداد کن
جعفر صادق بحق ناطق بحق واثق توئی • بہر حق مار طریق حق نما امداد کن
شان حلما کان علما جان سلما السلام • موسیٰ کاظم جہاں ناظم مرا امداد کن
ضامن تامن رضا بر من نگاہ از رضا • خشم راشا یا نم وگوء رضا امداد کن
یا شہ معروف مارا رہ سوئے معروف دہ • یاسری امن از سقط در دوسرا امداد کن
یا جنید اے بادشاہ جند عرفاں المدد • شبلیا اے شبل شیر کبریا امداد کن
شیخ عبدالواحد راہم ہوئے واحد نما • بے فرح را یا لفرح طرطوسیا امداد کن
بوالحسن ہکاریا حاکم حسن کن بے ریا • ای علی اے شاہ عالی مرتقی امداد کن
سرور مخزوم سیف اللہ اے خالد بقرب • بوسعیدا اسعدا سعد الوریٰ امداد کن

یا ولی الاولیا ابن نبی الانبیاء • اے کہ پایت بررقاب اولیا امداد کن
یا ابن ہذا المرتجی یا عبدرزاق الوریٰ • تا کہ باشد رزق ما عشق شما امداد کن
یا ابا صالح صلاح دین واصلاح قلوب • فاسدم گلزار و درجوش ہوا امداد کن
جان نصری یا محی الدین فانصر وانتصر • اے علی اے شہریار مرتضی امداد کن
سید موسیٰ کلیم طور عرفاں المدد • اے حسن اے اے تاجدار مجتبیٰ امداد کن
متقی جوہر زجیلاں سیّد احمد الاماں • بے بہا گوہر بہاء الدین بہا امداد کن
بندہ رانمرود نفس انداخت درنار ہوا • یا براہیم ابرآتش گل کناں امداد کن
اے محمد یا علم واخر زدست غفلتم • اے کہ ہر موئے تو درذکر خدا امداد کن
اے بنامت شیرؤ جاں شد نبات کالپی • احمد انوشیں لبا شیریں ادا امداد کن
شاہ فضل اللہ یا ذوالفضل یا فضل الہ • چشم در فضل تو بست ایں بینو امداد کن
شاہ برکات اے ابوالبرکات اے سلطان جود • بارک اللہ اے مبارک بادشا امداد کن
بے خوداوہ باخدا آل محمد مصطفیٰ • سید احق واجدا یا مقتدا امداد کن
اے حریم طیبہ تو حیدرا کوہ اُحد • یا جبل یا حمزہ یا شیر خدا امداد کن
یا ابوالفضل ال احمد حضرت اچھے میاں • شاہ شمس الدین ضیاء الاصفیا امداد کن
تاجدار حضرت مارہرہ یا آل رسول • اے خدا خواہ وجدا از ماعدا امداد کن
بے وسائل آمد سوئے تو منظور تو نیست • یعنی اے رب نبی واولیا امداد کن
نیست عون از غیر تو بل غیر تو خود ہیچ نیست • باالہ الحق الیک المنتھی امداد کن

## منظوم اُردو شجرہ

اسی فارسی قصیدہ کے علاوہ اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز نے شجرہ مبارکہ کو اُردو میں بھی نظم فرمایا ہے۔ جس میں شجرہ مبارکہ کے ناموں کی مناسبت سے ایسے ایسے پُرمغز الفاظ لائے ہیں، جس کی وجہ سے علاوہِ شجرہ منظوم ہونے کے خاص طور پر شان شاعری اور فن بدیع کا کافی نمونہ ہے۔

یا الٰہی رحم فرما مصطفیٰ کے واسطے • یا رسول اللہ! کرم کیجئے خدا کے واسطے
مشکلیں حل کر شہ مشکل کشا کے واسطے • کر بلائیں ردّ شہید کربلا کے واسطے

سید سجاد کے صدقے میں ساجد رکھ مجھے • علم حق دے باقر علم ہدیٰ کے واسطے
صدق صادق کا تصدق صادق الاسلام کر • بے غضب راضی ہو کاظم اور رضا کے واسطے
بہر معروف وسری معروف دے بے خود سیر • جند حق میں گن جنید باصفا کے واسطے
بہر شبلی شیر حق دنیا کے کتوں سے بچا • ایک کا رکھ عبد واحد بے ریا کے واسطے
بوالفرح کا صدقہ کر غم کو فرح دے حسن وسعد • بوالحسن اور بوسعید سعد زا کے واسطے
قادری کر قادری رکھ قادریوں میں اٹھا • قدر عبدالقادر قدرت نما کے واسطے
احسن اللہ لہ رزقا سے دے رزق حسن • بندہ رزاق تاج الاصفیا کے واسطے
نصرابی صالح کا صدقہ صالح ومنصور رکھ • دے حیات دیں محی جاں فزا کے واسطے
طور عرفان وعلو وحمد وحسنی وبہا • دے علی موسیٰ حسن احمد بہا کے واسطے بہر ابراہیم مجھ پر نار غم
گلزار کر • بھیک دے داتا بھکاری بادشاہ کے واسطے
خانہ دل کو ضیا دے روئے ایماں کو جمال • شہ ضیا مولیٰ جمال الاولیا کے واسطے
دے محمد کے لیے روزی کر احمد کے لیے • خوان فضل اللہ سے حصہ گدا کے واسطے
دین ودنیا کی مجھے برکات دے برکات سے • عشق حق دے عشقی عشق انتما کے واسطے
حب اہل بیت دے آل محمد کے لیے • کر شہید عشق حمزہ پیشوا کے واسطے
دل کو اچھا تن کو ستھرا جان کو پرنور کر • اچھے پیارے شمس دیں بدر العلی کے واسطے
دوجہاں میں خادم آل رسول اللہ کر • حضرت آل رسول مقتدیٰ کے واسطے
صدقہ ان اعیاں کا دے چھ عین عز علم وعمل • عفو وعرفان عافیت احمد رضا کے واسطے

حضرت تاج الفحول محب الرسول مولانا شاہ عبدالقادر صاحب بدایونی قدس سرہ العزیز بلکہ ان کے والد ماجد حضرت معین الحق مولانا شاہ فضل رسول صاحب قدس سرہ اور ان کے والد ماجد حضرت مولانا عین الحق شاہ عبدالمجید صاحب قدس سرہ کو بیعت مارہرہ شریف میں ہے۔اس لیے مریدان حضرت تاج الفحول کی فرمائش پر اعلیٰ حضرت نے ایک شعر بڑھا دیا جو حضرت اچھے میاں شاہ شمس الملۃ والدین قدس سرہ کے نام نامی کے بعد پڑھا جاتا ہے۔اس لیے کہ حضرت مولانا شاہ عبدالمجید صاحب قدس سرہ العزیز کو حضرت اچھے میاں قدس سرہ العزیز سے بیعت وخلافت حاصل تھی وہ شعر یہ ہے۔

یا معین یا عین یا عین ومعیں کے نور عین
عبد قادر میرے مرشد رہنما کے واسطے

ہم لوگ متوسلین بارگاہ رضویہ اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز کی حیات میں تو اسی طرح پڑھا کرتے تھے۔جیسے اعلیٰ حضرت نے نظم فرمایا اور اس کتاب میں درج ہے اور مقطع کا یہ مطلب لیتے تھے کہ خداوندا برکت پیر ومرشد برحق حضرت مولانا احمد رضا

خاں صاحب ہم لوگوں کو چھ عین، عز، علم، عمل، عفو، عرفاں، عافیت عطا فرما۔ جب ۲۵/صفر روز جمعہ مبارکہ ۱۳۴۰ھ میں اعلیٰ حضرت کا وصال ہوا۔ اور حضرت حجۃ الاسلام مولانا شاہ حامد رضا خاں صاحب خلف اکبر اعلیٰ حضرت کے جانشین ہوئے۔ تو ایک شعر انہوں نے اعلیٰ حضرت کے نام نامی کا اضافہ فرمایا۔

کر عطا احمد رضائے احمد مرسل مجھے
میرے مولیٰ حضرت احمد رضا کے واسطے

اور مقطع میں بجائے 'احمد رضا'، 'اس بے نوا' بنادی؛ اور اس کو اس طرح پڑھنے لگے

صدقہ ان اعیاں کا دے چھ عین عز علم و عمل
عفو عرفاں عافیت اس بے نوا کے واسطے

## ذکر محب رسول و نوری میاں:

اعلیٰ حضرت امام اہل سنت کو اپنے مشائخ کرام قدست اسرارھم کے ساتھ جو شغف تھا، بیان سے باہر ہے۔ اسی لیے جب ذرا بھی موقع ملتا مشائخ کرام کا تذکرہ فرمادیتے تھے۔ ۱۳۱۵ھ میں اُردو میں دو قصیدہ تحریر فرمایا۔ ایک تاج الفحول محب الرسول حضرت مولانا شاہ عبدالقادر صاحب بدایونی قدس سرہ العزیز کی مدح وصفت میں جس کا نام تاریخی 'چراغ انس' (۱۳۱۵ھ) رکھا۔ اس کا مطلع یہ ہے۔

اے امام الہدیٰ محب رسول دین کے مقتدیٰ محب رسول

دوسرا قصیدہ حضرت سیدنا سیّد شاہ ابوالحسن احمد نوری میاں صاحب قدس سرہ کی مدح وثنا میں اس کا تاریخی نام 'مشرقستان قدس' (۱۳۱۵ھ) رکھا۔ اس کا مطلع یہ ہے۔

ماہ سیما ہے احمد نوری مہر جلوہ ہے احمد نوری

اور مقطع یہ ہے

کیوں رضا تم ملول ہوتے ہو ہاں تمہارا ہے احمد نوری

اس قصیدہ کو استماع فرما کر حضرت ممدوح نے اعلیٰ حضرت قدست اسرارہما کو ایک نہایت ہی نفیس معطر و معنبر عمامہ عطا فرمایا۔ اور اپنے دست اقدس سے اعلیٰ حضرت کے سر پر باندھا۔ حاضرین جلسہ سے حضرت مولانا عبدالمقتدر مطیع الرسول صاحب قادری برکاتی عثمانی بدایونی نے فی البدیہہ اس عطیہ بہیہ کی تاریخ تاج الفخر (۱۳۱۵ھ) نکالی۔ اس قصیدہ مبارکہ میں بھی نہایت ہی خوبی کے حضرت ممدوح کی تعریف میں پورا شجرہ نظم فرمایا ہے۔

سید الانبیا رسول اللہ • تیرا بابا ہے احمد نوری
مرجع اولیا علی ولی • تیرا دادا احمد نوری

وہ حسینی رچی ہوئی رنگت • گل سے زیبا ہے احمد نوری
زینت زین عابدیں سے ترا • حسن نکھرا ہے احمد نوری
علم اعظم ہیں حضرت باقر • تو بھتیجا ہے احمد نوری
صادق رفض سوز کا پر تو • تجھ پہ سچا ہے احمد نوری
شان کاظم دکھا کہ معدن حلم • تیرا منشا ہے احمد نوری
اے رضا کے رضی رضی کا رضا • تجھ سے جویا ہے احمد نوری
فضل معروف سے ترا معروف • شہر شہرا ہے احمد نوری
سر میں ساری ہے سر پاک سری • سر پہ سارا ہے احمد نوری
سید الطائف کا طائف سے • ہم کو کعبہ ہے احمد نوری
شبل شبلی ہے قوم شرر اپر • شیر شرزہ ہے احمد نوری
عبدواحد کے بحر وحدت سے • دریکتا ہے احمد نوری
بو الفرح کے لیے فرح دیدے • غم نے گھیرا ہے احمد نوری
بو سعیدی سعید کتنا سعد • تیرا تارا ہے احمد نوری
حسن بو الحسن یہ تیرا حسن • کیا نرالا ہے احمد نوری
غوث کونین کی غلامی سے • جگت آقا ہے احمد نوری
عبدرزاق ہیں وسیلہ رزق • تو سہارا ہے احمد نوری
نصر وبونصر اس کے نصر ونصیر • ناصر اپنا ہے احمد نوری
تازی کونپل علی کی ڈالی میں • تیرا بالا ہے احمد نوری
شاہ موسیٰ کے گورے ہاتھوں کا • ید بیضا ہے احمد نوری
حسنی احمدی حسین وحمید • خوش ستودہ ہے احمد نوری
دیکھ لو جلوہ بہاء الدین • آئینہ سا ہے احمد نوری
گل خندان باغ ابراہیم • تیراچہرہ ہے احمد نوری
خود بھکاری کے درکا سائل ہے• ہم کو داتا ہے احمد نوری
نور قاضی ضیا کے پر تو سے • نور اضوا ہے احمد نوری
اے جمالی جمیل شان جمال • تجھ میں جملہ ہے احمد نوری

حمد کے دونوں پاک ناموں کا • فیض ولمعہ ہے احمد نوری
شانِ انوار فضل اللہ • تجھ سے پیدا ہے احمد نوری
برکاتی چمن کا بوٹا ہے • برکت زا ہے احمد نوری
باغ آل محمد ہے نہال • ستھرا پودا ہے احمد نوری
باغ آل محمدی ہے نہال • برکت زا ہے احمد نوری
رہے حمزہ کا میکدہ جس کی • مدھ کا ماتا ہے احمد نوری
آل احمد ہیں مصطفیٰ کے چاند • ماہ پارہ ہے احمد نوری
خسرو اولیا ہیں آل رسول • شاہزادہ ہے احمد نوری

اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز نے ایک مناجات مقبول تصنیف فرمائی، جس کے ہر شعر کی ابتدا 'یا الٰہی' سے ہے، اور ردیف 'ساتھ ہو' ہے۔

یا الٰہی ہر جگہ تیری عطا کا ساتھ ہو • جب پڑے مشکل شہ مشکل کشا کا ساتھ ہو
یا الٰہی بھول جاؤں نزع کی تکلیف کو • شادیٔ دیدار حسن مصطفیٰ کا ساتھ ہو
یا الٰہی گور تیرہ کی جب آئے سخت رات • ان کے پیارے منہ کی صبح جانفزا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب پڑے محشر میں شور دار و گیر • امن دینے والے پیارے پیشوا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب زبانیں باہر آئیں پیاس سے • صاحب کوثر شہ جود و عطا کا ساتھ ہو
یا الٰہی سرد مہری پر ہو جب خورشید حشر • سیّد بے سایہ کے ظل لوا کا ساتھ ہو
یا الٰہی گرمیٔ محشر سے جب بھڑکیں بدن • دامن محبوب کی ٹھنڈی ہوا کا ساتھ ہو
یا الٰہی نامہ اعمال جب کھلنے لگیں • عیب پوش خلق ستار خطا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب بہیں آنکھیں حساب جرم میں • ان تبسم ریز ہونٹوں کی دعا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب حساب خندہ بے جا رلائے • چشم گریان شفیع مرتجیٰ کا ساتھ ہو
یا الٰہی رنگ لائیں جب میری بیباکیاں • ان کی نیچی نیچی نظروں کی حیا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب چلوں تاریک راہ پل صراط • آفتاب ہاشمی نور الہدیٰ کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب سر شمشیر پر چلنا پڑے • رب سلم کہنے والے غمزدہ کا ساتھ ہو
یا الٰہی جو دعائیں نیک میں تجھ سے کروں • قدسیوں کے لب آمیں ربنا کا ساتھ ہو
یا الٰہی جب رضا خواب گراں سر اٹھائے • دولت بیدار عشق مصطفیٰ کا ساتھ ہو

# تیرہ طریقوں کی اجازت

اعلیٰ حضرت امام اہل سنت قدس سرہ العزیز اگرچہ عام طور پر سب لوگوں کو طریقہ عالیہ قادریہ جدیدہ میں بیعت کرتے تھے۔لیکن حضور کو اجازت وخلافت تیرہ طریقوں کی تھی۔اس جگہ اسمائے طیبہ جملہ سلاسل عالیہ کا لکھنا مناسب سمجھتا ہوں تاکہ معلوم ہو کہ اعلیٰ حضرت کو کون کون سلسلہ کس کس طریقہ سے پہنچا ہے،اور اس سے یہ بھی معلوم ہو سکے گا کہ دوسرے مشائخ کرام کا سلسلہ کس جگہ اعلیٰ حضرت کے سلسلہ میں آکر ملتا ہے۔

اول:سلسلہ عالیہ قادریہ جدیدہ سلسلۃ الذھب

(۱)اعلیٰ حضرت امام اھل سنت مجدد مائۃ حاضرہ مولانا شاہ احمد رضا خاں صاحب قادری بریلوی قدسی سرہ العزیز
(۲)اعلیٰ حضرت ملحق الاصاغر بالاکابر وارث العلم والفضل کابراعن کابر مولانا شاہ ال رسول احمدی قدسی سرہ العزیز
(۳)حضرت سیدنا شاہ آل احمد اچھے میاں صاحب قدسی سرہ العزیز
(۴)حضرت سیّد شاہ حمزہ صاحب قدسی سرہ
(۵)حضرت سیّد شاہ آل محمد مارھروی قدس سرہ
(۶)حضرت سیّد شاہ برکت اللہ مارھروی قدسی زرہ
(۷)حضرت سیّد شاہ فضل اللہ کالپوی قدس سرہ
(۸)حضرت سیّد شاہ احمد کلپوی قدس سرہ
(۹)حضرت سیّد شاہ محمد کالپوی قدس سرہ
(۱۰)حضرت شاہ جمال الاولیا کوڑا جھاں آبادی قدس سرہ
(۱۱)حضرت شیخ ضیاء الدین معروف بقاضی جیا قدس سرہ
(۱۲)حضرت شیخ محمد معروف بہ شیخ بھکاری قدس سرہ
(۱۳)حضرت سیّد ابراہیم ایرجی قدس سرہ
(۱۴)حضرت شیخ بھاء الدین قدس سرہ
(۱۵)حضرت سیّد احمد الجیلانی قدس سرہ
(۱۶)حضرت سیّد حسن قدس سرہ
(۱۷)حضرت سیّد موسیٰ قدس سرہ
(۱۸)حضرت سیّد علی قدس سرہ

(۱۹) حضرت سیّد محی الدین ابونصر قدس سرہ

(۲۰) حضرت سیّد ابوصالح قدس سرہ

(۲۱) حضرت سیّد عبدالرزاق قدس سرہ

(۲۲) حضرت سیّد سادات قطب الاقطاب حضور غوث الاعظم سیّد ابومحمد محی الدین شیخ عبدالقادر حسنی حسینی جیلانی قدس سرہ

(۲۳) حضرت شیخ ابوسعید مخزومی قدس سرہ

(۲۴) حضرت شیخ ابوالحسن علی ھکاری قدس سرہ

(۲۵) حضرت شیخ ابوالفرح طرطوسی قدس سرہ

(۲۶) حضرت شیخ عبدالواحد تمیمی قدس سرہ

(۲۷) حضرت شیخ ابوبکر شبلی قدس سرہ

(۲۸) حضرت شیخ جنید بغدادی قدس سرہ

(۲۹) حضرت شیخ سری سقطی قدس سرہ

(۳۰) حضرت شیخ معروف کرخی قدس سرہ

(۳۱) حضرت امام علی رضا قدس سرہ

(۳۲) حضرت امام موسیٰ کاظم قدس سرہ

(۳۳) حضرت امام جعفر صادق قدس سرہ

(۳۴) حضرت امام باقر قدس سرہ

(۳۵) حضرت امام زین العابدین قدس سرہ

(۳۶) حضرت سیّد الشھدا امام حسین قدس سرہ

(۳۷) حضرت امیرالمومنین علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ الکریم

(۳۸) حضرت سیّد المرسلین خاتم النبیین احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وعلیٰ الہ واصحابہ وخلفاءہ وعلماء وامتہ اجمعین آمین۔

## دوم: سلسلہ قادریہ آبائیہ قدیمہ مثل اوّل تا سید شاہ برکت اللہ قدس سرہ

(۷) حضرت شاہ اویس قدس سرہ

(۸) حضرت سیّد شاہ عبدالجلیل قدس سرہ

(۹) حضرت سیّد شاہ میر عبدالواحد بلگرامی قدس سرہ

(۱۰) حضرت سید شاہ مخدوم حسنین قدس سرہ
(۱۱) حضرت سیّد شاہ مخدوم صفی قدس سرہ
(۱۲) حضرت شیخ سعد بڈھن قدس سرہ
(۱۳) حضرت شیخ مینا لکھنوی قدس سرہ
(۱۴) حضرت شیخ سارنگ قدس سرہ
(۱۵) حضرت سیّد راجو قتال قدس سرہ
(۱۶) حضرت شیخ سیّد مخدوم جہانیان قدس سرہ
(۱۷) حضرت شیخ نور الدین علی طواشی قدس سرہ
(۱۸) حضرت شیخ صالح مجذوب بردی قدس سرہ
(۱۹) حضرت شیخ کمال الدین کوفی قدس سرہ
(۲۰) حضرت شیخ سعد الدین بن الفتوح قدس سرہ
(۲۱) حضرت غوث الثقلین عبد القادر جیلانی قدس سرہ
(۲۲) حضرت شیخ اسود دینوری قدس سرہ
(۲۳) حضرت شیخ احمد اسود دینوری قدس سرہ
(۲۴) حضرت شیخ مشاد علو دینوری قدس سرہ
(۲۵) حضرت شیخ ابو العباس نہاوندی قدس سرہ
(۲۶) حضرت شیخ عبد اللہ خفیف قدس سرہ
(۲۷) حضرت خواجہ جنید بغدادی قدس سرہ
(۲۸) حضرت خواجہ سری سقطی قدس سرہ
(۲۹) حضرت خواجہ معروف کرخی قدس سرہ
(۳۰) حضرت خواجہ داؤد طائی قدس سرہ
(۳۱) حضرت خواجہ حبیب عجمی قدس سرہ
(۳۲) حضرت امیر المومنین علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ
(۳۴) حضرت سیّد المرسلین خاتم النبیین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

## سوم: سلسلہ قادریہ رزاقیہ اسمٰعیلیہ مثل اول

### تا حضرت حمزہ

(۵) حضرت سیّد اسماعیل مولوی قدس سرہ
(۶) حضرت سیّد عبد الرزاق پانسوی قدس سرہ
(۷) حضرت سیّد عبد الصمد خدا نما احمد آبادی قدس سرہ
(۸) حضرت سیّد ھدایت اللہ خدا نما قدس سرہ
(۹) حضرت شیخ حسنین خدا نما قدس سرہ
(۱۰) حضرت شیخ امان اللہ امانی قدس سرہ
(۱۱) حضرت ابراھیم شیخ بکری قدس سرہ
(۱۲) حضرت ابراھیم ملتانی قدس سرہ
(۱۳) حضرت یران بخش سیّد فرید بھکری قدس سرہ
(۱۴) حضرت شیخ جلال الدین قادری قدس سرہ
(۱۵) حضرت سیّد محمد قدس سرہ
(۱۶) حضرت شیخ بھاء الدین قدس سرہ
(۱۷) حضرت شیخ ابو العباس قدس سرہ
(۱۸) حضرت سیّد حسن قدس سرہ
(۱۹) حضرت شیخ موسیٰ قدس سرہ
(۲۰) حضرت سیّد علی قدس سرہ
(۲۱) حضرت سیّد محمد برادسیّد بغدادی قدس سرہ
(۲۲) حضرت سیّد محمد بن ابی الصالح قدس سرہ
(۲۳) حضرت سیّد عبد الرزاق قدس سرہ
(۲۴) حضرت غوث الثقلین الیٰ آخر السلسلۃ۔

## چہارم: سلسلہ عالیہ قادریہ رزاقیہ انواریہ

(۱) اعلیٰ حضرت امام اھل سنت مجدد مائۃ حاضرہ قدس سرہ
(۲) اعلیٰ حضرت سیّد شاہ آل الرسول احمدی قدس سرہ

(۳) حضرت شیخ نور الحق معروف بہ مولانا نور قدس سرہ

(۴) حضرت شیخ انوار الحق معروف بہ مولانا انوار قدس سرہ

(۵) حضرت شیخ احمد عبد الحق قدس سرہ

(۶) حضرت شیخ عبد الرزاق بانسوی قدس سرہ الی آخر السلسلۃ الثانیۃ۔

## پنجم: سلسلہ عالیہ قادریہ منوریہ معمریہ

(۱) اعلیٰ حضرت امام اہل سنت مجدد مائۃ حاضرہ قدس سرہ

(۲) حضرت سیّد شاہ ابو الحسین احمد نوری قدس سرہ

(۳) حضرت حافظ عارف علی حسین مراد آبادی قدس سرہ

(۴) حضرت شیخ ملا وریار خان قدس سرہ

(۵) حضرت شیخ عبد الکریم قدس سرہ

(۶) حضرت شیخ شاہ منور قدس سرہ

(۷) حضرت شیخ شاہ دولہ قدس سرہ

(۸) حضرت غوث الثقلین شیخ عبد القادر جیلانی قدس سرہ

(۹) حضرت شیخ ابو سعید مخزومی قدس سرہ

(۱۰) حضرت شیخ ابو الحسن ھکاری قدس سرہ

(۱۱) حضرت شیخ ابو الفرح طرطوسی قدس سرہ

(۱۲) حضرت عبد الواحد بن عبد العزیز تمیمی قدس سرہ

(۱۳) حضرت شیخ شبلی قدس سرہ

(۱۴) حضرت شیخ جنید البغدادی قدس سرہ

(۱۵) حضرت امام حسن عسکری قدس سرہ

(۱۶) حضرت امام علی نقی قدس سرہ

(۱۷) حضرت امام محمد تقی قدس سرہ

(۱۸) حضرت امام علی رضا قدس سرہ الی آخر السلسلۃ الاول وھذہ اقرب السلاسل۔

حضرت سیّد شاہ ابو الحسین احمد نوری میاں صاحب مارہروی قدس سرہ العزیز نے فرمایا کہ یہ سلسلہ قریب ترین سلاسل عالیہ ہے اس لیے کہ حضرت شاہ دولہ قدس سرہ العزیز نے پانچ سو سال یا اس سے زیادہ عمر پائی اور حضرت غوث پاک رضی اللہ

تعالیٰ عنہ کی زیارت سے مشرف ہوئے تو اس سلسلہ میں اعلیٰ حضرت سے لے حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تک کل پچیس واسطے ہیں اور اس سلسلہ میں ایک دوسری خوبی یہ بھی ہے کہ اس میں دس ائمہ اطہار ہیں۔ رضوان اللہ علیھم اجمعین ونفعنا ببرکاتھم الی یوم الدین ۔

## ششم: سلسلہ عالیہ چشتیہ قدیمہ مثل سلسلہ دوم تا مخدوم جہانیاں

(۱۷) حضرت سیّد نصیر الدین چراغ دھولی قدس سرہ

(۱۸) حضرت سیّد نظام الحق والدین بدیوانی قدس سرہ

(۱۹) حضرت سیّد فرید الدین گنج شکر قدس سرہ

(۲۰) حضرت سیّد قطب الدین بختیار کاکی قدس سرہ

(۲۱) حضرت سیّد سلطان الھند غریب نواز حبیب اللہ وارث النبی معین الحق والدین حسن چشتی سنجری اجمیری قدس سرہ

(۲۲) حضرت خواجہ محمد عثمان ھارونی قدس سرہ

(۲۳) حضرت خواجہ حاجی شریف زندنی قدس سرہ

(۲۴) حضرت سیّد مودود چشتی قدس سرہ

(۲۵) حضرت خواجہ ناصر الدین ابو یوسف چشتی قدس سرہ

(۲۶) حضرت خواجہ محمد بن ابو احمد چشتی قدس سرہ

(۲۷) حضرت خواجہ ابو احمد ابدال چشتی قدس سرہ

(۲۸) حضرت خواجہ ابو اسحاق شامی قدس سرہ

(۲۹) حضرت خواجہ ھمشاد علو دینوری قدس سرہ

(۳۰) حضرت خواجہ پیرو بصری قدس سرہ

(۳۱) حضرت خواجہ حذیفہ مرعشی قدس سرہ

(۳۲) حضرت سلطان ابراھیم بن ادھم قدس سرہ

(۳۳) حضرت خواجہ فضیل بن عیاض قدس سرہ

(۳۴) حضرت خواجہ عبد الواحد بن زید قدس سرہ

(۳۵) حضرت خواجہ حسن بصری قدس سرہ

(۳۶) حضرت امیر المومنین علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ

(۳۷) حضرت سیّد المرسلین خاتم النبیین احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم اجمعین

ہفتم: سلسلہ عالی چشتیہ جدیدہ مثل سلسلہ اولیٰ تا شاہ جمال الاولیاء

(۱۱) حضرت سیّد جلال بخاری معروف بہ مخدوم جہانیان قدس سرہ

(۱۲) حضرت شیخ بہاء الدین قدس سرہ

(۱۳) حضرت شیخ سالار بدہ قدس سرہ

(۱۴) حضرت شیخ بہاء الدین جونپوری قدس سرہ

(۱۵) حضرت شیخ محمد عیسیٰ قدس سرہ

(۱۶) حضرت شیخ فتح اللہ بدایونی قدس سرہ

(۱۷) حضرت شیخ صدر الدین قدس سرہ

(۱۸) حضرت شیخ نصیر الدین چراغ دہلی قدس سرہ

(۱۹) حضرت محبوب الٰہی نظام الملۃ والدین قدس سرہ

(۲۰) حضرت، شیخ فرید الدین گنج شکر قدس سرہ

(۲۱) حضرت قطب الاولیا قطب الدین قدس سرہ

(۲۲) حضرت خواجہ غریب نواز معین الدین چشتی قدس سرہ الیٰ آخرہٖ

ہشتم: سلسلہ عالیہ سہروردیہ قدیمہ مثل سلسلہ چشتیہ قدیمہ تا مخدوم جہانیاں

(۱۷) حضرت شیخ رکن الدین قدس سرہ

(۱۸) حضرت شیخ صدر الدین قدس سرہ

(۱۹) حضرت شیخ بہاء الدین زکریا ملتانی قدس سرہ

(۲۰) حضرت شیخ الشیوخ شہاب الدین عمر سہروردی قدس سرہ

(۲۱) حضرت شیخ ضیاء الدین عبد القاہر قدس سرہ

(۲۲) حضرت وجیہ الدین ابو حفص عمر قدس سرہ

(۲۳) حضرت خواجہ محمد معروف بہ خواجہ عمویہ قدس سرہ

(۲۴) حضرت خواجہ ابو احمد اسود دینوری قدس سرہ

(۲۵) حضرت خواجہ ممشاد علو دینوری قدس سرہ

(۲۶) حضرت سید الطائفہ جنید بغدادی قدس سرہ

(۲۷) حضرت شیخ سری سقطی قدس سرہ

(۲۸) حضرت خواجہ معروف کرخی قدس سرہ

(۲۹) حضرت خواجہ داؤد طائی قدس سرہ

(۳۰) حضرت خواجہ شیخ حبیب عجمی قدس سرہ

(۳۱) حضرت خواجہ حسن بصری قدس سرہ

(۳۲) حضرت امیر المومنین علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ

(۳۳) حضرت سیّد المرسلین خاتم النبیین احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم اجمعین

نہم: سلسلہ عالیہ سہروردیہ جدیدہ مثل سلسلہ چشتیہ جدیدہ حضرت جمال الاولیا

(۱۱) حضرت شیخ قیام الدین قدس سرہ

(۱۲) حضرت شیخ قطب الدین قدس سرہ

(۱۳) حضرت شیخ ادھن جونپوری قدس سرہ

(۱۴) حضرت شیخ بہاء الدین قدس سرہ

(۱۵) حضرت شیخ علاء الدین قدس سرہ

(۱۶) حضرت سیّد راجو قتال قدس سرہ

(۱۷) حضرت سیّد جلال بخاری معروف بہ مخدوم جہانیاں قدس سرہ الیٰ آخر السلسلۃ العالیہ السہروردیہ القدیمۃ۔

دھم: سلسلہ عالیہ نقشبندیہ صدیقیہ مثل قادریہ جدیدہ تا سیّد محمد کالپوی

(۱۰) حضرت شیخ ابو العلا اکبر آبادی قدس سرہ

(۱۱) حضرت شیخ عبد اللہ قدس سرہ

(۱۲) حضرت سیّد محمد یحییٰ قدس سرہ

(۱۳) حضرت خواجہ محمد عبد الحق قدس سرہ

(۱۴) حضرت خواجہ عبد اللہ احرار قدس سرہ

(۱۵) حضرت خواجہ یعقوب چرخی قدس سرہ

(۱۶) حضرت خواجہ برھان الاصفیا بہاء الدین نقشبندی قدس سرہ

(۱۷) حضرت خواجہ امیر کلاں قدس سرہ

(۱۸) حضرت بابا محمد سماسی قدس سرہ

(۱۹) حضرت خواجہ علی رامیتی قدس سرہ

(۲۰) حضرت خواجہ محمود ابوالخیر فغنوی قدس سرہ
(۲۱) حضرت خواجہ عارف ریوگری قدس سرہ
(۲۲) حضرت خواجہ عبدالخالق غجدوانی قدس سرہ
(۲۳) حضرت خواجہ یوسف ھمدانی قدس سرہ
(۲۴) حضرت شیخ ابوعلی طوسی فارمدی قدس سرہ
(۲۵) حضرت شیخ ابوالقاسم گرگانی قدس سرہ
(۲۶) حضرت خواجہ ابوالحسن خرقانی قدس سرہ
(۲۷) حضرت خواجہ بایزید بسطامی قدس سرہ
(۲۸) حضرت سیّدنا امام جعفر صادق قدس سرہ
(۲۹) حضرت امام قاسم بن محمد بن ابی بکر صدیق قدس سرہ
(۳۰) حضرت سیّدنا سلمان فارسی قدس سرہ
(۳۱) حضرت افضل اولیا العلمین ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۳۲) حضرت سیّد المرسلین خاتم النبین احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم اجمعین

## یازدھم: سلسلہ عالیہ نقشبندیہ علوی صدیقیہ تا امام جعفر صادق

(۲۹) حضرت امام سیّدنا محمد باقر قدس سرہ
(۳۰) حضرت امام زین العابدین قدس سرہ
(۳۱) حضرت امام حسین شہید کربلا رضی اللہ تعالیٰ عنہ
(۳۲) حضرت امیر المومنین علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ
(۳۳) حضرت سیّد المرسلین خاتم النبین احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم اجمعین

## دوازدھم: سلسلہ عالیہ بدیعیہ مداری مثل قادریہ جدیدہ تا جمال الاولیا

(۱۱) حضرت شیخ قیام الدین قدس سرہ
(۱۲) حضرت شیخ قطب الدین قدس سرہ
(۱۳) حضرت سیّد جلال عبدالقادر قدس سرہ
(۱۴) حضرت سیّد مبارک قدس سرہ
(۱۵) حضرت سیّد اجمل قدس سرہ

(۱۶) حضرت عارف اجل بدیع الدین مدار مکن پوری قدس سرہ

(۱۷) حضرت شیخ عبداللہ شیامی قدس سرہ

(۱۸) حضرت شیخ عبدالاول قدس سرہ

(۱۹) حضرت شیخ امین الدین قدس سرہ

(۲۰) حضرت امیرالمومنین علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ

(۲۱) حضرت سیّدالمرسلین خاتم النبیین احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم اجمعین

## سیزدھم: سلسلہ عالیہ علویہ منامیہ اقرب الطرق

(۱) اعلیٰ حضرت امام اہل سنت مولانا احمد رضا خاں قدس سرہ

(۲) اعلیٰ حضرت ملحق الاصاغر بالاکابر سیّد شاہ ال رسول قدس سرہ

(۳) حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز دہلوی قدس سرہ

(۴) حضرت امیرالمومنین علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ

(۵) حضرت سیّدالمرسلین خاتم النبیین احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وعلیہم اجمعین

حضرت سیدنا سیّد شاہ ابوالحسین احمد نوری معروف بہ میاں صاحب مارہروی قدس سرہ نے فرمایا کہ حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب دہلوی قدس سراہ العزیز خواب میں زیارت مولائے کائنات علی المرتضیٰ کرم اللہ وجہہ سے مشرف ہوئے اور درخواست کی کہ مجھے شرف بیعت سے مشرف فرمایا جائے مولائے کائنات نے دست مبارک پھیلایا اوران کو بیعت سے مشرف فرمایا اس واقعہ کو مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب نے ایک مستقل رسالہ میں بہت ہی مفصل تحریر فرمایا ہے فقیر جامع حالات غفرلہ کہتا ہے کہ یہ طریقہ منامیہ سب طریقوں سے قریب سے قریب تر ہے اس لیے کہ اعلیٰ حضرت قدس سرہ العزیز اور حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان صرف تین واسطے ہوتے ہیں۔ ذالك فضل الله يوتيه من يشاء والله ذو الفضل العظيم۔

# افاضات وارشادات

## نذرانہ:

اعلیٰ حضرت قبلہ کے یہاں پہلے نذرانہ کا بالکل دستور نہ تھا۔ کبھی کسی شخص کی نذر قبول نہ فرماتے تھے۔ کوئی شخص کتنا ہی اصرار کرتا، مگر حضور برابر انکار فرماتے، اور فرماتے کہ اللہ تعالیٰ نے مجھے اپنے فضل وکرم سے بہت کچھ دیا۔

جس زمانہ میں جناب قاضی عبدالوحید صاحب مرحوم مدیر رسالہ 'خزن تحقیق' معروف بہ 'تحفہ حنفیہ' ورئیس محلّہ لودی کٹرہ پٹنہ کی اہلیہ محترمہ مرید ہوئیں، تو ان کے والد جناب شاہ بھگو صاحب کاکوی نے مبلغ ۶۰ روپے نذر کے حاضر کیے۔ اعلیٰ حضرت نے حسب دستور ہاتھ رکھ کر فرمایا: اللہ برکت دے اور واپس فرما دیا۔ تو شاہ بھگو صاحب نے خیال کیا کہ مولانا کو شاید معلوم نہیں کہ کتنے روپے ہیں؟ تھوڑی رقم سمجھ کر واپس فرمایا۔ (اس لیے کہ کچھ روپے تھے اور کچھ روپوں کے نوٹ تھے) اس لیے کہا: حضور ساٹھ (۶۰) روپے ہیں۔ اعلیٰ حضرت نے فرمایا: یہ تو ساٹھ روپے ہیں، اگر ساٹھ ہزار بھی ہوں تو مجھے خدا کے فضل سے ان کی کوئی ضرورت نہیں۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل وکرم سے بہت کچھ دیا ہے، اور احباب ومخلصین کی نذر قبول کرنے سے غنی ومستغنی کر دیا ہے۔

البتہ کبھی کوئی شخص کوئی معمولی چیز تحفہ دیتا تو اسے قبول فرما لیتے، انکار نہ فرماتے تاکہ یہ نہ معلوم ہو کہ محض معمولی چیز سمجھ کر واپس کیا ہے۔

ایک مرتبہ الٰہ آباد کے ایک صاحب تشریف لائے وہاں کے امرود مشہور ہیں۔ چند امرود جن پر پتے لگے ہوئے تھے، ایک چھوٹے سے طشت میں رکھ کر حاضر کیا۔ اس وقت اعلیٰ حضرت ظہر کی نماز پڑھ کر زنانہ مکان میں تشریف لے جا رہے تھے، جب اعلیٰ حضرت سیڑھی کے قریب پہنچے اور سیڑھی پر چڑھنے کو ہوئے تو یہ صاحب حاضر ہوئے اور وہ طشت پیش کرتے ہوئے عرض کیا: برگ سبز ست تحفہ درویش

اعلیٰ حضرت نے امرود میں سے پتہ ذرا زور دے کر اٹھایا اور فرمایا کہ برگ سبز میں نے قبول کر لیے اور مسکراتے ہوئے حویلی تشریف لے گئے وہ بے چارے سخت پشیمان ہوئے اور خاموش وہاں سے واپس ہوئے، اور بولے اب کیا کریں؟ یہ امرود اعلیٰ حضرت کے لیے الٰہ آباد سے لائے تھے اور میں نے یہ مصرع انکسارا پڑھا تھا۔ لیکن اعلیٰ حضرت نے امرود کے پتے لے لیے، اور امرود قبول نہ کیا۔ ہم نے کہا کہ آپ پریشاں خاطر نہ ہوں، یہ اعلیٰ حضرت نے بطور طبیعت کیا۔ آپ کسی دائی کے

ہاتھ ان کو بھجوا دیجئے، اعلیٰ حضرت قبول کرلیں گے۔ انہوں نے بھیج دیا، اعلیٰ حضرت نے قبول فرمالیا۔ یہ بہت خوش ہوئے، اور مجھے دعائے خیر دینے لگے۔ جزاک اللہ تعالیٰ

۱۳ محرم الحرام ۱۳۳۴ھ بوقت عصر مسجد میں شرف بیعت حاصل کیا اور نذرانہ پیش کی۔ فرمایا: اس کی کیوں تکلیف کی؟ میں نے عرض کیا: حضور! میری خوشی اسی میں ہے کہ حضور اسے قبول فرمالیں۔ الحمدللہ کہ حضور نے ہدیہ مختصر قبول فرمالیا، اور ارشاد فرمایا کہ میں پہلے نذر نہیں لیا کرتا تھا، مگر جب سے یہ حدیث شریف میری نظر سے گزری کہ کوئی شخص دے تو لے لے، ورنہ ایک روز ایسا آئے گا کہ مانگے گا، اور نہ ملے گا بعد میں۔

## پاؤں چومنے پر ناراضگی:

سید ایوب علی صاحب کا بیان ہے کہ ایک مرتبہ حضور کسی دوسرے شخص کی طرف متوجہ تھے کہ پیچھے سے حاجی نصرت یار خاں صاحب قادری رضوی نے آکر قدم چوم لیے۔ اعلیٰ حضرت کو اس سے بہت رنج ہوا، چہرہ مبارک سرخ ہوگیا، فرمایا:

نصرت یار خان اس سے بہتر تھا کہ میرے سینے میں تلوار کی نوک پیوست کر کے پیٹھ کی طرف نکال لیتے۔ مجھے سخت اذیت اس سے ہوئی کہ میری بے خیالی میں یہ حرکت کی۔ ان قدموں میں کیا رکھا ہے؟ خوب یاد رکھو، اب کبھی ایسا نہ کرنا، ورنہ نقصان اٹھاؤ گے۔

ناظرین کرام! فقیر ایوب علی کی حاضری جب مزار پر انوار پر ہوتی ہے۔ فوراً یہ واقعہ یاد آجاتا ہے، اور اسی وجہ سے پائنتی کی جانب قبر شریف کو کبھی ہاتھ نہیں لگاتا کہ حضور کی روح پاک کو ایذا پہنچے گی۔ میں زائرین کرام سے یہی استدعا کرتا ہوں کہ وہ بھی بوقت حاضری مزارِ پرانوار، اس کا لحاظ رکھیں۔

## عشرہ محرم میں سبز، سرخ، سیا رنگ کا استعمال:

اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ محرم کی پہلی تاریخ سے عشرہ تک سبز سرخ سیاہ لباس سے اجتناب کرتے کہ سبز علمبرداروں کا لباس ہے، اور سرخ خوارج کا، اور سیاہ روافض کا...... ایک سال حضور کی مرزئی میں تینوں رنگ تھے۔ زمین سیاہ تھی، اس میں گلاب کے پھول سرخ، اور پتیاں سبز۔ جب ماہ محرم آیا، تو فوراً اتار دیا۔ حالانکہ اس میں تشبہ کسی کا نہ تھا کہ ہر ایک کا لباس ایک رنگ کا ہوتا ہے۔

## یوم حج و عشرہ روزہ:

حضور کا معمول تھا کہ یوم حج یعنی نویں ذی الحجہ، اور عشرہ محرم میں صائم رہا کرتے اور ارشاد فرماتے:

اگر کم نصیبی سے حج نہ کر سکے تو روزہ تو رکھ لے، کہ عرفہ کا روزہ رکھنے سے ایک سال اگلے اور ایک سال پچھلے گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔

## احترامِ قبلہ:

فرمایا: بوقت بول وبراز جانب قبلہ رخ نہ ہو، نہ پشت۔ بوقت تعمیر، مالک مکان اور معماران کو اس کا لحاظ رکھنا چاہیے..........نہ قبلہ کی جانب منہ کرکے کلی کرے، نہ تھوکے، نہ پاؤں پھیلائے۔

عوام میں مشہور ہے کہ قطب کی طرف پاؤں نہ پھیلائے، یہ غلط ہے کہ جیسے آسمان پر اور تارے ہیں، ویسے ہی قطب ایک تارا ہے۔ تو کیا کسی طرف پیر ہی نہ کرے کہ ہر طرف تارے ہیں!

## آدابِ مسجد:

فرمایا: شیرخوار بچہ کو مسجد میں نہ لے جاؤ۔ کرتہ یا صدری اتار کر ننگے بدن مسجد میں جانا ممنوع ہے۔ مباح بات کرنے کی بھی اجازت نہیں۔ نہ آواز بلند کرے، نہ خرید وفروخت۔ نہ بعد وضو پانی کے قطرات فرش مسجد پر گریں۔ فرش مسجد پر کھڑے اچکن یا ٹوپی یا رومال یا عمامہ یا کوئی شے پھینکنا منع ہے، آہستہ سے رکھنا چاہیے۔

## احترامِ مسجد:

حضور اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرش مسجد پر ایڑی اور انگوٹھے کے بل چلا کرتے تھے کہ دھمک پیدا نہ ہو۔

## مسجد آکر فوراً نیت باندھنا سنت ہے:

فرمایا: اکثر لوگوں کو دیکھا جاتا ہے کہ مسجد میں آکر سنتوں کی نیت اس وقت کرتے ہیں، جب تھوڑی دیر بیٹھ لیتے ہیں۔ اگرچہ وقت کی قلت ایک منٹ بھی موقعہ نہ دیتی ہو۔ حالانکہ آتے ہی بلا تاخیر نیت باندھنا چاہیے۔

## صفِ اوّل میں کھڑے ہونے کا ثواب:

سید ایوب علی صاحب ہی کا بیان ہے کہ نماز مغرب کی جماعت قائم ہوتی ہے، حاجی محمد شاہ خان صاحب قادری رضوی عرف ننھن خاں صاحب نے صف اوّل میں شامل ہونے کی غرض سے شمالی فصیل پر کھڑے ہو کر نماز ادا کی۔ دیکھ کر فرمایا:

خاں صاحب! اس طرح صف اوّل کا ثواب نہ ملے گا کہ یہ جگہ خارج مسجد ہے......پھر فرمایا: اگر لوگوں کو صف اوّل کے ثواب کا علم ہو جائے، تو قرعہ اندازی کرنا پڑے۔

## صفِ اوّل کے فضائل:

فرمایا: نماز باجماعت میں سب سے پہلے امام پر تجلی ہوتی ہے، پھر جو محاذ میں مقتدی ہے، اس پر تجلی ہوتی ہے۔ پھر دہنی جانب جو مقتدی ہوتا ہے۔ پھر بائیں جانب جو مقتدی ہوتا ہے۔ پھر دہنی جانب، پھر بائیں جانب۔ یہاں تک کہ صف اوّل کی ختم پر۔ صف دوم پر یونہی تجلی دورہ کرے گی؛ اور اسی طرح اور صفوف پر۔

## نماز میں چادر اوڑھنے کا طریقہ اور دیگر ضروری مسائل:

فرمایا: نماز پڑھنے کے وقت اگر دولائی یا چادر جسم پر ہے، تو سر سے اوڑھے شانوں سے نہیں...... نیت باندھنے کے وقت ہاتھوں کی گھائیاں کشادہ کر کے تکبیر تحریمہ کہے؛ اور دونوں ہاتھ ناف پر اس طرح باندھے کہ سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی الٹے ہاتھ کے گٹوں پر قائم ہو؛ اور درمیانی تین انگلیاں کلائی پر رہیں، چھنگلیاں اور انگوٹھا کلائی سے گرتا ہوا رہے...... نظر بحالت قیام سجدہ کی جگہ قائم رہے...... رکوع میں دونوں ہتھیلیاں دونوں گھٹنوں پر اور نظر دونوں پاؤں کی انگلیوں پر...... بروقت سمیع (سمع الله لمن حمده کہنے کے وقت) بالکل سیدھا کھڑا ہو اور نظر سینے پر رکھے...... پھر سجود کے وقت پہلے سیدھا ہاتھ جانماز کو مس کرے پھر بایاں مگر اس طرح کہ سرسری نظر میں مقدم مؤخر کا امتیاز نہ ہو...... نیز اوّل ناک کا نرم بانسہ دبائے، پھر پیشانی مصلّٰی سے مس ہو، اس وقت نظر ناک پر رہے، یہ پہلا سجدہ ہوا۔ اس کے بعد جب سر اٹھائے تو پہلے پیشانی، پھر ناک، پھر الٹا ہاتھ، پھر سیدھا، مگر سیدھی ران پر پہلے سیدھا ہاتھ، پھر بائیں ران پر بایاں ہاتھ پہنچنا چاہیے اور مقدم و مؤخر کا یہاں بھی امتیاز نہ ہو...... اور مابین سجود بقدر تین بار سبحان اللہ کہنے کے سیدھا بیٹھ کر اتنا سکون لے کہ ہر عضو کا جوڑ اپنی جگہ پر قائم ہو جائے۔ یونہی دوسرا سجدہ کرے۔ نہ اس طرح کہ پہلے سجدہ سے ذرا سر اٹھا دیا، اور دوسرا سجدہ کر لیا۔ علاوہ ازیں سجدہ کرتے وقت پاؤں کی انگلیوں کے پیٹ زمین سے لگنا چاہیے...... بروقت قعدہ نظر اپنی گوذ پر رہے؛ اور سلام پھیرتے وقت شانوں پر۔

## دفع وسواس کی تدبیریں:

انہیں کا بیان ہے کہ اعلیٰ حضرت نے دفع وسوسات کے لیے یہ چیزیں بتائی ہیں:

آدمی جس وقت سو کر اٹھتا ہے خیال کہ مجتمع تھا، بجلی کی چال سے منتشر ہو جانا چاہتا ہے۔ اگر پھیل گیا تو سمٹنا مشکل ہو جاتا ہے۔ اس لیے آنکھ کھلتے ہی پہلا کام یہ کرے کہ خیال کو روک کر، تصور میں تین مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھے۔ یہ ابتداء اس کے خیال کی ہوگی، تو دن بھر اس کی برکت اس کے خیالات پر حاوی رہے گی...... نماز میں ناف کے نیچے ہاتھ خوب کس کر باندھے جائیں۔ نفس کا معدن زیر ناف ہے، یہیں سے وسوسے اٹھتے ہیں اور قلب کو جاتے ہیں، اس لیے ائمہ شافعیہ قلب کے نیچے پیٹ پر ہاتھ باندھتے ہیں کہ دشمن کا راستہ روک دیں۔ ہمارے ائمہ حنفیہ ناف کے نیچے ہاتھ باندھتے ہیں کہ ابتدا سر چشمہ کی بندش کریں۔ ہاتھ وقتاً فوقتاً ڈھیلے ہو جائیں گے، انہیں کس لیا کریں...... نگاہ کے جو مواضع شریعت نے بتائے ہیں، ان سے یہی مقصود ہے کہ خیال پریشان نہ ہونے پائے۔ اس کی پابندی ضروری ہے۔ قیام میں نگاہ جائے سجدہ پر رہے۔ رکوع میں پاؤں پر سجود میں بنی پر قعود میں گودی پر، سلام میں شانوں پر...... کان اپنی آواز سے بھرے رہیں۔ پڑھنے میں جلدی چاہیے۔ آہستہ ڈھیل کے ساتھ پڑھا جائے (تو) خیال کو انتشار کا میدن وسیع ملتا ہے۔ جب جلد جلد الفاظ ادا کیے جائیں اور صحت کا بھی لحاظ رہے تو خیال کو اس طرف سے فرصت نہ ملے گی...... ایک بڑی اصل یہ ہے کہ سر سے پاؤں تک ہر جوڑ ہر رگ نرم اور ڈھیلا اور تصور میں زمین کی طرف متوجہ رہے۔ ہاتھ کھچے ہوئے نہ ہوں، مونڈھے اوپر کو نہ چڑھے ہوں، اور پسلیاں سخت نہ ہوں۔ بدن

کی یہ وضع بھی بدل جائے گی۔لحاظ رکھیں، تبدیل پاتے ہی فوراً ٹھیک کرلیں۔اس کے یہ معنی نہیں کہ قیام میں جھکا ہوا کھڑا ہو یا رکوع میں سر نیچا ہو یا سجود میں کلائی یا بازو یا زانو خلاف وضع مسنون ہوں کہ یہ تو ممنوع ہے، بلکہ توجہ میں ہر عضو زمین کی طرف جھکا ہوا ہو۔پٹھے کھچے ہوئے نہ ہوں، نرم ہوں۔اور یہ تجربے سے ظاہر ہو جائیں گے۔جس طرح بتایا گیا سیدھا کھڑا ہو تھوڑی دیر میں دیکھے گا کہ پٹھے سخت ہو گئے، شانے اور پسلیاں اوپر کو چڑھتے ہوئے معلوم ہوں گے۔اور تصور ٹھیک کرتے ہی بغیر اس کے کہ بدن کو جنبش دے محسوس ہوگا کہ سب اعضا اتر آئے، اور زمین کی طرف متوجہ ہو گئے...... اگر اذکار نماز کے معنی معلوم ہوں فبہا۔ورنہ اتنا تصور جمائے رہے کہ میں اپنے رب کے روبرو کھڑا ہوں، اور عاجزی سے اپنی حاجات عرض کر رہا ہوں۔اور اس پر معین ہوگا، گڑگڑانے کی صورت منہ بنانا۔جب یہ وضع بدلے، فوراً متوجہ ہو کر پھر بنالے۔معاً خیال صحیح ہو جائیگا...... وسوسے جو آئیں، ان کے دفع کی کوشش نہ کرے۔اس سے لڑائی باندھنے میں بھی اس کا مطلب حاصل ہے کہ بہر حال نماز سے غافل ہو کر دوسرے کام میں مشغول ہوا۔بلکہ معاً ادھر سے خیال اپنے رب کے حضور عاجزی کے ساتھ متوجہ کردے، اور وسوسہ کو یہ سمجھ لے کہ کوئی دوسرا بک رہا ہے، مجھ سے کام نہیں۔اگر زیادہ ستائے تو اسی عاجزی میں اپنے رب سے فریاد کرے۔اس کا قاعدہ ہے کہ یادالٰہی کرتے ہی بھاگ جاتا ہے...... بڑا گر یہ ہے کہ پیٹ نہ خالی ہو، نہ بھرا۔اتنا خالی کہ بھوک پریشان کرتی ہو، مضر ہوگا۔اور بھرے کے ضرر کا تو ٹھکانا ہی نہیں، افضل اور اولیٰ تہائی پیٹ ہے۔

عمامہ کے بعض مسائل:

فرمایا: سر کے نیچے عمامہ یا مصلّٰی یا پائجامہ رکھنا ممنوع کہ عمامہ و مصلّٰی رکھنے سے عمامہ اور مصلّٰی کی؛ اور پائجامہ رکھنے سے سر کی بے حرمتی ہے۔نیز عمامہ کے شملہ سے ناک یا منہ پوچھنا نہ چاہیے۔نہ ناک صاف کر کے دیوار مسجد سے ہاتھ پوچھے۔

## کلمہ طیبہ کا ایصال ثواب:

کسی نے عرض کیا کہ ایک شخص نے اپنی لڑکی کے انتقال کے بعد دیکھا کہ وہ علیل اور برہنہ ہے یہ خواب چند بار دیکھ چکا ہے۔

ارشاد فرمایا: کلمہ طیبہ ستر ہزار بار مع درود شریف کے پڑھکر بخش دیا جائے۔انشاء اللہ تعالیٰ پڑھنے والے اور جس کو بخشا ہے دونوں کے لیے ذریعہ نجات ہوگا۔اور پڑھنے والے کو دونا ثواب ملے گا اور اگر دو کو بخشے گا تو تگنا۔اس طرح کروڑوں بلکہ جمیع مومنین و مومنات کو ایصال ثواب کرسکتا ہے۔اسی نسبت سے اُس پڑھنے والے کو ثواب ملے گا۔حضرت شیخ اکبر محی الدین بن عربی رحمۃ اللہ علیہ ایک جگہ دعوت میں تشریف لے گئے۔آپ نے دیکھا کہ ایک لڑکا کھانا کھا رہا ہے۔کھانا کھاتے ہوئے دفعۃً رونے لگا۔وجہ دریافت کرنے پر کہا کہ میری ماں کو جہنم کا حکم ہوا اور فرشتے اُسے لیے جاتے ہیں...... اس شہر میں یہ لڑکا کشف و کرامت میں مشہور تھا۔شیخ اکبر محی الدین بن عربی رحمۃ اللہ علیہ کے پاس ستر ہزار مرتبہ کلمہ طیبہ پڑھا ہوا محفوظ تھا، آپ نے اس کی ماں کو دل میں ایصال ثواب کردیا۔فوراً وہ لڑکا ہنسا۔آپ نے سبب ہنسنے کا دریافت فرمایا۔لڑکے نے جواب دیا کہ حضور! میں

نے ابھی دیکھا کہ میری ماں کو فرشتے جنت کی طرف لے جارہے ہیں...... شیخ ارشاد فرماتے ہیں: اس حدیث کی تصحیح مجھے اس لڑکے کے کشف سے ہوئی، اور اس کے کشف کی تصدیق اس حدیث سے۔

## مزار پر حاضری کے آداب:

ارشاد فرمایا:

(الف) صاحب قبر کی پائنتی سے مواجہہ میں باادب حاضر ہو کر سلام عرض کرے، لیکن سلام کے وقت بقدر رکوع نہ جھکے کہ غیر خدا کے لیے اتنا خمیدہ ہونا ممنوع ہے۔

(ب) بعض حضرات قبلہ رو ہو کر مزارات پر فاتحہ خوانی کرتے ہیں، اس سے صاحب مزار کو گھوم کر ملاحظہ کرنا پڑتا ہے، اور یہ تکلیف کی بات ہے۔

(ج) مزار سے چار ہاتھ کے فاصلے پر کھڑا ہو۔

(د) مزار کو پشت نہ ہونے پائے۔ اس کا بھی زیادہ خیال ان خدام کو چاہیے کہ ہمہ وقت درگاہ میں حاضر رہا کرتے ہیں۔ یہی نہیں بلکہ جملہ آداب کا ہر آن ہر لحظ خیال رکھیں کہ انہیں دیکھ کر عوام سبق حاصل کریں گے۔

(ہ) حجرہ خاص کے اندر بے باکانہ کسی سے کلام نہ ہو۔ کم سے کم اتنا پاس ولحاظ رکھے جتنا حیات ظاہری میں رکھتا تھا کہ بعد وفات کہیں زیادہ ادراک ہو جاتا ہے۔

## قبر مسلمین کا احترام:

فرمایا: قبور کو پشت کا سہارا لگانے کی ممانعت ہے چہ جائیکہ جوتہ پہنے قبور مسلمین کو پامال کرنا، ان پر بیٹھ کر گھنٹوں تاش، گنجفہ کھیلنا۔ حضور پرنور سیّد عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی کو قبرستان میں جوتہ پہنے دیکھا ارشاد فرمایا: اے جوتہ پہننے والے جلد اپنے پاؤں سے جوتا اتار۔

## کھانے کا وضو اور بسم اللہ:

فرمایا: کھانا کھانے کا وضو ہاتھ دھونا ہے۔ بروقتِ خورد ونوش پہلے بسم اللہ شریف پڑھ لی جائے۔ ورنہ اسی شے کے کھانے پینے میں شیطان شریک ہو جاتا ہے۔ اگر سہواً بسم اللہ شریف نہ پڑھا ہو تو یاد آنے پر فوراً پڑھ لے کہ اس کے پڑھتے ہی شیطان وہ شے اگل دیتا ہے۔

(حضور اعلیٰ حضرت قبلہ جس وقت پان کھاتے، بسم اللہ پڑھ لیتے۔ پھر جب چھالیہ کھاتے، بسم اللہ شریف پڑھ لیتے۔)

## پانی پینے کا طریقہ:

فرمایا: پانی بیٹھ کر تین سانس میں چوس کر پینا چاہیے۔ مگر زمزم شریف اور وضو کے بچے ہوئے پانی کا احترام یہ ہے کہ کھڑے

ہو کر پیے۔

## ماءِ مستعمل کا استعمال:

سید ایوب علی صاحب ہی کا بیان ہے کہ ایک روز حاجی کفایت اللہ صاحب سے پینے کے واسطے پانی مانگا۔ممدوح نے برکف چپ کٹورہ رکھ کر دست راست سے پانی گھڑے سے نکالا اور کٹورہ اپنے دہنے ہاتھ میں لیتے وقت انگوٹھا کٹورے کے کنارے پر، باقی انگلیاں کٹورے کے نیچے رہیں۔اگر چہ انگوٹھا بھی معاً ہٹا لیا تھا،مگر حضور نے اس گرفت کو دیکھ لیا تھا۔چنانچہ جب حاجی صاحب نے پانی پیش کیا تو حضور نے دست راست میں کٹورا لیا اور دست چپ سے فوراً حاجی صاحب کا انگوٹھا پکڑ کر ملاحظہ فرمایا جو پانی سے کچھ مس ہو گیا تھا۔لہٰذا کٹورا واپس فرما دیا اور دوسرا پانی منگا کر نوش فرمایا۔

## جلال بخاری کے کونڈے کی فاتحہ اور عورتوں کی جہالت

حضرت جلال بخاری رحمۃ اللہ علیہ کی کونڈوں کی نیاز میں ایک کونڈے کی شیرینی پر کپڑا ڈھک دیا جاتا ہے کہ اس پر حضرت بی بی یعنی حضرت سیدۃ النساء بتول زہرا رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی فاتحہ عام طور سے دلاتے ہیں۔اس کونڈے سے مرد کو شرینی کھانے نہیں دیتے۔مگر حضور اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ اپنے یہاں فاتحہ دینے کے بعد قصداً بطورِ تبرک اس میں سے تناول فرما لیا کرتے تھے اور ارشاد فرماتے کہ

اگر مردوں کو بی بی صاحبہ کی تبرک سے نہیں دیا جاتا، پھر عورتوں کو حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی نیاز کا تبرک نہ کھانا چاہیے۔نہ میلاد شریف کی تبرک میں عورتوں کا حصہ ہونا چاہیے۔

## مریض کو دیکھ کر کیا کرے:

فرمایا: اگر کسی مریض کی عیادت کو جاؤ، یا کہیں نظر پڑے تو مذکورہ دعا کو پڑھ کر اس کی طرف پھونک دو۔انشاء اللہ تعالیٰ جس مرض میں وہ مبتلا ہے اس سے محفوظ رہو گے۔

## مرض کی شکایت نہ کرنا چاہیے:

فرمایا: عوام وخواص کے یہ بھی زبان زد ہے کہ بخار کی شکایت ہے دردِ سر کی شکایت ہے، زکام کی شکایت ہے۔وغیرہ وغیرہ، یہ نہ چاہیے۔اس لیے کہ جملہ امراض کا ظہور منجانب اللہ ہوتا ہے، تو شکایت کیسی؟

نیز اگر کسی مرض کا غلبہ ہے، تو یوں اظہار کیا جاتا ہے: بے حد بخار ہے، بے حد نقاہت ہے۔اس کے کیا معنیٰ؟ یہی نا کہ بخار و نقاہت ایسی ہیں کہ ان کی حد نہیں۔یہ تو ایک قسم کا کوسنا ہوا۔

## سلام خط کے جواب میں عجلت:

چونکہ سلام کا جواب فوراً دینے کا حکم ہے لہٰذا دیکھا گیا اور گوش گزار ہوا کہ ہر اس خط پر جو پیش نظر ہوتا اگر اس میں سلام تحریر

ہوتا تو حضور اسی وقت زبان فیض ترجمان سے بشرطیکہ کاتب سُنّی ہوتا فرمایا کرتے۔ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔

## کارڈیا کھلے خط پر اسم جلالت یا اسم رسالت لکھنا:

کارڈیا کھلے خط میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا آیہ کریم یا اسم جلالت اللہ یا نام اقدس محمد یا درود شریف بہ لحاظ بے حرمتی، لکھنے سے منع فرماتے۔ بلکہ بجائے بسم اللہ شریف اعداد ۷۸۶ یا کسی نام کے ساتھ رضی اللہ تعالیٰ عنہ یا رحمۃ اللہ علیہ یا درود شریف لکھنا ہوتا رضی المولیٰ تعالیٰ عنہ یا علیہ ارحمۃ یا نبی کریم سراپا رحیم افضل الصلوٰۃ والتّسلیم ارقام فرماتے اور سرنامہ پر السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ اور وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کے بجائے، السلام علیکم ورحمتہ وبرکتہ یا وعلیکم ورحمتہ وبرکتہ تحریر فرمایا کرتے۔

## ۷۸۶ کے ساتھ ۹۲ لکھنے کی ابتدا:

جامع حالات فقیر ظفر الدین قادری رضوی غفرلہ عرض کرتا ہے کہ جناب سید ایوب علی صاحب نے فرمایا کہ چونکہ حضور کی ہر تصنیف لطیف وملفوف مفاوضہ عالیہ کی ابتدا حمد ونعت سے اس طرح ہوتی تھی۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم اس لیے میرے قلب میں بعد وصال حضور، کھلے خط میں لکھنے کے لیے ۷۸۶/۹۲ القا فرمایا گیا۔ جو بکرمہ تعالیٰ مقبول ہو کر میرے خطوط ہی میں نہیں بلکہ مطبوعہ اشتہارات وغیرہ میں برادران اہل سنت شائع فرما رہے ہیں۔

## مسلمان کا جنازہ دیکھ کر کیا کرے؟:

فرمایا: اسلامی میت کو آتا ہوا دیکھ کر بعض مسلمان چالیس قدم جنازہ کے ساتھ چل کر واپس ہو جاتے ہیں، یہ نہ چاہیے۔ بلکہ اگر نماز جنازہ نہیں ہوئی ہے، تو کم از کم نماز میں شرکت کرے۔ بعد نماز ولی میت کے اعلان پر واپس ہو تو حرج نہیں۔ اگر بعد نماز ایک قدم بھی جنازہ کی معیت اختیار کی، تو حکم ہے کہ دفن کے بعد واپس ہو، اقل درجہ اخوت اسلامی واحترام میت کا مقتضیٰ یہ ہے کہ بیٹھا ہوا ہے تو جنازہ کو دیکھ کر کھڑا ہو جائے۔

## کافر کی میت کو دیکھ کر کیا کرے؟:

فرمای: ہندو کی نکٹی اگر آتی ہو تو راستہ سے ہٹ کر کھڑا ہو جائے کہ اس کے آگے آگے شیطان رقص کرتا ہوا جاتا ہے۔ اس وقت یہ دعا پڑھنا چاہیے۔ الحمدللہ الذی عافانی مما ابتلاک بہ وفضلنی علی کثیر ممن خلق تفضیلا۔

## تبارک کی فاتحہ:

کسی نے پوچھا کہ تبارک بعد مرنے ہی کے ہو سکتا ہے یا زندگی میں بھی کر سکتا ہے اور مقدار سوا من صحیح ہے یا نہیں؟

ارشاد فرمایا: ہر سال کریں یا ایک ہی سال۔ تبارک شریف سے مقصود ایصال ثواب ہے اور شریعت میں اس کی کوئی مقدار معین نہیں، جتنا ہو اور جب ہو پاک مال اور خالص نیت سے اللہ کے لیے ہو۔ مرنے کے بعد ہو یا زندگی میں، ہر سال کریں کوئی حرج نہیں۔ بلکہ مقرر کر کے موقوف کرنا نہ چاہیے۔ اس کے فوائد بے شمار ہیں۔ اس میں تبارک شریف پڑھی جاتی ہے، اس سورت کریمہ کی برابر عذاب قبر سے بچانے والی اور راحت پہچانے والی کوئی چیز نہیں۔ اگر اس کے پڑھنے والے کے پاس ملائکہ عذاب آنا چاہتے ہیں تو ان کو روکتی ہے۔ وہ دوسری طرف سے آنا چاہتے ہیں تو ادھر حائل ہوتی ہے، اور فرماتی ہے کہ اس کے پاس نہ آؤ۔ یہ مجھے پڑھتا تھا۔ فرشتے عرض کرتے ہیں: ہم اس کے حکم سے آئے ہیں، جس کا تو کلام ہے۔ تو فرماتی ہے کہ ٹھہر جاؤ، جب تک میں واپس نہ آؤں اس کے پاس نہ آنا۔ اور بارگاہ الٰہی میں حاضر ہو کر اپنے پڑھنے والے کی مغفرت کے لیے ایسا جھگڑتی ہے کہ مخلوق کو ایسا جھگڑنے کی طاقت نہیں۔ انتہا یہ کہ اگر مغفرت میں تاخیر ہوتی ہے، عرض کرتی ہے: وہ مجھے پڑھتا تھا اور تو نے اسے نہ بخشا۔ اگر میں تیرا کلام نہیں تو مجھے اپنی کتاب سے چھیل دے۔ اس پر ارشاد باری ہوتا ہے: 'جا ہم نے اسے بخشا' وہ فوراً جنت میں جاتی ہے، اور وہاں سے ریشمی کپڑے، آرام تکیے اور پھول اور خوشبوئیں لے کر قبر میں آتی ہے، اور فرماتی ہے: 'مجھے آنے میں دیر ہوئی تو گھبرایا تو نہ تھا'؟ پھر بچھونے بچھاتی اور تکیہ لگاتی ہے، فرشتے بحکم رب العالمین واپس جاتے ہیں۔

## سہ شنبہ کو کپڑا قطع نہ کرائے:

فرمایا: یوم سہ شنبہ کپڑا نہ ترشواؤ، ورنہ چوری جائے گا، یا ڈوبے گا، یا جلے گا۔

## سیاہ جوتے کا حکم:

فرمایا: سیاہ جوتا رنج، اور زرد، خوشی لاتا ہے۔

جامع حالات فقیر ظفر الدین قادری رضوی غفرلہ کہتا ہے۔ مجھے بھی یاد ہے کہ اعلیٰ حضرت نے فرمایا کہ زرد رنگ کا جوتا پہننا خوشی کا باعث ہے؛ اور فرمایا کہ یہ مسئلہ آیہ کریمہ۔ فاقع لونها تسر الناظرين سے مستنبط ہوتا ہے۔

اس کے بعد میں نے تفسیر مدارک التنزیل پڑھاتے وقت اس آیہ کریمہ کے تحت میں دیکھا۔ عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنه قال: من لبس نعلا صفراء قل همه لقوله تعالیٰ: تسر الناظرين یعنی حضرت مولائے کائنات علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم سے مروی ہے: جو شخص زرد رنگ کا جوتہ پہنے اس کا غم دور ہو (یعنی خوشی ہو) بدلیل ارشاد باری تعالیٰ شانہ، اس گائے کا رنگ زرد خوب شوخ ہو جو خوش کر دے ناظرین کو،

شیخ الدلائل حضرت مولانا عبدالحق الہ آبادی مہاجر مکی مخلص صمیم اعلیٰ حضرت قدس سرھما اللہ کلیل علی مدارك التنزیل میں تحریر فرماتے ہیں کہ علامہ سعد الدین تفتازانی نے حاشیہ کشاف میں فرمایا: بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ لقولہ تعالیٰ یہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا ارشاد گرامی نہیں، بلکہ ان سے جو حدیث مروی ہے، اس کی تعلیل ہے۔ اور حاشیہ جلالین مسمی بہ جمالین میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی کہ جو شخص زرد رنگ کا جوتہ پہنے وہ ہمیشہ سرور

خوشی میں رہے گا، جب تک اس کو پہنے گا۔ اس لیے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: صفراء فاقع لونها تسر الناظرين ۔ كذا في الله روح البیان میں بھی حضرت علی کرم الله تعالی وجهه والی حدیث منقول ہے۔ اور حضرت عبداللہ بن زبیر اور محمد بن کثیر نے سیاہ رنگ کا جوتہ پہننے سے منع فرمایا ہے کہ وہ غم لاتا ہے۔

فقیر غفوله المولیٰ القدیر نے اسی ارشاد مبارک کے شواہد و دلائل تفسیر کی کتابوں سے اس لیے نقل کر دیے کہ کسی کو یہ کہنے کا موقع نہ ہو کہ اعلیٰ حضرت معاذ اللہ رسم و شگون کے پابند اور قائل تھے۔

## سفر کس دن کرے:

فرمایا: پنجشنبہ، شنبہ، دوشنبہ میں سفر کرنا چاہیے۔ شنبہ کے متعلق حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ اگر کوئی قبل طلوع آفتاب سفر اختیار کرے تو اس کا ضامن میں ہوں۔

## محفل سماع کا حکم:

کسی نے عرض کیا۔ کیا یہ روایت ہے کہ حضرت محبوب الٰہی رضی اللہ تعالیٰ عنہ قبر شریف میں ننگے سر کھڑے گانے والوں پر لعنت فرمارہے تھے؟

ارشاد فرمایا: یہ واقعہ حضرت قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کا ہے کہ آپ کے مزار شریف پر مجلس سماع میں قوالی ہورہی تھی۔ آج کل تو لوگوں نے بہت اختراع کرلیے ہیں، ناچ وغیرہ بھی کراتے ہیں۔ حالانکہ اس وقت بارگاہوں میں مزامیر بھی نہ تھے۔ حضرت سیّد ابراہیم ایرجی رحمۃ اللہ علیہ جو ہمارے پیران سلسلہ میں سے ہیں، باہر مجلس سماع کے تشریف فرما تھے۔ ایک صاحب صالحین سے آپ کے پاس آئے۔ اور گزارش کی کہ مجلس میں تشریف لے چلیے۔ حضرت سیّد ابراہیم رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: تم جاننے والے ہو، مواجہہ اقدس میں حاضر ہو، اگر حضرت راضی ہوں، میں ابھی چلتا ہوں۔ انہوں نے مزار اقدس پر مراقبہ کیا۔ دیکھا کہ حضور قبر شریف میں پریشان خاطر ہیں اور ان قوالوں کی طرف اشارہ کرکے فرماتے ہیں: ایں بدبختاں وقت مارا پریشان کردہ اند۔ وہ واپس آئے اور قبل اس کے کہ عرض کریں۔ فرمایا: آپ نے دیکھا؟

## دفع بلا، کی سہل تدبیریں:

فرمایا: ہر مسلمان روزانہ صبح و شام اور سوتے وقت ایک ایک بار آیۃ الکرسی اور تین تین بار تینوں قل پڑھ لیا کرے۔ اس کے لیے آدمی رات سے طلوع آفتاب تک صبح ہے۔ اور دوپہر ڈھلے سے غروب آفتاب تک شام۔ اس بیچ میں پڑھ لینا صبح یا شام کا پڑھ لینا ہوگا...... ان کے علاوہ پانچوں وقت ہر نماز فرض کے بعد ایک ایک بار آیۃ الـکـرسـی پڑھیں۔ ظہر و مغرب و عشا میں سنتوں کے بعد...... عورتوں کو جن ایام میں نماز حکم نہیں ان میں قل نہ پڑھیں۔ مگر ان ہی وقت یا کم از کم صبح و عشا اور سوتے وقت آیۃ الکرسی ایک ایک بار ضرور پڑھیں، اس نیت سے کہ اللہ عزوجل کی تعریف ہے نہ بہ نیت قرآن مجید کہ ان دنوں میں انہیں قرآن پڑھنا منع ہے...... سوتے وقت تینوں قل اس ترکیب سے پڑھے جائیں کہ لیٹ کر دونوں ہتھیلیاں دعا کی طرح پھیلا کر

ایک ایک بار تینوں قل پڑھ کر ہر دو کف دست پر دم کر کے سر، منہ، سینہ، آگے، پیچھے، جہاں تک ہاتھ پہنچے پھیر لیں۔ پھر دوبارہ یوہیں، پھر سہ بارہ اسی طرح...... جو بچے خود پڑھنے کے قابل نہ ہوں، ان کے والدین اسی طرح تین بار پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے ان کے تمام بدن پر ہاتھ پھیر دیں...... صبح وشام ایک ایک بار یہ دعا ہر شخص پڑھے۔ **سبحن اللہ وبحمدہ ولاحول ولا قوۃ الا باللہ ماشاء اللہ کان ومالم یشالم یکن اعلم ان اللہ علی کل شی قدیر وان اللہ قد احاط بکل شی علما**...... صبح وشام میں تین بار **اعوذ بکلمات التامات من شر ما خلق**...... صبح شام میں تین تین بار **بسم اللہ الذی لا یضر مع السمہ شی فی الارض والافی السماء وھو السمیع العلیم** یہ تینوں دعائیں عورتیں ایام ناپاکی میں بھی پڑھ سکتی ہیں۔ یہ سب باتیں صحیح حدیثوں سے ثابت ہیں۔ نہایت آسان ومختصر وبے مشقت ہیں۔ اور طاعون وبا بلکہ ہر بلا سے محافظت کے لیے باذنہ تعالیٰ مضبوط ومستحکم قلعے۔ یہ دعائیں ہمیشہ پڑھی جائیں تو بعونہ تعالیٰ ہمیشہ ہر بلا سے امان ہو...... ہر مکان میں بعد نماز مغرب سات بار باآواز بلند اذان ہو۔ صحیح حدیثوں میں اسے دفع شیاطین کا علاج بتایا اور یہ کہ طاعون شر شیاطین ہی سے ہے...... عشاء کے وقت مسجد میں حدود مسجد سے جدا سب نمازی جمع ہو کر سات سات اذانیں کہیں؛ اور آوازیں مل کر نکلیں کہ دور تک وہ الفاظ کریمہ پہنچیں۔ ہر شخص اپنی اپنی کہتا ہے، تو دور سے ایک غل کے سوا کچھ مفہوم نہیں ہوتا...... اور بہتر یہ ہے کہ کوئی صحیح خواں صالح شخص سورہ یٰسین شریف کی تلاوت کرے اور ہر مبین پر پہنچ کر (ہ)، اور سب حاضرین ایک ایک بار اذان کہیں کہ حدیث میں: **یس لما قری لہ یس** شریف ہر اس کام کے لیے جس نیت سے پڑھی جائے...... ہر مکان میں سورہ تغابن شریف ایک ایک بار باآواز پڑھیں، سب گھر والے سنیں۔ پھر پانی پر دم کر کے سب گھر والوں کو پلائیں...... ہر محلہ میں ایک ایک بکری، بھیڑ کہ شرائط قربانی پر ہو، مولیٰ تعالیٰ کے نام پر ذبح کر کے اس کا گوشت پوست مسلمان محتاجوں کو دیں...... ہر استطاعت والا دس سیر گیہوں اور پانچ آنے پیسے، متوسط الحال پانچ سیر گیہوں اور دس پیسے، کم استطاعت سیر بھر گیہوں اور دو پیسے، غریب سنی مسلمانوں پر تقسیم کرنے...... یہ تعویذ حضرت امیر المومنین مولی المسلمین علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ سے ہر بلا کی دفع کے لیے ثابت ہے، اس کی صحیح نقلیں کر کے مردوں، عورتوں، بچوں سب کے بازوؤں پر باندھ دیں۔ تعویذ ہے:

۸۶ ے ھھھھھ = × ۶۶۶۶۶۶۶۶ ھ وص م

واو، صاد، میم کے سرے اور ہا کا چشمہ کھلا ہونا چاہیے، اور صاد، میم کٹے۔ اسے کاغذ پر لکھ کر سفید دھلے ہوئے پرانے کپڑے میں کر کے سیدھے بازو پر باندھیں...... جو شخص جس طاعون زدہ خواہ کسی آفت میں مبتلا کو دیکھ کر ایک بار پڑھے گا۔ **الحمدللہ الذی عافانی مما ابتلاك بہ وفضلنی علی کثیر ممن خلق تفضیلا** وہ بلا عمر بھر اسے نہ ہوگی۔ یہ بھی صحیح حدیث کا ارشاد ہے۔ طاعون وغیرہ دنیاوی بلا کو دیکھ کر اتنا آہستہ پڑھے کہ اپنے کان تک آواز آئے، وہ نہ سنے۔ مبتلا اگر عورت ہے تو ابتلاک کاف کے زیر کے ساتھ پڑھے...... یہ درود شریف ایام وبا میں بعد نماز فجر وعصر پڑھنا وبا سے بچنے کے لیے تریاق اکبر بتایا ہے۔ **اللّٰھم صل علیٰ محمد وعلیٰ آل محمد بعدد کل داؤ د واء وبعلۃ کل علۃ وشفاء**...... حسب ذیل

رباعی لکھ کر دروازوں پر لگائی جائے

یا لطیف لم یزل　　الطف بنا فیما نزل

انت قوی نجنا　　عـــــــــن

نیز یہ شعر

لی خمسة الطفی بها حر الوباء الحاطمة

المصطفی والمرتضی وابنا هما والفاطمة

(حکم شرعی بابت طاعون) طاعون وبا سے بھاگنا سخت حرام وگناہ کبیرہ ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: الفارمن الطاعون کالفار من الزحف طاعون سے بھاگنے والا ایسا ہے جیسے کافروں کو پیٹھ دے کر بھاگنے والا۔ اور اسے رب العزت قرآن عظیم میں فرماتا ہے کہ وہ اللہ کے غضب میں پڑا اور اس کا ٹھکانا جہنم ہے۔ اور جو صبر کئے ہوئے مولیٰ تعالیٰ کی رضا پر راضی بیٹھا رہے، اس کے لیے جیتے جی شہید کا ثواب ہے۔ اللہ جل جلالہ و رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ نہ کوئی جاننے والا، نہ ہماری بھلائی زیادہ چاہنے والا۔ وہ جو فرماتے ہیں، اسی میں ہمارے لیے خیر ہے۔ مولیٰ تعالیٰ مسلمان بھائیوں کو توفیق خیر عطا فرمائے۔

فقیر نے ان سب اعمال کی اجازت اپنے سنی بھائیوں کو دی۔

## دوائے طاعون:

فرمایا: دوائے طاعون جو حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے خواب میں تلقین فرمائی:

شاہترہ، چرائتہ، برگ نیب، ہم وزن۔ پہلے دونوں ایک ساتھ نیب کے پتے الگ اتنے پانی میں رات بھر بھگو دو کہ پانی ایک انگل اونچا رہے۔ صبح کو شاہترہ، چرائتہ مل کر، چھان کر، نیب کے پتوں میں ڈال کر اتنا جوش دو کہ سب پانی نیب کے پتوں میں جذب ہو جائے۔ پھر ہر ۳ رماشہ کی گولیاں بنا کر حفاظت کے لیے دوسرے تیسرے دن ایک گولی پانی کے ساتھ نگل لیا کرو، جو مرض میں مبتلا ہو جائے، اس کو تین گولیاں ایک ایک گھنٹہ بعد پانی سے کھلا دو، انشاءاللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔

اس دوا سے بکثرت مریض صحت یاب ہو چکے ہیں۔

## دفع بواسیر کا عمل:

جناب سید ایوب علی صاحب کا بیان ہے کہ ایک صاحب نے حاضر ہو کر عرض کیا کہ مجھے مرض بواسیر کا، بہت تکلیف دہ ہے۔ ارشاد فرمایا:

ہمارے یہاں مجموعہ اعمال میں ایک عمل لکھا ہے اس پر عمل کیجئے، انشاءاللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔ بواسیر خونی ہو یا بادی، دونوں

کے لیے مفید ہے۔

ہر روز دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں بعد الحمد شریف، سورہ الم نشرح، اور دوسری رکعت میں بعد الحمد، سورہ فیل پڑھے۔ بعد سلام ستر بار کہے۔ استغفر اللہ ربی من کل ذنب واتوب الیہ سبحان اللہ وبحمد ربی۔ یا یوں کہے: استغفر اللہ من کل ذنبی سبحان اللہ وبحمدہ ربی چندروز کی مداومت میں مرض دفع ہو جائے گا۔

ملفوظات حصہ دوم میں ہے:

## طلب و بیعت کا فرق:

عرض: حضور طلب اور بیعت میں کیا فرق ہے؟

ارشاد: طالب ہونے میں صرف طلب فیض ہے اور بیعت کے معنیٰ پورے طور سے بکنا۔ بیعت اس شخص سے کرنا چاہیے جس میں یہ چار باتیں ہوں ورنہ بیعت جائز نہ ہوگی۔

اول: سنی صحیح العقیدہ ہو۔

دوم: کم از کم اتنا علم ضروری ہو کہ بلا کسی امداد کے اپنی ضروریات کے مسائل کتاب سے خود نکال سکے۔

سوم: اس کا سلسلہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم تک متصل ہو، کہیں منقطع نہ ہو۔

چہارم: فاسق معلن نہ ہو۔

پھر اسی سلسلہ بیان میں ارشاد ہوا کہ:

لوگ بیعت بطور رسم ہوتے ہیں، بیعت کے معنیٰ نہیں جانتے۔ بیعت اسے کہتے ہیں کہ حضرت یحییٰ منیری علیہ الرحمۃ کے ایک مرید دریا میں ڈوب رہے تھے حضرت خضر علیہ السلام ظاہر ہوئے، اور فرمایا: اپنا ہاتھ مجھے دے کہ تجھے نکال دوں۔ ان کے مرید نے عرض کی: یہ ہاتھ حضرت یحییٰ منیری کے ہاتھ میں دے چکا ہوں، اب دوسروں کو نہ دوں گا۔ حضرت خضر علیہ السلام غائب ہو گئے، اور حضرت یحییٰ منیری ظاہر ہوئے، اور ان کو نکال لیا۔

## تبدیل بیعت:

ملفوظات حصہ اوّل میں ہے:

تبدیل بیعت بلا وجہ شرعی ممنوع ہے۔ اور تجدید جائز، بلکہ مستحب ہے۔ سلسلہ عالیہ قادریہ میں نہ ہوا ہو اور اپنے شیخ سے بغیر انحراف کیے ہوئے اس سلسلہ عالیہ میں بیعت کرے (تو) یہ تبدیل بیعت نہیں، بلکہ تجدید ہے کہ جمیع سلاسل اس سلسلہ اعلیٰ کی طرف راجع ہیں۔

## مجاہدہ کا معنیٰ:

ملفوظات حصہ اوّل میں ہے:

عرض: مجاہدہ کے کیا معنیٰ ہیں؟

ارشاد: سارا مجاہدہ اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے جمع فرمایا دیا ہے۔ **وامامن خاف مقام ربہ ونھی النفس عن الھوی فان الجنۃ ھی الماوی** جو اپنے رب کے حضور کھڑے ہونے سے ڈرے اور نفس کو خواہشوں سے روکے تو بے شک جنت ہی ٹھکانہ ہے، یہی جہاد اکبر ہے۔

حدیث میں ہے: جہاد کفار سے واپس آتے ہوئے فرمایا: **ورجعنا من الجھاد الاصغر الی الجھاد الاکبر** ہم اپنے چھوٹے جہاد سے بڑے جہاد کی طرف پھرے۔

اسی میں ہے: حضور! مجاہدہ میں عمر کی قید ہوتی ہے؟

ارشاد: مجاہدہ کے لیے کم از کم اسی برس درکار ہوتے ہیں، باقی طلب ضرور کی جائے۔

عرض: ایک شخص اسی برس کی عمر سے مجاہدات کرے یا اسی برس مجاہدہ کرے؟

ارشاد: مقصود یہ ہے کہ جس طرح اس عالم میں مسببات کو اسباب سے مربوط فرمایا گیا ہے اسی طریقہ پر چھوڑ دیں اور جذب وعنایت ربانی بعید کو قریب نہ کردے تو اس راہ کی قطع کو اسی برس درکار ہیں؛ اور رحمت فرمائے تو ایک آن میں نصرانی سے ابدال کردیا جاتا ہے؛ اور صدق نیت کے ساتھ مشغول مجاہدہ ہو تو امداد الٰہی ضرور کارفرما ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: **والذین جاھدوا فینا لنھدینھم سبلنا** ۔ جو لوگ ہماری راہ میں مجاہدہ کریں ہم ضرور انہیں اپنے راستے دکھادیں گے۔

## فنافی الشیخ:

ملفوظات حصہ دوم میں ہے:

عرض: حضور فنافی الشیخ کا مرتبہ کس طرح حاصل ہوتا ہے؟

ارشاد: یہ خیال رکھے کہ میرا شیخ میرے سامنے ہے؛ اور اپنے قلب کو اس کے قلب کے نیچے تصور کرکے اس طرح سمجھے کہ سرکار رسالت صلی اللہ علیہ وسلم کے فیوض وانوار قلب شیخ پر فائز ہوتے اور ایک اس سے چھلک کر میرے دل میں آرہے ہیں۔ پھر کچھ عرصہ کے بعد یہ حالت ہوجائے گی کہ شجر وحجر در و دیوار پر شیخ کی صورت صاف نظر آئے گی۔ یہاں تک کہ نماز میں بھی جدا نہ ہوگی اور پھر ہر حال اپنے ساتھ پائے گا۔

## وحدۃ الوجود کا مطلب:

کسی نے وحدۃ الوجود کے معنی دریافت کیے۔ اس پر ارشاد ہوا: وجود ہستی بالذات واجب تعالیٰ کے لیے ہے۔ اس کے سوا جتنے موجودات ہیں سب اسی کے ظل پرتو ہیں، تو حقیقۃً وجود ایک ہی کے لیے ٹھہرا۔

اس پر عرض کیا کہ اس کا سمجھنا تو دشوار نہیں، پھر یہ مسئلہ اس قدر مشکل کیوں مشہور ہے؟

ارشاد ہوا: اس میں غور وتامل یا موجب حیرت ہے یا باعث ضلالت۔ اگر اس کی تھوڑی بھی تفصیل کروں تو کچھ سمجھ میں نہ

آئے گا، بلکہ اوہام کثیرہ پیدا ہو جائیں گے۔

اس کے بعد کچھ مثالیں بیان فرمائیں، ان میں سے ایک یاد رہی مثلاً

روشنی بالذات آفتاب و چراغ میں ہے۔ زمین و مکان اپنی ذات میں بے نور ہیں، مگر بالعرض۔ آفتاب کی وجہ سے تمام دنیا منور اور چراغ سے سارا گھر روشن ہوتا ہے۔ ان کی روشنی انہیں کی روشنی ہے، ان کی روشنی ان سے اٹھالی جائے، وہ ابھی تاریک محض رہ جائیں۔

اس پر عرض کیا: یہ کیونکر ہو سکتا ہے کہ ہر جگہ صاحب مرتبہ کو اللہ ہی نظر آتا ہے؟

ارشاد فرمایا: اس کی مثال یوں سمجھئے کہ جو شخص آئینہ خانہ میں جائے، وہ ہر طرف اپنے آپ ہی کو دیکھے گا۔ اس لیے کہ یہی اصل ہے، اور جتنی صورتیں ہیں سب اسی کی ظل ہیں۔ مگر یہ سورتیں اس کی صفات ذات کے ساتھ متصف نہ ہوں گی۔ یعنی سننے والی، دیکھنے والی وغیرہ وغیرہ نہ ہوں گی۔ اس لیے کہ یہ صورتیں صرف اس کی سطح ظاہری کی ظل ہیں، ذات کی نہیں۔ اور سمع وبصر ذات کی صفتیں ہیں، سطح ظاہر کی نہیں۔ لہٰذا جو اثر ذات کا ہے، وہ ان ظلال میں پیدا نہ ہوگا۔ بخلاف حضرت انسان کے کہ یہ ظل ذات باری تعالیٰ ہے، لہٰذا اظلال صفات سے بھی حسب استعداد بہرہ ور ہے۔

اس پر چھوٹے صاحبزادے حضرت مولانا مصطفیٰ رضا خان صاحب نے عرض کیا کہ:

حضور! یہ اب بھی سمجھ میں نہیں آیا کہ وہ ہر جگہ خدا کیونکر دیکھتے ہیں؟ اگر ان ظلال وعکوس کو کہا جائے تو یہ اتحاد ہے، وحدت نہیں۔ اگر یہ ظلال وعکوس کو نہیں دیکھتے، ایک اللہ کا جلوہ نظر آتا ہے تو خود بھی ایک ظل ہیں۔ تو یہ بھی معدوم ہوئے۔ تو نہ ناظر رہا، نہ نظر۔ پھر اللہ کو دیکھنے کے کیا معنی؟ وہ اس سے پاک ہے کہ کسی کی نظر اسے احاطہ کرے۔ قیامت میں ہم مسلمان انشاء اللہ تعالیٰ اللہ تعالیٰ کے دیدار سے فیضیاب ہوں گے۔ مگر یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ رویت کیونکر ہوگی؟

ارشاد ہوا: ظلال وعکوس مرات ملاحظہ ہیں۔ مرات کا مرئی سے متحد ہونا کیا ضرور؟ علم بالوجہ میں وجہ، مرات ملاحظہ ہوتی ہے۔ حالانکہ ذوالوجہ سے متحد نہیں۔

بلاشبہ آئینہ میں جو اپنی صورت دیکھتے ہو، کیا اس میں کوئی صورت ہے؟ نہیں، بلکہ شعاع بصری آئینہ پر پڑ کر واپس آتی ہے؛ اور اس رجوع میں اپنے آپ کو دیکھتی ہے۔ لہٰذا دہنی جانب بائیں، اور بائیں جانب دہنی معلوم ہوتی ہے۔ تو آئینہ تمہارا عین نہیں، مگر دکھایا اس نے تمہیں کو۔

ظلال اپنی ذات میں معدوم ہیں کہ کسی کی ذات مقتضی وجود نہیں۔ **كل شيء هالك الا وجهه**۔ مگر وجود عطائی سے ضرور موجود ہیں۔ اسلام کا عقیدہ ہے کہ حقائق الانبیاء ثابتۃ ...... نظر سے ساقط ہونا واقع سے عدم نہیں کہ نہ ناظر رہے نہ نظر۔ فی الواقع اس مشاہدہ میں خود اپنی ذات بھی اس کی نگاہ میں نہیں ہوتی۔

اہل سنت کا ایمان ہے کہ قیامت و جنت میں مسلمانوں کو دیدار الٰہی بے کیف و بے جہت و بے محاذات ہوگا۔ قال اللہ

تعالیٰ: وجوہ یومئذٍ ناضرۃ الیٰ ربھا ناظرہ ۔ کچھ منہ تروتازہ ہوں گے اپنے رب کو دیکھتے ہوئے۔ کفار کے حق میں فرماتا ہے: کلا انھم عن ربھم یومئذ لمحجوبون ۔ بے شک وہ اس دن اپنے رب سے حجاب میں رہیں گے۔ کافروں پر عذاب بیان فرمایا گیا ہے تو ضرور مسلمان اس سے محفوظ ہیں۔

بصر احاطہ مرئی نہیں چاہتی۔ آیہ کریمہ: لا تدرکہ الابصار وھویدرك الابصار ۔ کا یہی مفاد ہے کہ وہ ابصار و جملہ اشیا کا محیط ہے، اسے بصر اور کوئی شئی محیط نہیں۔ فلک وغیرہ کی مثالیں اس کے بیان کو ہیں کہ بصر کو احاطہ لازم نہیں، نہ یہ کہ وہاں بھی عدم احاطہ معاذ اللہ اسی طرح کا ہے، وہاں بمعنی عدم ادراک حقیقت وکنہ ہے۔ رہا یہ کہ رویت کیونکر؟ یہ کیف سے سوال ہے، وہ اور اس کی رویت کیف سے بالاتر ہے۔ پھر کیونکر کو کیا دخل؟۔ (ق،ن ۲۳۱ تا ۲۳۳)

## درجات فقر:

ملفوظات حصہ چہارم میں ہے:

عرض: درجات فقر ترتیب وار ارشاد ہوں کہ جب طالب سلوک کی راہ چلتا ہے تو اوّل کون سا درجہ حاصل ہوتا ہے پھر کون سا؟

ارشاد: صلحا...... سالکین...... فانیین...... واصلین۔ اب ان واصلوں کے مراتب ہیں۔ نجبا...... نقبا...... ابدال...... بدلا...... اوتاد...... امامین...... غوث...... صدیق...... نبی...... رسول...... تین پہلے الی اللہ کے ہیں باقی۔ فی اللہ کے اور ولی ان سب کو شامل۔

## افراد کسے کہتے ہیں:

ملفوظات حصہ اوّل میں ہے:

عرض: افراد کسے کہتے ہیں؟

کسی نے عرض کیا: حضور افراد کون اصحاب ہیں؟

ارشاد فرمایا: اجلہ اولیائے کرام سے ہوتے ہیں۔ ولایت کے درجات میں غوثیت کے بعد فردیت (ہے)۔

ایک صاحب اجلہ اولیائے کرام سے کسی نے پوچھا: حضرت خضر علیہ السلام زندہ ہیں؟ فرمایا: ابھی ابھی مجھ سے ملاقات ہوئی تھی، فرماتے تھے: جنگل میں ٹیلے پر ایک نور دیکھا۔ جب میں قریب آیا تو معلوم ہوا کہ وہ کمبل کا نور ہے، ایک صاحب اسے اوڑھے سو رہے ہیں۔ میں نے پاؤں پکڑ کر ہلایا اور جگا کر کہا، اٹھو مشغول بخدا ہو۔ کہا: آپ اپنے کام میں مشغول رہیں مجھے میری حالت پر رہنے دیجیے۔ میں نے کہا کہ میں مشہور کیے دیتا ہوں کہ یہ ولی اللہ ہیں۔ کہا: میں مشہور کردوں گا کہ یہ خضر ہیں۔ میں نے کہا کہ میرے لیے دعا کرو۔ کہا: دعا تو آپ ہی کا حق ہے۔ میں نے کہا: تمہیں دعا کرنی ہوگی۔ کہا: وفر اللہ حظک منہ اللہ تعالیٰ اپنی ذات میں آپ کا نصیبہ زائد کرے۔ اور کہا: میں اگر غائب ہو جاؤں تو ملامت نہ فرمایئے گا۔ اور فوراً نظر

سے غائب ہو گئے۔ حالانکہ کسی ولی کی طاقت نہ تھی کہ میری نگاہ سے غائب ہو سکے۔ (میں) وہاں سے آگے بڑھا (تو) ایک اور اسی طرح کا نور دیکھا کہ نگاہ کو خیرہ کرتا ہے۔ قریب گیا تو دیکھا کہ ایک عورت کمبل اوڑھے سو رہی ہے، وہ اس کے کمبل کا نور ہے۔ میں نے پاؤں ہلا کر ہوشیار کرنا چاہا۔ غیب سے ندا آئی۔ اے خضر! احتیاط کیجئے۔ اس بی بی نے آنکھ کھولی اور کہا: حضرت نہ رکے یہاں تک کے روکے گئے۔ میں نے کہا اٹھ مشغول بخدا ہو۔ کہا: حضرت اپنے کام میں مشغول رہیں، مجھے اپنی حالت پر رہنے دیں۔ میں نے کہا: تو میں مشہور کیے دیتا ہوں، یہ ولی اللہ ہے۔ کہا: میں مشہور کر دوں گی، یہ حضرت خضر ہیں۔ میں نے کہا: میرے لیے دعا کرو۔ کہا: دعا تو آپ کا حق ہے۔ میں نے کہا: تمہیں دعا کرنی ہوگی۔ کہا: وفر الله حظك منه الله اپنی ذات میں آپ کا نصیبہ زائد کرے۔ پھر کہا: اگر میں غائب ہو جاؤں تو ملامت نہ فرمائیے گا۔ میں نے (دل میں) کہا: یہ بھی جاتی ہے، (اس لیے ان سے) کہا: یہ تو بتائے جا، کیا تو اسی مرد کی بی بی ہے؟ کہا: ہاں۔ یہاں ایک ولیہ کا انتقال ہو گیا تھا اُس کی تجہیز تکفین کا ہمیں حکم تھا۔ یہ کہا، اور میری نگاہ سے غائب ہو گئی۔

(وہ بزرگ فرماتے ہیں کہ) حضرت خضر علیہ السلام سے (میں نے) پوچھا، یہ کون لوگ ہیں؟ فرمایا: یہ لوگ افراد ہیں۔ میں نے کہا: وہ بھی کوئی ہے جس کی طرف یہ رجوع لاتے ہیں؟ فرمایا: ہاں! شیخ عبدالقادر جیلانی۔

## کیا غوث ہر زمانے میں ہوتا ہے؟:

ملفوظات حصہ اوّل میں ہے کہ کسی نے عرض کیا: غوث ہر زمانہ میں ہوا ہے؟

ارشاد ہوا: بغیر غوث کے زمین و آسمان قائم نہیں رہ سکتے۔

اس پر انہوں نے دریافت کیا کہ غوث کو مراقبے سے حالات منکشف ہوتے ہیں؟

حضور نے ارشاد فرمایا: نہیں، بلکہ انہیں ہر حال یو ہیں مثل آئینہ پیش نظر

اس کے بعد ارشاد فرمایا: ہر غوث کے دو وزیر ہوتے ہیں غوث کا لقب عبداللہ ہوتا ہے۔ وزیر دست راست عبدالرب اور وزیر دست چپ عبدالملک۔ اس سلطنت میں وزیر راست سے اعلیٰ ہوتا ہے، بخلاف سلطنت دنیا۔ اس لیے کہ یہ سلطنت قلب ہے اور دل جانب چپ۔ غوث اکبر و غوث ہر غوث حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ صدیق اکبر حضور کے وزیر دست چپ تھے، اور فاروق اعظم وزیر دست راست۔ پھر امت میں سب سے پہلے درجہ غوثیت پر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ ممتاز ہوئے، اور وزارت امیر المومنین فاروق اعظم و حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہما کو عطا ہوئی۔ اس کے بعد امیر المومنین عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو غوثیت مرحمت ہوئی۔ اور حضرت عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور مولیٰ علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم وزیر ہوئے۔ پھر امیر المومنین عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو غوثیت عنایت ہوئی۔ اور مولیٰ علی و امام حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہما وزیر ہوئے۔ پھر مولیٰ علی کو مرتبہ غوثیت عنایت ہوا اور امامین میں محترمین سیّدنا امام حسن و امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہما وزیر ہوئے۔ پھر امام حسن سے درجہ بدرجہ امام حسن عسکری تک سب حضرات مستقل غوث ہوئے۔ امام حسن عسکری کے بعد حضور غوث اعظم رضی

اللہ تعالیٰ عنہ تک جتنے حضرات ہوئے سب ان کے نائب ہوئے۔ان کے بعد سیّدنا غوث اعظم مستقل غوث۔حضور تنہا درجہ غوثیت کبریٰ پر فائز ہوئے۔حضور غوث اعظم بھی ہیں اور سیّد الافراد بھی۔حضور کے بعد جتنے ہوئے اور جتنے اب ہوں گے، حضرت امام مہدی تک، سب نائب حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہوں گے۔پھر امام مہدی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو غوثیت کبریٰ عطا ہوگی۔

کسی نے عرض کیا: غوث کے انتقال کے بعد درجہ غوثیت پر کون مامور ہوتا ہے؟

ارشاد ہوا: غوث کی جگہ امامین سے غوث کر دیا جاتا ہے، امامین کی جگہ اوتاد اربعہ سے۔اوتاد کی جگہ بدلا سے۔بدلا کی جگہ ابدال سبعین سے۔اوران کی جگہ تین سونقبا سے۔پھر اولیا سے۔اور اولیا کی جگہ عامہ مومنین سے کر دیا جاتا ہے۔کبھی بلا لحاظ ترتیب کافر کو مسلمان کر کے بدل کر دیتے ہیں۔ان کا مرتبہ ابدال سے زیادہ ہے۔

## مجذوب کی پہچان:

ملفوظات حصہ دوم میں ہے:

عرض: حضور مجذوب کی کیا پہچان ہے؟

ارشاد: سچے مجذوب کی یہ پہچان ہے کہ شریعت مطہرہ کا کبھی مقابلہ نہ کرے گا۔حضرسیدی موسیٰ سہاگ رحمۃ اللہ مشہور مجاذیب سے تھے شہر احمد آباد میں مزار شریف ہے۔میں زیارت سے مشرف ہوا ہوں۔زنانہ وضع رکھتے تھے۔ایک بار قحط شدید پڑا۔بادشاہ، قاضی واکابر جمع ہو کر حضرت کے پاس دعا کے لیے گئے (وہ) انکار فرماتے رہے کہ میں کیا دعا کے قابل ہوں۔جب لوگوں کی آہ وزاری حد سے گزری، ایک پتھر اٹھایا دوسرے ہاتھ کی چوڑیوں کی طرف لائے اور آسمان کی جانب منہ اٹھا کر فرمایا: مینہ بھیجیے یا اپنا سہاگ لیجیے۔یہ کہنا تھا کہ گھٹائیں پہاڑ کی طرح اُمڈیں اور جل تھل بھر دیے۔

ایک بار جمعہ کے دن بازار میں جارہے تھے ادھر سے قاضی شہر کہ جامع مسجد کو جاتے تھے آئے انہیں دیکھ کر امر بالمعروف کیا کہ یہ وضع مردوں کو حرام ہے۔مردانہ لباس پہنیے اور نماز کو چلیے۔اس پر انکار و مقابلہ نہ کیا۔چوڑیا، زیور اور زنانہ لباس اتارا اور مسجد کو ساتھ ہو لیے۔خطبہ سنا، جماعت قائم ہوئی اور امام نے تکبیر تحریمہ کہی: اللہ اکبر سنتے ہی ان کی حالت بدلی۔فرمایا: اللہ اکبر میرا خاوند حی لایموت ہے کہ کبھی نہ مرے گا، اور یہ مجھے بیوہ کیے دیتے ہیں اتنا کہنا تھا کہ سر سے پاؤں تک وہی سرخ لباس تھا اور وہی چوڑیاں۔

اندھی تقلید کے طور پر ان کے مزار کہ بعض مجاوروں کو دیکھا کہ اب تک بالیاں، کڑے، جوشن پہنتے ہیں یہ گمراہی ہے۔صوفی صاحب تحقیق اوران کا مقلد زندیق۔

## مجذوب سے سلسلہ جاری نہیں ہوتا ہے:

ملفوظات حصہ چہارم میں ہے:

عرض: مجاذیب بھی کسی سلسلے میں ہوتے ہیں؟

ارشاد: ہاں! وہ خود سلسلے میں ہوتے ہیں، ان کا کوئی سلسلہ نہیں۔ ان سے آگے پھر نہیں چلتا۔

## رجال الغیب:

ملفوظات حصہ چہارم ہی میں ہے:

عرض: حضور رجال الغیب ملائکہ سے ہیں؟

ارشاد: نہیں، جنوں یا انسانوں میں سے ہوتے ہیں۔ آپ نے رجال پر خیال نہیں کیا ملائکہ پاک ہیں رجال ونساء (مرد عورت) ہونے سے۔

عرض: رجال الغیب کیوں کہلاتے ہیں؟

ارشاد: (اس لیے کہ) غائب رہتے ہیں۔

عرض: رجال الغیب بھی سلسلے میں ہوتے ہیں؟

ارشاد: ہاں! یہ بھی سلسلے میں ہوتے ہیں۔ البتہ افراد سوائے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے اور کسی کے ماتحت نہیں۔ اسی واسطے فرد کہلاتے ہیں، سلسلے میں کسی کے نہیں۔ لیکن حضور غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف رجوع سے چارہ نہیں۔

## جٹا دھاری فقیر بننا:

ملفوظات حصہ دوم میں ہے:

عرض: مرد کو چوٹی رکھنا جائز ہے یا نہیں؟ بعض فقیر رکھتے ہیں؟

ارشاد: حرام۔ حدیث میں فرمایا: لعن اللہ المتشبھین من الرجال بالنساء والمتشبھات من النساء بالرجال۔ اللہ کی لعنت ہے ایسے مردوں پر جو عورتوں سے مشابہت رکھتے ہیں اور ایسی عورتوں پر جو مردوں سے مشابہت پیدا کریں۔

اسی حصہ دوم میں ہے:

عرض: اکثر بال بڑھانے والے لوگ حضرت گیسو دراز کو دلیل لاتے ہیں۔

ارشاد: جہالت ہے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بکثرت احادیث صحیحہ میں ان مردوں پر لعنت فرمائی ہے جو عورتوں سے مشابہت پیدا کریں اور ان عورتوں پر جو مردوں سے...... اور تشبہ کے لیے ہر بات میں پوری وضع بنانا ضرور نہیں، ایک ہی بات میں مشابہت کافی ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک عورت کو ملاحظہ فرمایا کہ مردوں کی طرح کندھے پر کمان لٹکائے جا رہی ہے اس پر بھی یہی فرمایا کہ ان عورتوں پر لعنت جو مردوں سے تشبہ کریں۔ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے ایک عورت کو مردانہ جوتا پہنے دیکھا، اس پر بھی یہی حدیث روایت فرمائی کہ مردوں سے تشبہ کرنے والی عورتیں ملعون

ہیں۔

جب صرف جوتے یا کمان لٹکانے میں مشابہت موجب لعنت ہے تو عورتوں کے سے بال بڑھانا اس سے سخت تر موجب لعنت ہوگا کہ وہ ایک خارجی چیز ہے اور یہ خاص جزو بدن۔ تو شانوں سے نیچے گیسو رکھنا بحکم احادیث صحیحہ ضرور موجب لعنت ہے اور چوٹی گندھوانا اور زیادہ؛ اور اس میں مباف ڈالنا اس سے اور سخت تر۔

حضرت سیدی محمد گیسو دراز قدس سرہ نے تشبّہ نہ کیا تھا کہ گیسو محفوظ رکھا اور ایک۔ اس کے لیے ایک وجہ خاص تھی کہا اکابر علما و اجلہ سادات سے تھے۔ جوانی کی عمر تھی۔ سادات کی طرح شانوں تک دو گیسو رکھتے تھے کہ اس قدر شرعا جائز بلکہ سنت سے ثابت ہے۔ ایک بار سر راہ بیٹھے تھے حضرت نصیر الدین محمود چراغ دہلوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کی سواری نکلی۔ انہوں نے اٹھ کر زانوے مبارک کو بوسہ دیا۔ حضرت خواجہ چراغ دہلی نے فرمایا: سیّد فروتر اے سیّد اور نیچے بوسہ دو۔ انہوں نے پائے مبارک پر بوسہ لیا۔ فرمایا: سید فروتر انہوں نے گھوڑے کی سُم پر بوسہ دیا۔ ایک گیسو کہ رکاب مبارک میں الجھ گیا تھا، وہیں الجھا رہا اور رکاب سے سم تک بڑھ گیا۔ حضرت چراغ دہلوی نے فرمایا: سید فروتر۔ انہوں نے ہٹ کر زمین پر بوسہ دیا۔ گیسو رکاب مبارک سے جدا کر کے حضرت چراغ دہلوی تشریف لے گئے۔ لوگوں کو تعجب ہوا کہ ایسے جلیل سید، اتنے بڑے عالم نے زانوں پر بوسہ دیا اور حضرت راضی نہ ہوئے اور نیچے بوسہ دینے کا حکم فرمایا۔ انہوں نے پائے مبارک کو بوسہ دیا، اور نیچے کو حکم فرمایا۔ گھوڑے کی سم (کھر) پر بوسہ دیا، اور نیچے کو حکم فرمایا۔ یہاں تک کہ زمین پر بوسہ دیا۔ یہ اعتراض حضرت سیّد گیسو دراز نے سنا (تو) فرمایا کہ لوگ نہیں جانتے کہ میرے شیخ چراغ دہلی نے ان چار بوسوں میں کیا عطا فرمادیا؟ جب میں نے زانوئے مبارک پر بوسہ دیا عالم ناسور منکشف ہوگیا۔ جب پائے اقدس پر بوسہ دیا عالم ملکوت منکشف ہوا۔ جب گھوڑے کے سُم پر بوسہ دیا عالم جبروت منکشف تھا۔ جب زمین پر بوسہ دیا عالم لاہوت کا انکشاف ہوگیا...... اس ایک گیسو کو کہ ایسی جلیل نعمت کی یادگار تھا اور اسے ایسی تجلی ورحمت نے بڑھایا تھا نہ ترشوایا اسے تشبّہ سے کیا علاقہ عورتوں کا ایک گیسو بڑھا نہیں ہوتا، نہ اتنا دراز۔

## مصری میناروں کی تعمیر:

ملفوظات حصہ اوّل میں ہے:

کسی نے مصر کے میناروں کا تذکرہ کیا، اس پر ارشاد فرمایا:

ان کی تعمیر حضرت آدم نبینا علیہ الصلوٰۃ والسلام سے چودہ ہزار برس پہلے ہوئی۔ نوح علیہ السلام کی امت پر جس روز عذاب طوفان نازل ہوا پہلی رجب تھی، بارش بھی ہو رہی تھی، اور زمین سے ہی پانی ابل رہا تھا۔ بحکم رب العٰلمین نوح علیہ السلام نے ایک کشتی تیار کی، جو ۱۰ ر رجب کو تیرنے لگی، اس کشتی پر ۸۰ ر آدمی سوار تھے، جن میں دو نبی تھے، حضرت آدم علیہ السلام حضرت نوح علیہ السلام۔ حضرت نوح علیہ السلام نے اس کشتی پر حضرت آدم علیہ السلام کا تابوت رکھ لیا تھا، اور اس کی ایک جانب مرد اور دوسری جانب عورتوں کو بٹھا لیا تھا۔ پانی اس پہاڑ سے جو سب سے بلند تھا، ۴۰ ر ہاتھ اونچا ہوگیا تھا۔ دسویں

محرم کو ۶ ماہ کے بعد سفینہ مبارک جودی پہاڑ پر ٹھہرا۔ سب لوگ پہاڑ سے اترے اور پہلا شہر جو بسایا گیا، اس کا نام سوق الثمانین رکھا گیا۔ یہ بستی جبل نہاوند کے قریب متصل موصل واقع ہے۔

اس طوفان میں دو عمارتیں مثل گنبد و منارہ باقی رہ گئی تھی، جنہیں کچھ نقصان نہ پہنچا۔ اس وقت روئے زمین پر سوائے ان کے اور کوئی عمارت نہ تھی۔ امیر المومنین مولیٰ علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے انہیں عمارتوں کی نسبت منقول ہے: بنی السھر مان والنسر فی سرطان یعنی دونوں عمارتیں اس وقت بنائی گئیں۔ جب ستارہ نسر نے برج سرطان میں تحویل کی تھی۔ نسر دو ستارے ہیں نسر واقع ونسر طائر۔ اور جب مطلق بولتے ہیں تو اس سے نسر واقع مراد ہوتا ہے۔ ان کے دروازہ پر ایک گدھ کی تصویر ہے اور اس کے پنجہ میں گنگچہ ہے، جس سے تاریخ تعمیر کی طرف اشارہ ہے۔ مطلب یہ کہ جب نسر واقع برج سرطان میں آیا، اس وقت یہ عمارت بنی۔ جس کے حساب سے بارہ ہزار چھ سو چالیس سال ساڑھے آٹھ مہینے ہوتے ہیں کہ ستارہ چونسٹھ برس قمری سات مہینہ ستائس دن میں ایک درجہ طے کرتا ہے۔ اور اب برج ساڑھے پندرہ درجہ سے زائد طے کر گیا۔ تو آدم علیہ السلام کی تخلیق سے بھی تقریباً پونے چھ ہزار برس پہلے کے بنے ہوئے ہیں کہ ان کی آفرینش کو سات ہزار سے کچھ زائد ہوئے۔ لاجرم یہ قوم جن کی تعمیر ہے کہ پیدائش آدم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے پہلے ساٹھ ہزار برس زمین پر رہ چکی تھی۔

## کاکی کی وجہ تسمیہ:

کسی نے دریافت کیا حضور کاکی کے کیا معنی ہیں اور اس کی وجہ تسمیہ کیا ہے؟

ارشاد فرمایا: حضرت قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں چند مسافر حاضر ہوئے۔ حضور کے یہاں اُس وقت کچھ سامان خورد ونوش موجود نہ تھا۔ غیب سے کاک یعنی روٹیاں آئیں، جو سب کو کافی ووافی ہو گئیں۔ جب سے آپ کاکی مشہور ہو گئے۔

اسی تذکرہ میں فرمایا: ایک مرتبہ مولانا فضل رسول صاحب رحمۃ اللہ علیہ، جو میرے پیر و مرشد کے ساتھ حضرت مولانا نور صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے، جو مولانا بحر العلوم ملک العلماء کے شاگرد تھے، پڑھتے تھے، دہلی میں تھے۔ جلسہ وھابیہ میں تشریف لے گئے۔ وہاں حاضرین پر کاک اور چھوہارے برسا کرتے تھے۔ چنانچہ حسب دستور آپ کے سامنے بھی بوچھار ہوئی۔ ایک کاک اور چھوہارا آپ کو بھی ملا۔ آپ نے چھوہارا توڑا تو اس میں کیڑا نکلا؛ اور کاک کا کنارا جلا ہوا۔ یہ دیکھ کر تبسم کیا اور بآواز بلند کہا: صاحبو! آج تک تو سنا کرتے تھے کہ فرشتے بھولتے نہیں۔ یہ کیسا بھول گئے کہ روٹی جلا دی۔ اور سنتے تھے کہ جنت کا میوہ سڑتا گلتا نہیں۔ تعجب ہے کہ چھوہاروں میں کیڑے پڑ گئے۔ اس پر بہت شور وغل ہوا۔ آپ کو غصہ آیا۔ پردہ ہٹا دیا، جس کے پیچھے سے یہ بارش ہو رہی تھی۔ دیکھا تو اسمٰعیل دہلوی کا ایک غلام، جس کا نام عبد اللطیف تھا، ایک جھولی میں کاک اور ایک میں چھوہارے لیے بیٹھا ہے۔ پردہ ہٹتے ہی پردہ فاش ہو گیا۔

اس کے بعد حضرت مولانا فضل رسول صاحب دہلی سے لکھنؤ حضرت مولانا نور رحمۃ الہ علیہ کی خدمت میں حاضر

ہوئے۔ اندر سے خبر آئی کہ آنے کی ممانعت ہے۔ آپ چوکھٹ پر بیٹھ گئے اور رونے لگے اور عرض کی کہ میری کیا خطا ہے؟ معلوم ہو کہ وہ قابل معافی بھی ہے یا نہیں؟ جب بہت دیر گزر گئی تو مولانا نور صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ باہر تشریف لائے اور فرمایا تمہیں میں نے اسی لیے پڑھایا تھا کہ وہابیوں کے جلسہ میں جاؤ؟ آپ نے عرض کی: اتنا تو معلوم ہو گیا کہ میری خطا قابل معافی ہے۔ اور پھر آپ نے سارا واقعہ اسمٰعیل دہلوی کے مکر وفریب کا عرض کیا اور کہا کہ میں صرف اس کا پردہ فاش کرنے کو گیا تھا کہ نہ معلوم کتنے بندگان خدا اس کی عیاری سے گمراہ ہو رہے تھے۔ آپ سن کر خوش ہوئے اور راضی ہو گئے۔

یہی مولانا نور صاحب رحمۃ اللہ علیہ ایک روز راستے میں تشریف لیے جا رہے تھے۔ سامنے سے علی بخش وزیر بادشاہ اودھ، جو اس کی ناک کا بال ہو رہا تھا، ہاتھی پر چلا آ رہا تھا۔ اس نے حضرت کو دیکھ کر اتنا ادب کیا کہ ہاتھی کو بٹھا دیا اور اتر کر قریب حاضر ہوا اور سلام عرض کیا۔ آپ نے اس کی طرف سے منہ پھر لیا اور (جواب) سلام نہ دیا۔ وہ رافضی تھا اور داڑھی مونڈی تھی۔ سمجھا کہ شاید مجھے دیکھا نہیں۔ دوسری طرف جا کر سلام کیا۔ آپ نے ادھر سے منہ پھیر لیا اور سلام قبول نہ فرمایا۔ تیسری دفعہ پھر سلام کیا۔ آپ نے جواب نہ دیا۔ اس کو غصہ آیا اور ہاتھی پر چڑھ کر یہ کہتا ہوا چلا گیا کہ فرنگی محل کے مردوں کی داڑھیاں اور عورتوں کا سر نہ منڈوا دیا تو علی بخش نام نہیں۔ آپ جب مکان تشریف لے گئے تو ایک طالب علم نے علی بخش کا وہ فقرہ عرض کیا۔ آپ فوراً باہر تشریف لائے۔ آستانہ پر اس وقت میرے پیر و مرشد رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا فضل رسول صاحب رحمۃ اللہ علیہ حاضر تھے عرض کیا: حضور! کہاں تشریف لے جاتے ہیں؟ فرمایا: بچو! نورا کی حماقت تو ہے۔ رافضی آیا تھا، سلام کیا تھا، جواب دے دیا ہوتا۔ اب کسی کی داڑھی مونڑے ہے کسی کا مونڑ مونڑے ہے۔ نورا کی حماقت تو ہے...... اور آپ سیدھے بادشاہ کے محل کو تشریف لے چلے کہ اس سے پیشتر کبھی نہ گئے تھے۔ پیچھے پیچھے یہ دونوں حضرات بھی ہو لیے۔ اس دن نوروز کا دن تھا۔ اس کے محل میں جشن ہو رہا تھا۔ شراب کباب گانے بجانے کے سامان موجود تھے۔ جب دربان نے آپ کو تشریف لاتے دیکھا گھبرا کر دوڑتا ہوا گیا اور بادشاہ کو خبر دی۔ بادشاہ سن کر گھبرا گیا اور حکم دیا: فوراً تمام منہیات شرع اوٹھا دیے جائیں۔ اور خود دروازہ تک استقبال کر کے حضرت کو اندر لے گیا اور باعزاز تمام بٹھایا۔

علی بخش کھڑا ہوا یہ واقعہ دیکھ رہا ہے۔ کاٹو تو بدن میں خون نہیں۔ سمجھ رہا ہے کہ اب یہ شکایت فرمائیں گے اور خدا جانے بادشاہ کیا کچھ کرے گا؟...... مگر یہ وسیع ظرف اس ہلکے کے قیاس سے ورا ہیں۔ یہ شکایت فرمانے تشریف نہ لے گئے، بلکہ اسے اپنی عظمت دکھانے کو کہ وہ ایذا رسانی خیال سے باز رہے۔ بادشاہ نے عرض کی: حضرت نے کیسی تکلیف فرمائی؟ ارشاد فرمایا: تیری زمین میں رہتے ہیں۔ ہم نے کہا ہو آئیں۔ بادشاہ نے دو شیرینی جو نوروز کے لیے آئی تھی پیش کی۔ فرمایا: ہمارے دو بچے بھی باہر ہیں۔ چنانچہ ان حضرات کو بھی بلا لیا گیا۔ تھوڑی دیر تشریف رکھ کر واپس تشریف لائے۔

یہ دونوں حکایتیں مجھ سے حضرت مولانا عبدالقادر صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے لکھنؤ میں بیان فرمائیں، جب میں اور وہ ۱۲۰۹ھ میں کچھ کتابیں دیکھنے لکھنؤ گئے تھے۔

# چودھویں صدی کا مجدد

صحیح حدیث میں بروایت حضرت ابی ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں۔

ان اللّٰہ تعالیٰ یبعث لھٰذہ الامة علی راس کل مائة سنة من یجددلھا دینھا ۔ بے شک اللہ تعالیٰ اس امت کے لیے ہر صدی پر ایسے شخص کو قائم کرے گا جو اس دین کو از سر نو نیا کردے گا۔

رواہ ابوداؤد والحاکم فی المستدرك، والبیھقی فی المعرفة ذکرہ الامام الجلیل جلال الدین السیوطی فی الجامع الصغیر فی حدیث البشیر والنذیر، ورواہ البیھقی، وحسن بن سفیان والبزار فی مسائیدہ، والطبرانی فی المعجم الاوسط وابن عدی فی الکامل وابو نعیم فی الحلیة ۔

علامہ حقی حاشیہ سراج المنیر شرح جامع صغیر میں فرماتے ہیں کہ:

ہمارے شیخ نے فرمایا کہ حفاظ کا اتفاق ہے کہ یہ حدیث صحیح ہے۔ جن محدثین نے اس کی صحت کی تصریح فرمائی ان میں علامہ ابوالفضل عراقی اور علامہ ابن حجر متاخرین علما میں سے ...... اور حاکم مصنف صحیح مستدرک اور بیہقی صاحب مدخل متقدمین محدثین سے ہیں۔

امام جلال الدین سیوطی مرقاۃ الصمود حاشیہ سنن ابوداؤد میں فرماتے ہیں:

اتفق الحفاظ علی تصحیحه ۔ حفاظ محدثین کا اس حدیث کی تصحیح پر اتفاق ہے۔

علامہ شیخ بن احمد غزعزی نے سراج منی شرح جامع صفیر میں فرمایا ہے کہ:

لفظ اوّل کی قید احترازی نہیں بلکہ غالبی ہے۔ اس لیے کہ اوّل صدی کے مجدد بالاتفاق خلیفہ راشد خامس الخلفاء الراشدین حضرت سیّدنا عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ تعالیٰ عنہ ہیں۔ جن کی ولادت ۵۹ھ اور وفات ۱۰۰ھ میں ہے۔

**تجدید دین کا مفہوم:**

اور تجدید کے معنی یہ ہیں کہ ان میں ایک صفت یا صفتیں ایسی پائی جائیں جن سے امت محمدیہ علیٰ صاحبھا افضل الصلوٰۃ والتسلیم کو دینی فائدہ ہو جیسے تعلیم وتدریس، وعظ، امر بالمعروف، نہی عن المنکر، لوگوں سے مکروہات کا دفع، اہل حق کی امداد۔

## مجدد کے اوصاف:

مجدد کے لیے خاص اہل بیت سے ہونے کی ضرورت نہیں، نہ مجتہد ہونا لازم۔ لیکن یہ ضرور ہے کہ وہ سنی، صحیح العقیدہ، عالم فاضل، علوم وفنون کا جامع، اشہر مشاہیر زمانہ، بے لوث حامی دین، بے خوف قامع مبتدعین ہو۔ حق کہنے میں نہ خوف لومۃ لائم ہو نہ دین کی ترویج میں دنیوی منافع کی طمع۔ متقی، پرہیزگار، شریعت وطریقت کے زیور سے آراستہ، رذائل وخلاف شرع سے دل برداشتہ، اور حسب تصریح علامہ حفنی مجدد کے لیے یہ ضروری ہے کہ جس صدی میں پیدا ہو، اس کے خاتمہ اور س صدی میں انتقال کرے، اس کے اوّل میں مشہور معروف، مشار الیہ، مالیضاف ہو۔

مجدد کے لیے یہ بھی ضروری ہے کہ علمائے عصر قرائن واحوال اور اس کے علوم سے انتفاع دیکھ کر، اس کے مجدد ہونے کا اقرار کریں۔ اسی لیے مجدد کو علوم عینیہ ظاہر وباطنہ کا عالم، حامی السنۃ، قامع البدعۃ ہونا چاہیے۔

## مجددین کے اقسام:

لیکن یہ ضروری نہیں کہ ہر صدی پر ایک ہی مجدد ہو بلکہ ہوسکتا ہے کہ ایک کے علاوہ کئی شخص الگ الگ شعبوں کے مجدد ہوں۔ **کما قالہ المناوی**، رجلا کان او اکثر۔

## علامہ محمد طاہر حنفی مجمع بحار الانوار میں فرماتے ہیں:

> **من یجدد لھا دینھا** کے مصداق میں علما نے اختلاف کیا تو ہر فرقہ نے اپنے امام پر محمول کیا اور بہتر ہے کہ اسے عموم پر محمول کیا جائے اور صرف فقہاء کے ساتھ خاص نہ کیا جائے۔ اس لیے کہ امت کو اولو الامر یعنی خلفاء محدثین اور واعظین وزہاد سے بھی بہت فائدے حاصل ہوتے ہیں۔ اور اس کل مائۃ سنۃ سے مراد یہ ہے کہ صدی گزری اور مجدد زندہ مشہور عالم ہو۔ اور حدیث شریف میں اکابر کی ایک جماعت کی طرف اشارہ ہے، جو ہر سو برس کے سرے پر ہوتے ہیں، تو

## بعض مجددین کے اسمائے گرامی:

مجدد مائۃ اولیٰ:: حضرت عمر بن عبد العزیز اور فقہا ومحدثین سے بے شمار ہیں۔

مجدد مائۃ ثانیہ:: خلیفہ مامون رشید، حضرت امام شافعی، حسن بن زیاد، اشہب مالکی، علی بن موسیٰ، یحییٰ بن معین، حضرت معروف کرخی۔

مجدد مائۃ ثالثہ:: خلیفہ مقتدر باللہ، حضرت امام ابو جعفر طحاوی حنفی، امام ابو الحسن اشعری، امام نسائی، وغیرہ۔

مجدد مائۃ رابعہ:: خلیفہ قادر باللہ امام ابو احمد اسفرائنی، ابوبکر محمد خوارزمی حنفی۔

مجدد مائۃ خامسہ:: خلیفہ مستظہر باللہ، حضرت امام محمد غزالی، قاضی فخر الدین حنفی، وغیرہم ہیں۔ انتہی کلامہ۔

## مجدد کی شناخت:

شیخ الاسلام بدالدین ابدال رسالہ مرضیہ فی نصرۃ مذھب الاشعریہ میں فرماتے ہیں کہ:

مجدد معاصرین کے غلبہ ظن سے پہچانا جاتا ہے۔اس کے قرائن، احوال، اور اس کے علم سے انتفاع کے سبب سے۔اور نہیں ہوتا مجدد مگر عالم علوم دینیہ ظاہرہ وباطنہ کا، جو ناصر سنت وقامع بدعت ہو۔پھر کبھی مجدد کبھی ایک ہی ہوتا ہے، جیسے خلیفہ راشد حضرت عمر بن عبدالعزیز رضی اللہ تعالیٰ عنہ پہلی صدی کے مجدد بالاتفاق ہیں۔اور دوسری صدی کے مجدد امام شافعی ہیں۔اس لیے کہ محققین کا اجماع ہے کہ یہ اپنے زمانے میں تمام علما سے اعلم وافضل تھے۔ اور کبھی مجدد، دو یا جماعت ہوتی ہے۔اگر کسی ایک عالم پر اجماع نہ ہوسکا پھر ایسا بھی ہوتا ہے کہ صدی کے درمیان کوئی ایسا شخص بھی ہو جو مجدد سے افضل ہو، لیکن مجدد جب ہوگا تو راس المائۃ (صدی کے سرے) پر ہوگا۔کیوں کہ عموماً ایسا ہی ہوتا ہے۔کہ صدی کے ختم ہوتے ہوتے علمائے امت بھی ختم ہوجاتے ہیں۔دینی باتیں مٹنے لگتی ہیں، بدمذہبی اور بدعت ظاہر ہوتی ہے اس واسطے دین کی تجدید کی ضرورت پڑتی ہے۔اس وقت اللہ تعالیٰ ایسے عالم کو ظاہر کرتا ہے جو ان خرابیوں کو دور کر دیتا ہے۔اور ان برائیوں کو سب کے سامنے علی الاعلان بیان کر کے دین کو ازسرِنو نیا کر دیتا ہے۔وہ سلف صالحین کا بہتر عوض، خیر الخلف نعم البدل ہوتا ہے۔انتھیٰ کلامہ

## امام جلال الدین سیوطی مرقاۃ الصعود شرح سنن ابوداؤد میں فرماتے ہیں کہ:

علامہ ابن اثیر نے فرمایا کہ علما نے حدیث **ان اللہ یبعث لھذا الامۃ علی راس کل امۃ سنۃ من یجدد لھا دینھا** کی تاویل میں ہر ایک نے اپنے زمانہ میں اختلاف کیا اور اشارہ کیا اس شخص کی طرف جو صدی کے سرے پر دین کی تجدید میں لگا ہو۔تو ہر ایک اپنے مذہب کے حامی وناصر کی طرف مائل ہوا۔اور بعض علما کا یہ خیال ہے کہ اس حدیث کو عموم پر محمول کیا جائے اس لیے کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک: **من یجدد لھا دینھا** کا اقتضا یہ ہرگز نہیں کہ صدی کے سرے پر فقط ایک ہی شخص مجدد ہو بلکہ کبھی ایک ہوتا ہے اور کبھی ایک سے زائد اس لیے کہ امت کا اصل انتفاع امور دین میں ہے۔لیکن اس کے سوا دوسرے امور میں بھی بہت انتفاع ہوتا ہے۔مثلاً اولو الامر محدثین، قراء، واعظین، عابد، زاہد لوگ اپنے اپنے فنون سے ایسا نفع امت کو پہنچاتے ہیں جو دوسرے سے ممکن نہیں۔اس لیے کہ اصل حفظ دین میں قانونی سیاست ہے اور اشاعت عدل وانصاف۔جس کی وجہ سے ضبط روایات ہوتی ہے اور زہد اور اپنے وعظوں سے امت کو نفع پہنچاتے اور لوگوں کو تقویٰ پر ابھارتے ہیں۔اور دنیا میں زہد سکھاتے ہیں، تو بہتر اور ٹھیک بات یہ ہے کہ من یجدد سے اکابر مشہورین کی ایک جماعت کی ہر صدی پر ظہور وحدوث کی طرف اشارہ ہو جو لوگوں کے دین کی حفاظت کریں اور برائیوں اور خرابیوں، بے دینیوں، بدمذہبیوں کو مٹا کر دین کی تجدید کریں لیکن بایں ہمہ یہ ضرور ہے کہ مجدد وہی شخص ہوگا کہ صدی کے شروع میں مشہور عالم معروف

مشار الیہ ہو یعنی ان فنون میں سے کسی فن میں لوگ اس کی طرف اشارہ کرتے ہوں ورنہ صدی کے شروع ہونے کے قبل بھی ضرور ایسے علما ہوں گے جو دین کی خدمت میں منہمک ہوں لیکن مجدد سے مراد یہ ہے کہ جس وقت صدی ختم ہوا اور دوسری صدی شروع ہو اس وقت وہ عالم معروف و مشہور زندہ اور مشار الیہ ہو۔ انتہٰی کلمہ

## مجدد کے بارے میں چند سوال اور ان کے جواب:

ماہ رجب ۱۲۹۹ھ میں سلہٹ سے مولوی ابوعلی محمد عبدالوہاب صاحب نے جناب مولانا مولوی عبدالحئ صاحب لکھنوی فرنگی محلی مرحوم و مغفور کے پاس اس حدیث شریف کے متعلق ایک استفتا بھیجا تھا جس میں چند باتیں دریافت کی تھیں، جو مجموعہ فتاویٰ جلد دوصفحہ ۱۵۱، ۱۵۲ میں مع جواب مکتوب ہے۔ اس جگہ مختصراً اس کو نقل کر دینا فائدہ سے خالی نہیں۔

1۔ حدیث ان اللہ یبعث لھٰذا الامۃ (الحدیث) میں راس آخر صدی مراد ہے یا راس آغاز صدی؟ اور

2۔ مجدد کی شرائط علامات کیا ہیں؟ اور

3۔ پہلی صدی سے اس وقت تک کون کون سے مجدد ہوئے؟ اور

4۔ مولوی اسماعیل دہلوی اور ان کے پیر سید احمد بریلوی مجدد ہو سکتے ہیں یا نہیں؟

## علامہ لکھنوی نے حسب ذیل جواب دیے ہیں:

1۔ راس مائۃ سے مراد باتفاق محدثین آخری صدی ہے۔ اور

2۔ مجدد کی شرائط و علامات یہ ہیں کہ:

علوم ظاہرہ و باطنہ کا عالم ہو۔

اس کے درس و تدریس، تالیف و تصنیف، وعظ و تذکیر سے نفع شائع و ذائع ہو اور

احیائے سنت و اماتت بدعت میں سرگرم ہو اور

ایک صدی کے آخر اور دوسری صدی کے آغاز میں اس کے علم کی شہرت اور اس سے انتفاع معروف و مشہور ہو۔

پس اگر آخر صدی نہیں پائی یا اس زمانہ میں انتفاع شریعت حاصل نہ ہوا ہو تو وہ مجددین کی صف سے خارج سمجھا جائے گا، اور اس حدیث کا مورد و مصداق نہ ہوگا۔ اور اس کا شمار مجددین میں نہ ہوگا۔ (اس کے بعد عبارت شیخ الاسلام بدرالدین اور مرقاۃ الصعود امام جلال الدین سیوطی نقل کر کے فرماتے ہیں۔)

ان عبارات سے واضح ہوا کہ سیّد احمد بریلوی کہ ان کی ولادت ۱۲۰۱ھ میں ہوئی اور ان کے مرید اسماعیل دہلوی وغیرہ مصداق حدیث میں داخل نہیں ہیں۔ (مولوی اسماعیل دہلوی کی ولادت ۱۱۹۳ھ میں ہوئی اور دونوں کا انتقال ۱۲۴۶ھ میں ہوا۔ تو سیّد احمد صاحب نے کوئی آخر صدی نہ پائی اور مولوی اسماعیل دہلوی آخر صدی میں فقط سات سال کے بچے تھے۔) اس لیے کہ مجدد کے لیے ضروری ہے کہ آخر ایک صدی اور دوسری صدیء کے اوّل میں اس

صفت کے ساتھ موصوف ہو کہ اس کا نفع عام ہو اور س کا اشتہار نام ہو۔ اوران کی تیرہویں صدی کے وسط میں شہرت ہوئی۔ اتنا زمانہ گزرا علمانے تعین مجددین میں اسی صفت کا لحاظ کیا ہے۔ جس کی تفصیل علامہ حافظ ابن حجر عسقلانی نے رسالہ مسمی بہ الفوائد الحجة فی من یبعثه الله لهذه الامة اور امام جلال الدین سیوطی کے رسالہ مسمی بہ متنبه فیمن یبعثه الله علی راس مائة وغیرہ میں ہے۔

ان رسائل کے دیکھنے سے معلوم ہوا کہ:

**مجدد مائة اولیٰ** بالاتفاق خلیفہ راشد حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ تھے۔ اور

**مجدد مائة ثانیه** امام شافعی تھے۔ اور

مجدد مائۃ ثالثہ قاضی ابوالعباس ابن شریح شافع، امام ابوالحسن اشعری، محمد بن جریر طبری تھے۔ اور

مجدد مائۃ رابعہ ابوبکر باقلانی، اور ابوطیب صعلوتی وغیرہ تھے۔ اور مجدد مائۃ خامسہ امام محمد بن محمد غزالی تھی۔ اور مجدد مائۃ سادسہ امام فخر الدین رازی تھے اور مجدد مائۃ سابعہ امام تقی الدین ابن دقیق العید تھے۔ اور

**مجدد مائة ثامنه** زین الدین عراقی، علامہ شمس الدین جوزی، سراج الدین بلقینی تھے۔ اور

**مجدد مائة تاسعه** امام جلال الدین سیوطی، علامہ شمس الدین سخاوی تھے۔ اور مجدد مائۃ عاشرہ شہاب الدین رملی، ملا علی قاری تھے۔ انتہیٰ کلامہ

فقیر ظفر الدین قادری غفرلہ کہتا ہے اور **مجدد حادی عشر یعنی الف ثانی ربانی حضرت احمد شیخ سر ھندی فاروقی** متولد ۱۰ محرم الحرام ۹۷۱ھ، متوفی ۲۸ صفر ۱۰۳۴ھ، اور صاحب تصانیف کثیرہ شہیرہ ظاہرہ وباہرہ حضرت شیخ محقق علامہ عبدالحق محدث دہلوی متولد ۹۵۸ھ۔ اور میر عبدالواحد بلگرامی صاحب سبع سنابل متولد ۹۱۲ یا ۹۱۵، متوفی ۱۰۱۷ھ تھے۔ اور **مجدد مائة ثانی عشر** سلطان دین، پرور مالک بحروبر، ابوالمظفر محی الدین محمد اورنگ بہادر عالمگیر بادشاہ غازی متولد ۱۰۲۸ھ متوفی ۱۱۱۷ھ تھے۔

## شاہ ولی اللہ علیہ الرحمۃ کے مجدد ہونے میں علما کا اختلاف:

اگرچہ بعض خوش اعتقادوں نے مولانا شاہ ولی اللہ صاحب محدث دہلوی علیہ الرحمۃ کو بارہویں صدی کا مجدد کہا ہے مگر تصریحات علمائے کرام سے ثابت ہے کہ وہ مجددوں کے شمار میں داخل نہیں ہیں۔ اس لیے کہ شاہ صاحب موصوف کی ولادت ۱۱۱۴ھ اور وفات ۱۱۷۴ھ میں ہوئی۔ تو اگرچہ علم وفضل اور بزرگی وکمال میں کلام نہیں مگر مجدد کی جو اصل صفت ہے کہ ایک صدی کے آخر اور دوسری صدی کے اوّل میں اس کے افاضہ وافادہ کا شہرہ ہو حمایت دین ونکایت مفسدین میں موصوف ومشہور ہو۔ یہ بات نہیں پائی گئی۔ اس لیے کہ ان کی شہرت علمی وسط صدی میں ہوئی کسی صدی کا آخر پایا نہ کسی صدی کا آغاز۔ شہرت تو چیزے دیگر۔

نیز مجدد کے لیے یہ بھی ضروری ہے کہ اس کی زبان اور اس کا قلم حق گو، حق نویس ہو۔ زبان سے وہی بولے جو شریعت کے مطابق ہو اور قلم سے وہی لکھے جو شریعت کا حکم ہو۔ حق کہنے میں اس کی زبان سیف قاطع اور قلم تیغ براں ہو۔ جو بولے شریعت کے دائرہ میں ہو جو لکھے، شریعت کی حد میں ہو، ایک عامی اس کی تحریر یا تقریر لے لے تو اس کے عمل کے لیے کافی ہو۔ ہر لفظ اس پر جچا تلا ہو۔ جو کہے بے لوث کہے۔ جو لکھے بے خوف لکھے۔ حق کرنے یا کہنے میں کسی کی پرواہ نہ کرے۔

گدائے میکدہ ہوں ہر طرح کی مے ہے پیالی میں

کا مصداق نہ ہو۔

## شاہ ولی اللہ کی مصنفات میں تحریفات:

جناب مولانا شاہ ولی اللہ صاحب میں قطع نظر اس کے کہ نہ کسی صدی کے آخر میں ہوئے نہ دوسری صدی کے اوّل میں رہے۔ پھر ان کی شہرت دو صدیوں میں اور ان کے علوم و معارف سے انتفاع ہر قسم کی باتیں ان کے یہاں موجود ہیں، سنیوں کے بھی سردار ہیں، ساتھ ساتھ وہابیت کی بھی داغ بیل ڈال رہے ہیں۔ حجة الله البالغه عجیب و غریب کتاب لکھی، اگر کچھ حصے سنیوں کے کار آمد ہیں تو ایک حصہ وہابیہ لیے ہوئے اکڑ رہے ہیں۔

مولوی ابو یحییٰ امام خاں نوشہروی نے تراجم علمائے حدیث انہیں کے نام نامی سے شروع کی، اور اس میں ان کو پورا اہل حدیث بلکہ بانی مذہب اہل حدیث یقین کیا کہ اہل حدیث کا باوا آدم انہیں کو قرار دے کر آگے شاخیں پھیلائی ہیں۔ صفحہ ۵ پر تفہیم کی یہ عبارت درج کی ہے:

فمعنیٰ ربی انا جعلناك امام هذه الطريقه وسدد ناطريق الوصول الى حقيقة القرب كلها اليوم غير طريقة واحدة وهو محبتك والانقيادلك والسماء ليس من عاداك سماء وليست الارض عليه بارض فاهل الشرق والغرب كلهم رعيتك وانت سلطانهم علمواولم يعلموا فان علموا فازواوان جهلوا اخابوا ۔

یعنی مجھے خداوند عالم نے سمجھایا کہ ہم نے تم کو اس طریقہ کا امام بنایا اور حقیقت قرب تک رسائی کے سب رستوں کو بند کر دیا سوا ایک طریقہ کے، وہ طریقہ تیری محبت اور تیری فرمابرداری ہے جو تیرا مخالف ہے اس کے لیے نہ آسمان آسمان ہے نہ زمین زمین ہے۔ تمام روئے زمین ہے لوگ پوربی ہوں یا پچھمی، سب تیری رعایا ہیں اور تو ان سب کا بادشاہ ہے۔ چاہے وہ جانیں یا نہ جانیں، اگر وہ جانیں گے کامیاب ہوں گے اور نہ جانیں گے، گھاٹے اور نقصان میں رہیں گے۔

## پھر صفحہ ۱۶ پر مسئلہ تقلید او عمل بالحدیث کی سرخی قائم کر کے لکھا:

جناب حجۃ اللہ (شاہ ولی اللہ صاحب) اپنی مصنفات، شروح احادیث مسویٰ ومصفے اور دوسری تصنیفات مثلاً عقد

الجید، الانصاف فی بیان سبب الاختلاف، وغیرہ میں تقلید اور عمل بالحدیث کا موازنہ فرماتے ہوئے اتباع الحدیث کو کھلے طور پر ترجیح دیتے ہیں۔

لیکن اس بحث کو جس خوبی کے ساتھ حجة الله البالغه میں پھیلایا، نہایت پرلطف ہے کہ گویا تمام کتاب اسی بحث پر محتوی ہے۔

پھر صفحہ ۲۰ پر لکھا اور آگے بڑھ کر صفحہ ۱۲۲ پر بضمن باب حکایت الناس قبل المائة الرابعة وبعدها اس ذکر کو اور بھی وضاحت سے بیان فرمایا مگر صفحہ ۱۳۵ پر زیادہ توضیح سے کام لیا، اور بضمن من ابواب الاعتصام بالکتاب والسنة میں تو یہ راز بالکل فاش کر دیا۔ فرماتے ہیں۔

**واقول الفرقة الناجية هم الاخذون فی العقيدة والعمل جمعابما ظهر من الكتاب والسنة ......**

یعنی میں کہتا ہوں کہ فرقہ ناجیہ وہ ہے جو عقیدہ اور عمل دونوں میں کتاب وسنت اور صحابہ وتابعین سے بظاہر النص فتویٰ جاری کرے، اگرچہ صحابہ وتابعین نے ایسے مسائل میں جن کے لیے انہیں نص نہ ملی ہو باہم اختلاف ہی کیوں نہ کیا ہو۔

پھر صفحہ ۲۲ پر لکھا، اسی کے ساتھ حدیث اذاامن الامام فامنو افانه من وافق تامينه تامين الملائكة غفرله ماتقدم من ذنبه نقل کرتے ہوئے باشارۃ النص آمین بالجہر کی تاکید فرماتے ہیں۔

یہاں شاہ محمد فاخر زائر الٰہ آبادی مرحوم کا ماجرا قابل ذکر ہے۔ حضرت زائر دہلی تشریف لائے۔ جامع مسجد میں ایک نماز جہری میں بآواز بلند آمین کہہ ڈالی، دہلی میں یہ پہلا حادثہ تھا، عوام برداشت نہ کر سکے، جب آپ کو گھیر لیا تو فرمایا:

اس سے فائدہ نہ ہوگا، تمہارے شہر میں جو سب سے بڑا عالم ہو اس سے مسئلہ دریافت کرو لوگ ان کو حضرت حجۃ اللہ شاہ ولی اللہ صاحب کی خدمت میں لے گئے۔ دریافت مسئلہ پر آپ نے فرمایا: 'حدیث سے تو بآواز آمین کہنا ثابت ہے' مجمع یہ سن کر چھٹ گیا، اب صرف مولانا محمد فاخر صاحب اور حضرت شاہ صاحب بصورت قران السعدین باقی تھے۔ شاہ محمد فاخر نے عرض کیا 'آپ کھلیں گے کب؟ فرمایا: اگر کھل گیا ہوتا تو آج آپ کو کیسے بچا لیتا؟۔

<u>اور رفع یدین کے باب میں فرماتے ہیں کہ:</u>

**والذی يرفع الی احب الی ممن لا يرفع فان احاديث الرفع اكثر واثبت ۔**

یعنی مجھے تو رفع یدین کرنے والا نہ کرنے والے سے زیادہ عزیز ہے۔ کہ رفع یدین کی حدیث میں ترک رفع یدین کی احادیث سے تعداد میں زیادہ اور رتبہ میں قوی ہیں۔

**ترک تقلید پر مزید ارشاد، عقد الجید ہی تقلیدی کی دو قسمیں ہیں:**

**واجب وحرام، قرار دے کر فرماتے ہیں:**

(۱) تقلید واجب:

**واما رة هذه التقليد ان يكون عمله بقول المجتهد كالمشروط لكونه موافقا للسنة فلا يزال متفحصا عن السنة بقدر الامكان فمتى ظهر الحديث يخالف قول هذا اخذ بالحديث واليه اشار الائمة ۔**

یعنی تقلید واجب تو یہ ہے کہ اس کا عمل اگرچہ قول مجتہد کے موافق سہی مگر مشروط بہ سنت بھی ہو مگر صرف اسی پر اکتفا نہ رہے بلکہ ہر آن سنت کی تلاش رکھے پس جب بھی ایسے مقلد کو اپنے عمل سابق کے خلاف حدیث مل جائے تو وہ قول مجتہد کو چھوڑ کر اس حدیث کو اختیار کرے، اسی طرف ائمہ کا اشارہ ہے۔

(۲) تقلید حرام:

**فان بلغه واستيقن بصحته لا يقبله لكون ذمته مشغولة بالتقليد وهذا اعتقاد فاسد وقول كاسد ليس له شاهد من النقل والعقل ومان كان اخذمن القرون السابقة يفعل ذالك (حجة الله البالغه ج ۲ ص ۷۵)**

یعنی پس اگر مقلد کو ایسی حدیث مل جائے کہ اس کی صحت بھی اس مقلد کے نزدیک یقینی ہو مگر اس پر بھی وہ مقلد اس حدیث کو قبول نہ کرے۔ اس وجہ سے کہ جس تقلید کو اس نے خود ہی اختیار کر رکھا ہے وہی اس حدیث کے خلاف ہے تو ایسا عقیدہ فاسد اور ایسا قول مردود ہے۔ کیوں کہ نہ نقل سے اس کا ثبوت ملتا ہے نہ عقل سے، نہ قرون سابقہ نے ایسا کیا۔

**پھر صفحہ ۲۷ پر لکھا۔ نیز عقد الجید میں فرماتے ہیں۔**

**فان بلغنا حديث من رسول المعصوم الذى فرض الله علينا طاعته بسند صالح بدل على خلاف مذهبه وتركنا حديثه واتبعنا ذالك التخمين فمن اظلم منا وما غدانا يقوم الناس لرب العالمين ۔**

یعنی پھر جب ہمیں رسول معصوم صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث جس کی اطاعت ہم پر واجب ہے، سند صحیح کے ساتھ مل جائے مگر اسے امام کے اشعار کے خلاف ہونے کی وجہ سے چھوڑ بیٹھیں تو پھر بتائیے کہ (رسول معصوم صلی اللہ علیہ وسلم کی) حدیث ترک کرنے کی صورت میں ہم سے بڑا ظالم کون ہوگا اور اس ظلم کا جواب ہم قیامت کے دن رب العالمین کو کیا دیں گے؟

اس عنوان تقلید کو تفہیمات الٰہیہ میں یوں رقم فرمایا:

اصول الشرع اثنان آیة محکمة اوسنة قائمة لا یزید علیهما وبالجملة فالرئای فی الدین تحریف فی القضاء حسنة

شریعت (اسلام) کے دو اصول ہیں۔

1۔آیات محکمہ

2۔سنت

ان دونوں کے سوا کوئی اور شئی دین میں مسلم نہیں، ان غیر مسلمہ امور میں رائے (قیاس) دین میں تحریف ہے اور قضا میں مستحسن۔

پھر اخیر صفحہ ۲۸ پر لکھا۔اور یہی ترک تقلید اور اتباع سنت کی تاکید آپ کے وصایا سے مستفاد ہے۔

......ودر فروع پیروی علمائے محدثین کہ جامع باشند میاں فقہ وحدیث کردہ ودا ما تفریعات فقہیہ را بر کتاب وسنت عرض نمودن آنچہ موافق باشد در حیز قبول آوردن والا کالائے بد بریش خاوند زدند

(المقالة الوضیه فی النیحة الوصیه)

پھر لکھا ہے کہ جناب شاہ صاحب علیہ الرحمہ کہ ان جوابوں کو کہاں تک نقل کیا جائے، آپ کی تمام تصانیف مہمہ کا ایک ایک ورق ان سے مزین ہے، پس اہل علم واصحاب دانش کے لیے یہی کافی ہے۔

مزید طمانیت کے دو حوالے اور نقل کیے جاتے ہیں:

(۱) وخورا مقلد محض بودن ہرگز راست نمی آید کارنمی کشاید اکثر مفاسد دو عالم ازہمیں جہت ناشی شدہ۔

(ازالۃ الخفاص ۲۵۷)

اس سے زیادہ اور تبری عن التقلید کیا ہو سکتی ہے۔

(۲) جمعیکہ سرمایہ علم ایشاں شرح وقایہ وہدایہ باشد کجا ادراک سرایں توانند کرد۔(ازلۃ الخفاص ۲۸۴)

قاعدہ کی بات ہے کہ جو شخص کسی عقیدہ اور خیال میں ایسا پختہ ہو کہ ایک ہاتھ میں اس کے آفتاب اور دوسرے میں ماہتاب آسمان سے اتار کر دیں گے جب بھی وہ اپنے عقیدے سے باز نہ رہے، ایسا پختہ شخص اس عقیدہ کی تبلیغ کر سکتا ہے اور لوگوں پر اس کا اثر بھی ہوگا کہ:

آنچہ ازدل خیز وبردل ریزد

لیکن جو شخص باوجود دعوائے حنفیت اتنا ضعیف العقیدہ ہو جس کے نمونے اس کے مصنفات سے بحوالہ صفحہ گزرے، وہ دوسرے کو کیا تبلیغ کرے گا؟ اور بالفرض کہے سنے بھی تو اس کا اثر سامعین پر کیا پڑے گا۔اس لیے میری بے لوث رائے میں ایسے

شخص کو مجددوں کی صف میں شمار کرنا سوائے خوش اعتقادی کے اور کچھ نہیں ہے۔ پیر من خس است، واعتقاد من بس است کا کوئی جواب نہیں۔

## تیرھویں صدی کے مجدد:

البتہ مجدد مائۃ ثالث عشر ان (مولانا شاہ ولی اللہ علیہ الرحمۃ) کے فرزند دلبند وشاگرد رشید ومرید ومستفید وخلیفہ وجانشین حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب (متولد ۱۱۵۹ھ متوفی ۱۲۳۹) ہیں۔ اس لیے کہ مجدد کی صفات ان میں پائی جاتی ہیں۔ اس لیے کہ بارہویں صدی کے آخر میں صاحب علم وفضل وزہد وتقویٰ، مشہور دیار واطراف تھے۔ اور تیرہویں صدی کے آغاز میں ان کا طوطی ہندوستان میں بولتا تھا۔ اور ساری عمر دینی خدمت درس وتدریس افتا وتصنیف، وعظ وپند، حمایت دین ونکایت مفسدین میں صرف اوقات فرماتے رہے۔ جزاہ اللہ عن الاسلام والمسلمین خیر الجزاء۔

## شاہ عبدالعزیز علیہ الرحمۃ کی علمی خدمات:

حمایت دینی کہ جملہ کاموں سے قطع نظر حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب محدث دہلوی کی ایک کتاب **تحفہ اثنا عشریہ** وہ کتاب ہے کہ روز تصنیف سے اس وقت تک کوئی کتاب اس شان کی نہ لکھی گئی۔ اور یہ مجھے اسی طرح یقین ہے کہ یہ کتاب اپنے رنگ کی سب سے پہلی تصنیف ہے۔ کہ اس سے قبل شاید کوئی کتاب اس جامعیت کی نہ لکھی گئی۔ میں نے زبانی اجلہ ثقات سے سنا۔ ازاں جملہ حضرت مولانا محمد فاخر صاحب بیخو دالٰہ آبادی فرماتے تھے کہ جب اسماعیل دہلوی نے تقویۃ الایمان لکھی اور سارے جہان کو مشرک بنانا شروع کیا اس وقت حضرت شاہ صاحب آنکھوں سے معذور ہو چکے تھے اور بہت ضعیف بھی تھے افسوس کے ساتھ فرمایا کہ:

> میں تو بالکل ضعیف ہو گیا ہوں، آنکھوں سے بھی معذور ہو گیا ہوں۔ ورنہ اس کتاب اور اس عقیدہ فاسدہ کا ردّ بھی تحفہ اثنا عشریہ کی طرح لکھتا۔

یہ دلیل ان کے مجدد مائۃ ثالث عشر ہونے کی کھلی ہوئی ہے کہ حمایت دین میں عزیز قریب کسی کا بھی پاس نہ کیا جائے۔

## بلاد اسلامیہ میں شاہ عبدالعزیز کے علوم ومعارف کی شہرت عامہ:

پھر جو شخص شاہ صاحب کی سوانح عمری دیکھے گا جانے گا کہ بے شک وہ تیرہویں صدی کے مجدد تھے۔ پندرہ سال کی عمر میں کتب درسیہ عقلیہ ونقلیہ سے فارغ ہو کر کامل ۶۵ سال حمایت دین ونکایت مفسدین میں صرف فرمائے۔ اور ۸۰ سال کی عمر میں وصال فرمایا۔

درس وتدریس میں معقولات کے علاوہ فقہ ومتعلقات فقہ کا تو التزام تھا مگر خاص چیز درس حدیث اور فتویٰ نویسی تھی۔ جس کی شہرت ہندوستان سے باہر روم شام مکہ معظمہ، مدینہ طیبہ، بیت المقدس وغیرہ تک پہنچی ہوئی تھی۔ قسطنطنیہ سے ملا رشیدی مدنی نے آپ کو ایک خط لکھا تھا جس کی چند سطریں ملاحظہ ہوں:

شاہ صاحب! آپ کا کچھ ایسا اثر بلاد اسلامیہ میں ہو رہا ہے کہ جب کوئی فتویٰ دیا جاتا ہے اور علماء اس پر اپنی مہریں کرتے ہیں تو ہر شخص فتویٰ میں آپ کی مہر تلاش کرتا ہے، اور وہ فتویٰ جس پر آپ کی مہر ثبت نہ ہو زیادہ وقعت کی نظر سے نہیں دیکھا جاتا۔ آپ یہاں تشریف لے آئیں تو ہم لوگوں کے لیے بڑے فخر کی بات ہے۔ اور سلطان ٹرکی بھی آپ کی بڑی عزت کریں گے۔

## شاہ عبدالعزیز علیہ الرحمۃ کے چند مقتدر تلامذہ:

اسی طرح آپ کے درس وتدریس کا شہرہ ہندوستان سے باہر تک پھیلا ہوا تھا آپ کی درسی خوبیاں آپ کے نامور شاگردوں کے نام ہی سے معلوم ہو سکتی ہیں۔ بطور نمونہ یکے از ہزارے یہ ہیں:

☆ مولانا شاہ رفیع الدین صاحب (آپ کے برادر خورد)

☆ شاہ محمد اسحاق

☆ شاہ محمد یعقوب (حضرت کے نواسے)

☆ مفتی صدر الدین خاں صاحب دہلوی

☆ حضرت شاہ غلام علی صاحب دہلوی

☆ مولانا شاہ مخصوص اللہ صاحب (آپ کے برادر زادے)

☆ حضرت مولانا فضل حق صاحب خیر آبادی

☆ حضرت مولانا حسن علی صاحب لکھنوی

☆ حضرت مولانا شاہ سلامت اللہ صاحب قادری برکاتی بدایوانی کانپوری (مصنف رسالہ اتباع الکلام فی المولد والقیام) استاذ حضرت مولانا شاہ محمد عادل صاحب کانپوری و شمس العلماء مولانا محمد سعید صاحب حسرت عظیم آبادی۔

☆ حضرت مولانا شاہ محمد فضل الرحمٰن صاحب گنج مرادآبادی

☆ بیہقی وقت مولانا قاضی ثناء اللہ صاحب پانی پتی

☆ حضرت ملحق الاصاغر بالاکابر وارث العلم والمجد والفضل کابراعن کابر مولانا سیّدنا سیّد شاہ آل رسول صاحب مارہروی پیر و مرشد اعلیٰ حضرت امام اہلسنّت مولانا محمد احمد رضا خاں صاحب فاضل بریلوی

☆ حضرت مولانا شاہ ابوسعید صاحب (نبیرہ خواجہ معصوم بن حضرت مجدد الف ثانی)

☆ حضرت مولانا شاہ احمد سعید صاحب مجددی

☆ حضرت مولانا شاہ ظہور الحق صاحب قادری پھلواری بانی خانقاہ عمادیہ منگل تالاب پٹنہ سٹی۔

(۶)

ولدی الاعزمولانا مولوی محمد ظفر الدین جعله الله تعالیٰ کاسمه ظفر الدین آمین

السلام علیکم ورحمة الله وبرکاته

سات روز سے دیہات میں آیا ہوا ہوں، آپ کا کارڈ یہاں ملا۔ مولوی دیانت حسین صاحب کے دستخط کی ضرورت تھی۔ مبسوط سرخی کی یہ عبارت طائفہ کذابیہ نے رسالہ تنسبط الآذان میں کہ انبیٹھی نے مسئلہ اذان خطبہ میں سخت جہالات فاحشہ پر لکھا، استناداً نقل کی ہے۔ ان لوگوں کا کذب بدیہی اوّلی ہے۔ آپ کسی شخص کے نام سے اسے خط بھجوایئے، بلکہ مناسب ہو تو رجسٹری کہ آپ نے فلاں رسالہ میں یہ عبارت مبسوط امام سرخی سے نقل کی۔ یہاں آپ کے بعض مخالفین کہتے ہیں کہ یہ عبارت مبسوط میں کہیں نہیں۔ لہٰذا براہ مہربانی بواپسی ڈاک اطلاع دیجیے کہ عبارت مذکورہ مبسوط کے کس کتاب وباب وفصل وجلد وصفحہ میں ہے کہ مخالفوں کو دکھا کر ساکت کیا جائے۔

مٹی مطلقاً حرام نہیں، بلکہ بقدر ضرر۔ چونا بھی اس کی جنس ہے، بقدر غیر مضر جیسا پان میں ہوتا ہے، حلال ہے۔ خاص پان کے چونہ کا جزئیہ نصاب الاحتساب میں ہے۔ کتاب یہاں پاس نہیں کہ بات کا پتہ لکھوں۔ اگر آپ کو نہ ملے تو بریلی پہنچ کر انشاء اللہ تعالیٰ عبارت مع نشان باب لکھ بھیجوں گا۔ والسلام ۲۶ر شعبان المعظم ۱۳۳۲ھ

مبسوط کس قیمت کو خریدی گئی، یا وہاں قلمی ہے؟

اس خط کی کاروائی باذنہ تعالیٰ جلد ہو، رجسٹری ہی مناسب ہے۔ اور اگر وہ جواب نہ دے تو مبسوط کے باب الاقامت باب مکروہات الصلوٰۃ وغیرہ ایسے استیعاب وغور سے دیکھے جائیں کہ نفی چھاپ دینے کا موقع ملے۔ اس مہمل رسالہ کا رد اگرچہ اصلاً ضروری نہیں کہ سب وہی مردودات پیش کرتے ہیں، اور ان کے رد کو ہاتھ نہیں لگاتے۔ پھر بھی عوام ہر تازہ تحریر کا جواب چاہتے ہیں۔ لہٰذا باذنہ تعالیٰ کچھ ہونا بہتر ہے۔ یہ جواب اس تحقیق وطلب نقل پر موقوف ہے، لہٰذا عجلت واحتیاط کامل دونوں مطلوب ہیں۔ والسلام

اور اگر وہ پتہ دے اور عبارت نکلے تو ماسبق ومالحق بنمامہ نقل کر کے بھیجئے، اس عبارت کی حالت بہت مشتبہ ہے۔

اولاً: تو مسئلہ خلاف نصوص۔

ثانیاً: دعوی ودلیل میں تطابق نہیں، دعوی عدم کراہیت اور دلیل اقتدا کی صحت۔ لہٰذا اعتبار نہیں آتا کہ امام شمس الائمہ نے ایسا فرمایا، اور مقرر رکھا ہو۔ واللہ تعالیٰ اعلم

(۱۱)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

ولدی اعزک جعلک اللہ تعالیٰ کاسمک ظفر الدین آمین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

عبارات تفاسیر آئیں، باقی بھی درکار ہیں۔ جمل وجلالین یہاں ہیں۔ یہ روح المعانی کیا ہے، یہ آلوسی بغدادی کون ہے؟ بظاہر کوئی نیا شخص ہے؛ اور آزادی زمانہ کی ہوا کھائے ہوئے ہے۔ مصنف کا ترجمہ یا کتاب کا سال تصنیف لکھا ہو تو اطلاع دیجیے۔ مدارک کا کوئی حاشیہ ہو تو اس کی عبارت کی زیادہ ضرورت ہے۔

رئیسہ خاتون کے عدد ۱۳۴۲ ہیں کہ کتابت میں دو (ی) ہیں، ہمزہ کے لیے کوئی عدد نہیں، نہ اس کے عدد کبھی لیے جائیں۔ اگر مرکز یعنی واو پر ہے تو اس مرکز کے عدد لیں گے۔ جیسے رأس، رؤس، رئیس، میں ۱، ۶، ۱۰؛ اور کچھ نہیں، جیسے علماء، نساء، حبء، تبوء، جیء۔ میرے خیال میں دلارام خاتون (۱۳۳۳) آیا تھا اسی زمانہ میں، مگر کچھ پسند نہ تھا، لہٰذا آپ کو نہ لکھا۔

طالع وہ نقطہ فلک البروج ہے جو کسی وقت مطلوب میں جانب شرق اُفق حقیقی بلدی پر ہو۔ یہی زائچہ ولادت میں لیا جاتا ہے، اور یہی زائچہ سال میں بھی یہی جملہ اعمال میں۔ اور یہ معنی کہ وہ برج طالع فی الحال یا فی الاستقبال جس میں وقت مطلوب کوئی سیارہ ہو، ہرگز ہیات، زیچ، تنجیم، تکسیر، جفر وغیرہ کسی علم یا کسی ذی علم کی اصطلاح نہیں۔ یوں ہر شخص کو اختیار ہے کہ اپنی اصطلاح جو چاہے مقرر کرے، مگر وہ اسی تک محدود رہے گی، کسی علم یا فن میں ملحوظ نہیں ہوسکتی۔ طالع اگرچہ غیر متجزی ہے جیسا کہ اس کی تعریف سے ظاہر ہوا، مگر اہل تنجیم و (من) معھم اس سے وہ درجہ مراد لیتے ہیں جو وقت مطلوب افق شرقی بلدی پر ہو۔ اس کا باعث یہ ہے کہ ان کے نزدیک احکام زائچہ متبدل نہیں ہوتے، جب تک درجہ طالع نہ بدلے۔ اور اس میں تین چار منٹ تک کی غلطی کا تحمل بھی ہے کہ منٹ سکنڈ سے صحیح وقت ولادت معلوم ہونا نادر ہے۔ بہرحال اس میں چار منٹ کی تخمین کے اندر از روئے محاسبہ جو نقطہ (بوقت) ولادت خاص جائے ولادت کی اُفق شرقی پر ہو، اس کو طالع کہتے ہیں۔ پھر حسب قواعد مقررہ اس سے مراکز دیگر بیوت معلوم کرتے ہیں۔ پھر تسویۃ البیت کے تین قاعدوں سے (جن میں بحسب مرکز طالع فلک البروج یا معدل النہار یا اول الموت کے بارہ حصے مساوی کیے جاتے ہیں، اور فقیر کے نزدیک بحسب دلائل مختار تقسیم اوّل السموت ہے) بیوت دوازدہ گانہ کے مبادی ومقاطع معلوم کرکے زائچہ ولادت درست کرتے ہیں۔ اب وقت مطلوب پر جو کچھ تقویم سیارات سبعہ اور رأس وذنب ہو، استخراج کرکے ہر ایک کو ان کے بیت میں رکھتے ہیں، (اور ہر کوکب کے ۴۵ ضعف ۶۶ نوموں اور اس کے مراتب سے نتیجہ حاصلہ قوت یا ضعف مع تعین مرتبہ نکالتے ہیں۔ فتاویٰ رضویہ ج ۱۲ ص ۱۹۵) اس کے بعد استخراج اسہام ہے۔ جس میں سہم السعادۃ وسہم الغیب ضروری سمجھے جاتے ہیں۔ اس کے بعد احکام لگنے کا وقت آتا ہے، جو محض

جہل وجزاف ہے۔قل لایعلم من فی السموات والارض الغیب الااللہ ۔آپ کی خوشی کے لیے استخراج طالع ومراکز بیوت وتسویۃ البیوت کر کے میں بھیج سکتا ہوں انشاء اللہ تعالیٰ۔مگر وقت ولادت کا دقیقہ ساعت اور موضع ولادت کے طول وعرض کا علم ضروری ہے،اس سے اطلاع دیجیے۔اور جب تک آپ تقویم کواکب سبعہ اس وقت خاص کے لیے استخراج کر کے مجھے بھیج دیجیے کہ اس کی جانچ کرلوں۔تقویمات نکالنے کے متعدد برہانی طریقے میرے رسالہ **مسفر المطالع فی التقویم والطالع** میں ہیں۔سہل ترین طریقہ یہ ہے کہ:

[۱] المنک میں ہر مہینہ کے خاص چہارم خانہ اوّل سے اس تاریخ آفتاب کی تقویم اور خانہ سوم سے اس کا لوگارثم بعد (کوکب) اٹھایئے،پھر ختم جداول سال للنیرین کے بعد جو خمسہ متحیرہ کی جدولیں دیتا ہے۔المنک حال میں صفحہ ۱۴۶ سے جدول عطارد ہے۔صفحہ ۱۵۴ سے جدول زہرہ،وھکذا۔اس میں تاریخ مطلوب تین اخیر خانوں سے طول (کوکب) بمرکزیت شمس،وعرض کوکب بمرکزیت شمس،ولوگارثم بعد کوکب اٹھایئے۔یہ اسی ترکیب پر لکھے ہیں۔پھر تقویم شمس پر ۶،برج بڑھا کر تقویم کوکب بمرکزیت شمس سے تفریق کیجئے،باقی کا نام زاویۃ الشمس رکھیے۔مفروق منہ کم ہوتو اس پر دور بڑھالیجئے،زاویۃ الشمس کے نصف کا ربع دور (۹۰) سے تفاضل لے کر اس کا نام محفوظ،رکھیے،محفوظ کا ظل لوگارثمی لیجیے۔

[۲] عرض کوکب بمرکزیت شمس کا جیب التمام لوگراثمی لیجیے۔پھر علویات یعنی زحل،مشتری،مریخ میں اس 'لوجم' ولو بعد کوکب میں جمع کر کے لو(۳۶) بعد شمس اس سے تفریق کیجیے؛اور سفلیات یعنی زہرہ وعطارد میں لو(۳۶) بعد شمس سے اس مجموعہ لوجم ولو بعد کوکب کو تفریق کیجیے۔بہر حال جو بچے اسے جدول ظل لوگارثمی میں مقوس کر کے قوس حاصل سے ۴۵ درجے گھٹا کر باقی کا ظل لوگارثمی لیجیے۔

[۳] اس ظل لوگارثمی میں لو(۳۶) ظل محفوظ کو جمع کر کے جدول لوگارثمی میں مقوس کیجیے۔قوس حاصل کو علویات میں محفوظ سے جمع کیجیے،اور سفلیین میں محفوظ سے تفریق۔اس حاصل یا باقی کا نام زاویۃ الارض رکھیے۔پس اگر زایۃ الشمس نص دور قف (۱۸۰) سے کم ہے(تو) تقویم شمس سے زاویۃ الارض کم کرلیجیے،ورنہ تقویم شمس وزاویۃ الارض کو جمع کرلیجیے۔یہ باقی یا حاصل تقویم کوکب اس نصف النہار مرصدی کے لیے ہوگی۔اسی طرح دوسرے نصف النہار مرصدی کی تقویم لیجیے۔جب دو نصف النہار مرصدی مکتنف بوقت مطلوب کی تقویم معلوم ہوگئی،تعدیل مابین السطرین سے تقویم کوکب وقت مطلوب معلوم ہوجائے گا۔

تنبیہ:

یہ ہم نے جو دو نصف النہار مکتنف بوقت مطلوب کی تقویم نکالنے کو کہا؛اور ابتداء وقت مطلوب کی تقویم لینا نہ کہا،اسے تطویل نہ سمجھا جائے۔بلکہ بہت تخفیف مؤنت اور تین فائدوں پر مشتمل ہے۔

(۱) یوں تقویم شمس ولو بعد شمس وتقویم کوکب بمرکزیت شمس،وعرض کوکب بمرکزیت شمس،ولو(بعد) کوکب بعینہا لکھے

ملیں گے، ورنہ پانچوں میں تعدیل مابین السطرین کرنی ہوگی۔

(۲) دونصف النہار مکتنف کی تقویمیں لینے سے کوکب کا ارجع واقف مستقیم ہونا معلوم ہو جائے گا۔

(۳) اس دن کے ہر منٹ کی تقویم اس سے معلوم ہو سکے گی اگر بعد کو تحقیق ہو کہ وقت ولادت اتنے منٹ آگے یا پیچھے تھا تو ادراک تقویمات کے لیے تجدید اعمال کی حاجت نہ ہوگی۔

۲ نسخے جداول ضرب کے مرسل ہیں۔ آج خاص شب عرس مبارک ہے۔ فاتحہ خوانی کیجیے۔ والسلام......

فقیر احمد رضا قادری عفی عنہ ۱۷ر ذی الحجہ یوم الخمیس ۳۳ھ

(۷)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ولدی الاعز مولانا مولوی محمد ظفر الدین صاحب جعل اللہ تعالیٰ کاسمہ ظفر الدین آمین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

میں جن امور میں ہوں، اگر آپ کو تفصیل معلوم ہو تو مجھے عدم تحریر خطوط میں معذور رکھیں گے۔ مگر آپ کی یاد دل کے ساتھ ہے۔

جو عظیم جلیل ساعت میسر ہوئی محض عطیہ الٰہی تھی، اس میں یہ نقوش تیار کیے، جو مرسل ہیں۔ والسلام

یہ نقش جلیل ہیں، ان کے مختلف شرائط تھے، اور بقدرت الٰہی اس جمعہ کو سب جمع ہو گئے، اور ان سے اور زیادہ تھے۔

قمر سعد الاخبیہ میں...... زہرہ وقمر کا قرآن ...... زہرہ شرف میں ...... مشتری بیت میں ...... زہرہ ومشتری کا قرآن ......آفتاب خاص درجہ شرف میں......دن خاص جمعہ مبارکہ کا

ان کے فوائد وبرکات عظیمہ مخلوق وخالق سب کے نزدیک عظیم وجاہت، بعونہ تعالیٰ ہر ضیق سے نجات، ہمیشہ وسعت رزق، محبت الٰہی، حیات طیبہ، قلوب خلائق میں محبت۔

ان میں دو نقشوں میں مکتوب کے نام کے اعداد بھی داخل کیے جاتے ہیں۔ وقت بہت قلیل تھا، صرف پندرہ نام اس کے لیے تجویز کیے، ان میں ایک آپ کا نام تھا، نقوش حاضر ہیں، مولیٰ تعالیٰ مبارک فرمائے۔ ہر پنجشنبہ یا جمعہ کو انہیں لوبان کی دھونی دی جائے، اور اسو وقت دام، ناج، روٹی ماحضر پر حضور سیّدنا غوث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی نیاز دے کر محتاج مسلمانوں کو دے دیا کرے۔ ان عظیم نقشوں کی قدر کی جائے کہ ایسی ساعات کا پھر اجتماع بہت بعید ہے، اور ہندوستان بھر میں پندرہ نام اس کے لیے مخصوص کیے گئے، جن میں ایک آپ ہیں۔ والسلام......

فقیر احمد رضا قادری عنہ ۴ر جمادی الآخری ۳۳ھ

(۸)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ولدی الاعزمولانا مولوی محمد ظفرالدین صاحب جعل اللہ تعالیٰ کاسمہ ظفر الدین آمین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آج ۲۴؍دن کامل ہوئے، ایک ڈبیہ پارسل آپ کے نام بھیج چکا ہوں، اس وقت تک رسید کا منتظر ہوں۔اس سال ۹؍اپریل کوعجیب اوضاع فلکی جمع تھیں، جن سے متعدد نقوش عظیمہ کی تواریخ اسی دن جمع ہوگئیں۔آفتاب خاص درجہ شرف میں ......زہرہ شرف میں ......مشتری بیت میں، جوشرف سے بھی افضل ہے......زہرہ ومشتری کا قرآن السعدین ......زہرہ وقمر کا قرآن......قمرسعدالاخبیہ میں......اورسب سے اعظم یہ کہ دن جمعہ مبارکہ کا۔

ان ساعات میں دو نقش عظیم وجلیل آپ کے لیے لکھے، جن میں آپ کے نام کے اعداد بھی داخل تھے۔ایک کی ساعت ووقت صبح کی تھی؛ اوردوسرے کی افضل الساعات ساعت اخیرہ جمعہ۔اور بعد نماز جمعہ ایک نقش آپ کے لیے چاندی پرکندہ کرایا۔یہ تینوں نقوش معظم ایک ڈبیہ میں مع پرچہ ترکیب رکھ کر پارسل کردیئے، ڈاک خانہ کی رسید میرے پاس موجود ہے، جس میں ۲۱؍اپریل کی مہر ہے۔رسید انتظار کرتے کرتے آج خط لکھا کہ پارسل پہنچا ہوتو مطلع کیجیے، ورنہ وہاں تحقیقات کیجیے کس کے ہاتھ لگا؟ ۴؍آنہ اس پر محصول کے ٹکٹ لگادیے تھے، رجسٹری البتہ نہ کی تھی۔والسلام

فقیراحمد رضا قادری عفی عنہ ۹ جمادی الآخریٰ ۳۳ھ

(۹)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ولدی الاعزمولانا مولوی محمد ظفرالدین صاحب جعل اللہ تعالیٰ کاسمہ ظفر الدین آمین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

دھونی اگر ہر پنجشنبہ کو نہ ہوسکے تو ہر مہینہ ہی سہی۔نیاز تصدیق ہر ہفتہ ضرور ہے۔آیہ کریمہ والھکم الہ واحدلاالہ الا ھوالرحمٰن الرحیم میں پانچ اسمائے الٰہیہ ہیں۔الہ، واحد، ھو، رحمٰن، رحیم ان میں ہر ایک کی ساعتیں اسی دن مجتمع ہوگئی ہیں۔آپ آیت کریمہ ہی کا ورد رکھیے بے شمار اعداد۔

والسلام......

فقیراحمد رضا قادری عفی عنہ ۵؍شعبان المعظم یوم الاحد ۳۳ھ

(۱۰)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ولدی الاعز جعلہ اللہ تعالیٰ کاسمہ ظفر الدین آمین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

طریقہ استخراج عصر میں جس قدر تسہیلیں ممکن تھیں، کر کے بھیجتا ہوں۔ جداول اوقات ایسے کاغذ پر چھپا ہے کہ چند روز میں پرزے ہوجاتا ہے۔ پانچ بار منگا چکا ہوں، ایک بار کی تو بالکل فنا ہوگئی، تین بار کی یہ ہیں۔ ان سے ایک نکل آئے گی۔ پانچویں بار کی کہ وہ بھی پرزہ ہونے کے قریب ہے، میرے پاس ہے۔ والسلام......

فقیر احمد رضا قادری ۵ شعبان المعظم یوم الاحد ۳۳ھ

## وقت عصر حنفی

[۱] وقت تخمینی درجہ مطلوبہ گیرند کہ برائے بریلی واکثر بلاد قریبۃ العرض ازیں جدول کہ برائے رؤس البروج برآوردہ ایم حاصل تواں کرد۔

وقت تقریبی برج نصف النہار حقیقی،

| برج | | | برج |
|---|---|---|---|
| سرطان | تء | نت | سرطان |
| اسد | ء | مط | جوزا |
| سنبلہ | ء | لط | ثور |
| میزان | ء | الح | حمل |
| عقرب | ء | ح | حوت |
| قوس | ح | مح | دلو |
| جدی | ح | لہ | جدی |

[۲] روزے کہ تقویم شمس درالمینک نزدیک درجہ مطلوبہ بود تفاضل میل شمس درآں روز با میل روز سابق گیرند و تعدیل مابین السطرین دانند کہ دراں وقت تخمینی چہ قدر تفاضل خواہد بود؟ اگر کاستی است از میل درجہ تامہ مطلوبہ کاہند، ورنہ فزایند تا میل تخمینی نصف النہار حقیقی آں روز شود۔

[۳] ایں میل اگر مخالف جہت عرض البلد ست با عرض جمع کنند، ورنہ تفاضل گیرند کہ آں روز باشد از اں حاصل جمع یا حاصل تفریق را کاہند کہ بعد سمتی حقیقی حاجی آں وقت شد۔ ایں را بجدول ماسوئے بعد سمتی مرئی محول کنند۔

[۴] مابین بعد سمتی مرئی حاجی نصف النہار حقیقی سایہ اصلی یعنی فی الزوال آں روز بگیرند۔ یعنی بعد مذکورا از جدول ظل اصلی نہ لگارثمی ظل بردارند۔ وبرآں دو مرفوع افزایند کہ سایہ وقت عصر شد۔

[۵] سایۂ مذکور را در جدول ظل اوّل اصلی مقوس کنند۔ قوس حاصل را در جدول ما بہ بعد سمتی حقیقی ردّ کنند و برآں وقت افزایند، بعد سمتی حقیقی مرکزی شمس وقت عصر باشد۔ بہ تقدیر بودن شمس وقت عصر در درجہ مطلوبہ بتکمیل دروے

| | | | |
|---|---|---|---|
| اسد | ء | مط | جوزا |
| سنبلہ | ء | لط | ثور |
| میزان | ء | الح | حمل |
| عقرب | ء | ح | حوت |
| قوس | ح | مح | دلو |
| جدی | ح | لہ | جدی |

[٦] روزے کہ تقویم شمس در المینک نزدیک درجہ مطلوبہ بود تفاضل میل شمس در آں روز با میل روز سابق گیرند و تعدیل مابین السطرین دانند کہ دراں وقت تخمینی چہ قدر تفاضل خواہد بود؟ اگر کاستی است از میل درجہ تامہ مطلوبہ کاہند، ورنہ فزایند تا میل تخمینی نصف النہار حقیقی آں روز شود۔

[۳] ایں میل اگر مخالف جہت عرض البلد ست با عرض جمع کنند، ورنہ تفاضل گیرند کہ آں روز بعد سمتی مرکزی حقیقی شمس وقت نصف النہار حقیقی شد۔ نیم قطر شمس کہ آں روز باشد ازاں حاصل جمع یا حاصل تفریق را کاہند کہ بعد سمتی حقیقی حاجی آں وقت شد۔ ایں را بجدول ماسوئے بعد سمتی مرئی محول کنند۔

[۴] مابین بعد سمتی مرئی حاجی نصف النہار حقیقی سایہ اصلی یعنی فی الزوال آں روز بگیرند۔ یعنی بعد مذکورا از جدول ظل اوّل اصلی نہ لگورثمی ظل بردارند۔ وبرآں دو مرفوع افزایند کہ سایہ وقت عصر شد۔

[۵] سایۂ مذکور را در جدول ظل اوّل اصلی مقوس کنند۔ قوس حاصل را در جدول ما بہ بعد سمتی حقیقی رد کنند و برآں نیم قطر آں وقت افزایند، بعد سمتی حقیقی مرکزی شمس وقت عصر باشد۔ بہ تقدیر بودن شمس وقت عصر در درجہ مطلوبہ بتکمیل دروے اعمال توقیت اجرا کنند۔ یعنی میل درجہ مطلوبہ اگر با عرض رابا بعد سمتی حقیقی مرکزی عصر مذکور جمع کردہ تنصیف کنند، وجیب لوگارثمی ایں نصف گیرند باز ایں نصف را از بعد سمتی مذکور کاستہ باقی راجیب لوگارثمی برآرند۔ ہر دو جیب با دو قاطع لوگارثمی میل درجہ مطلوبہ و عرض البلد جمع کردہ در جدول اوقات مقوس کنند۔

تنبیہ:

اگر جدول اوقات موجود نباشد، بر حاصل جمع مذکورہ افزایند۔ مثلاً اگر حاصل ۹٫۸۲۰۰۰۰۰ بود ۱۹٫۸۲۰۰۰۰۰ تصور کنند اور

اتصیف نمایند۔ چنانچہ نصف عدد مذکور ۱۹۰۰۰۰ء۹ شداورادر جدول جیب لوگارثمی مقوس کنند، قوس حاصل رادرح (۸) زنند کہ وقت حقیقی ست۔ بعد نصف النہار حقیقی درغربیات اعنی عصر وغروب وشفق۔ امادرشرقیات اعنی صبح وطلوع تمامش ثات (گھنٹہ) گیرند۔ بہرحال بعد تعدیل بتقویم وقت عصر رومطلوب بہ تعدیل الایام بلدمعدل کنند۔

مثالہ وقت عصر حنفی می خواہم در بریلی آں روز مفروض را کہ تقویم شمس وقت آغاز رأس الاسد باشد۔

[ا] وقت تقریبش ءمط (۴۹-۴) درالمنک تقویم نزدیک رأس الاسد ۲۴ر جولائی ست تفاضل میل شمسی ۲۳، ۲۴ جولائی دارالمنک

۲۲-۵۱-۲۰

۱۳-۰۳-۲۰

۰۹-۱۲-۰

اور ابرکد (۰۰۰-۰۰-۲۴) بخشیدیم حاصل ل کج (۲۳-۳۰) اورادر ء مط (۴۹-۴) زدیم حاصل ب کو کا (۲۱-۲۶-۲) چون میل متناقص ست یعنی میل ۲۴ر جولائی از میل ۲۳ کمتر ست۔ ایں حاصل از میل رأس الاسد کہ درجدول برآوردہ ایم ک ط لج نز (۵۷-۳۳-۹-۲۰) است، کاستیم۔ باقی ک ررلو (۳۶-۷-۲۰) بلکہ ک رح (۸-۷-۲۰) کہ میل نصف النہار حقیقی آں روزست۔

[۲] چوں میل وعرض ہردوشمالی ست۔ میل از کح کا (۰۰-۲۱-۲۸) کاستیم۔ باقی ح یج نب (۵۲-۱۳-۸) نیم قطر آں روز کہ یہ مو (۴۶-۱۵-۰۰) باشداز وکاستیم۔ باقی رنح و (۰۶-۵۸-۷) تحویلش بہ بعد سمتی مرئی رنزنط (۵۹-۵۷-۷)۔

[۳] رنزنط (۵۹-۵۷-۷) از جدول ظل اوّل اصلی ظل گرفتیم۔ برص ۳۰۹ بازائے رنز (۵۷-۷) ۱۳۹۶۵۱۰ء یافتیم۔ وتفاضلش باظل رنح (۵۸-۷) ۲۹۶۶۔ پس بہ تعدیل ظل مطلوب ۱۳۹۴۲۷ء دومرفوع فزودیم۔ ظل عصر ۲۱۳۹۹۴۲۷ء۔

[۴] س ایں سایہ رادرہمں جدول مقوس کردیم برص ۳۱۷ر بازائے سدنز (۰۰-۵۷-۶۴) یافتیم ۲۱۳۹۶۳۰۱ء۔ تفاضل مطلوب ۳۱۴۶ وتفاضل جدولی کہ کافران نوشتہ اندر ۱۶۲۳۶ پس مطلوب رادر ۶۰ زدہ برتفاضل جدولی بخشیدیم۔ وحاصل قسمت رابرسدنز (۰۰-۵۷-۶۴) فزودیم شد قوس ۶۳ء۱۱-۵۷-۶۴ یعنی سدنز یالح (۳۸-۵۹-۶۴) تحویلش بہ بعد سمتی حقیقی سدنط ھ کا (۲۱-۰۵-۵۹)(۶۴)X نیم قطر یہ موید (۱۴-۴۶-۱۵-۰۰)= سہ یدنب رفعًا (۵۲-۱۴-۶۵)۔

بعد سمتی مرئی رنزنط (۵۹-۵۷-۷)،

[۵] بوجہ اتفاق جہت کح کا (۲۱-۲۸)۔ ک ط ک؟؟ (۳۴-۹۰-۲۰)= ح یا کو (۲۶-۱۱-۸)+ سہ یدنب (۵۲-۱۴-۶۵)= عج کو یح (۱۸-۲۶-۴۳-۷۳) نصفہ لونج ط (۰۹-۴۳-۳۶) جیبہ ۹ء۷۷۶۲۲۳۷۔ باز سہ یدنب

(۵۲-۱۴-۶۵)۔لوجِ ط نصفہ لوجِ ط (۰۹-۴۳-۳۶) جیبہ ۹ء۷۷۶۶۲۳۷۔ بازسہ یدنب (۵۲-۱۴-۶۵)۔لوجِ ط (۰۹-۴۳-۳۶)= کح لاج (۴۳-۳۱-۲۸) چپش ۹ء۶۷۸۹۱۲۲ مجموعہ دو قاطع میل راس الاسد وعرض بریلی۔ ۱۰ء۰۸۲۹۴۲۱ مجموعہ اربعہ ۱۹ء۵۳۸۴۷۸۱ بازائے ءح (۴۸-۴) ۹ء۵۳۸۴۳۸۰ باقی ماند

۴۰×۱۰=۴۰۰٫۰۰ ۲÷۴۳۴......۰٫۹۲ (۴۰۰٫۰۰ (۴۳۴

۳۹۰۶
―
۹۴۰

۸۶۸
―
۷۲

پس وقت ءح ھانہ (۵۵-۰۰-۴۸-۴) وبالرفع ءحا (۰۱-۴۸-۴) کہ از وقت تخمینی ما بقدر ۵۹ تفاوت دارد۔

یا بروجہ دوم ۱۹ء۵۳۸۴۷۸۱ را نصف ۹ء۷۶۹۳۹۱ تقویس او کنیم بازاہ اولو

یا بروجہ دوم ۱۹ء۵۳۸۴۷۸۱ را نصف ۹ء۷۶۹۳۹۱ تقویس او کنیم بازاہ اولوھا (۰۰-۰۰-۳۶) ۹ء۷۶۲۹۱۸۷ باقی ماند ۲۰۴×۶۰=۱۲۲۴۰÷۱۷۳۸

۷ (۱۲۲۴۰ (۱۷۳۸

۱۲۱۶۶
―
۷۴

پس قوس لوھار (۷-۰۰-۳۶)×ح (۸)=، ح ھانو (۵۶-۰۰-۴۸-۴) کہ بالرفع ا، ہماں ءح ا شود۔

بایں طریق درجات تامہ را اوقات برآرند و روز حاجت را تعدیل ما بین السطرین کنند۔

**فائدہ:**

اگر مثل اوّل خواہند بجائے اوقات تقریبیہ مذکورہ در جدول طلوع وغروب برآوردہ ما، ہر چہ درجہ مطلوب را وقت غروب بود، نصف او روقت تخمینی دانند و تبدیل میل در آں مقدار زماں از المنک گرفتہ عمل مذکور کنند بجائے دو مرفوع یک مرفوع افزایند۔

**فائدہ جلیلہ:**

اگر اوقات تقریبیہ در عصر حنفی خواہ شافعی نداشتہ باشند بہ تخمین ہر چہ خواہند وقت فرض کنند و اعمال مذکور بآخر رسانند۔ آنچہ جواب برآید بار دگر او روقت تقریبی فرض کردہ از سر تجدید عمل گیرند۔ اگر جواب ہماں آید تقریب تحقیق ست، ورنہ تجدید کردہ باشد تا آنکہ مطابق آید در مثل اوّل طریقے ست کہ بہ نصف مقدار غروب گفتیم نیز محتاج تجدید بایں طریق ست زیرا کہ ایں نصف

مقدار تقریب قریب نیست۔

## تحقیق تعلیق:

درجہ جملہ اوقات چوں شمس را در درجات تامہ می گیریم استخراج وقت روز معین رانا گزیرست۔ ازادراک تقویم شمس دروقت مطلوب واوخود موقوف ست برادراک آں وقت وایں دورصریح ست دفع اوراطرق عدیدہ داشتہ ایم احسن واجود از ہمہ ہمیں طریق ست کہ از فائدہ جلیلہ تواں گرفت یعنی درروز مطلوب بوقت تقویم شمس تخمین قریب خواہ بعید ہرچہ توانند فرض کنند واز جدول اوقات درجات تامہ ایں تقویم راوقت بہ تعدیل مابین السطرین گیرند ایں وقت حقیقی رابذریعہ بیت یومی آں روز کہ تفامن تقویمین دونصف النہار مرصدی مکتنف بوقت مطلوب ست۔ تقویم شمس بوقت مطلوب دانند۔ اگر مطابق مفروض آید ہماں تخمینی تحقیقی شود، ورنہ حالا بایں تقویم از جدول اوقات تامہ وقت گیرند وبآں وقت از بیت مذکور المبنکی تقویم وھکذا تا تطابق بہ یک دوبار تطبیق می شود، آن تقویم حقیقی شمس بوقت مطلوب ست۔ وقت حقیقی او بہ تعدیل مابین السطرین از جدول درجات تامہ گرفتہ بہ تعدیل ایام بلدی آں وقت معدل کنند۔ غایت تحقیق بشری باشد۔ والسلام......

(۱۲)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ولدی الاعز مولانا المکرم جعل المولیٰ تعالیٰ کاسمہ ظفر الدین آمین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

ضرور تکثیر عبارت علی باب المسجد مطلوب ہے۔ میرے پاس اسی قدر کتب میں نکلیں۔ حامی سنت حاجی لعل خاں صاحب کو دربارہ جواب اشتہار انتظار ہوگا۔ سر الفراز کی تکمیل ضروری تھی، پھر اجلی الانوار کی۔ بحمدہ تعالیٰ اس سے فراغ ہوا۔

طبع فتاویٰ باذنہ تعالیٰ پھر شروع ہے۔ اس زمانے میں ایک ناتمام رسالہ النمیقة الانقی فی فرو الملاقی والملقی زیر طبع تھا، اب وہی چھپ رہا ہے۔ اس کی تکمیل اہم ہے، ورنہ مطبع معطل رہے۔ یہ بھی بفضلہٖ تعالیٰ دوثلث سے زائد ہوگیا۔ بعونہ عزوجل اس سے فارغ ہوکر جواب مذکور ہی کی طرف توجہ ہوگی۔

آپ نے پہلے ایک خط میں کچھ عبارات تفاسیر جس میں نسخ کریمہ مذکور تھا بھیجی تھیں۔ وہ خط ہرچند تلاش کیا، نہ ملا۔ یہ عبارات بھی بھیج دیجیے۔ عبارات علی الباب سے پہلے یہ تصدیق طلب رسالہ مولوی سیّد دیانت حسین صاحب کے نام بھیجا گیا تھا، پہنچا یا نہیں؟ آپ کو فہرست علما بھیجنے کے لیے لکھا تھا، اب بھیجیے۔

ذی الحجہ آپ نے عزیزہ زرینہ اور اس کی بہن کا صحیح وقت ولادت مع طول وعرض موضع ولادت بھیجنے کو لکھا تھا، اب تک نہ آیا۔ مولیٰ عزوجل آپ کو جزائے وافر عظیم عطا فرمائے۔

آپ کی رضائی بہت محل رضا میں کام آئی۔ اس جاڑے میں جو رضائی یہاں بنی بھاری اور بہت روئی کی تھی۔ ایک ولایتی

صابر قانع کو سخت ضرورت تھی، وہ ان کے نذر ہوئی اور آپ کی مرسلہ رضائی میں نے اوڑھی۔ جزا کم اللہ تعالیٰ خیر جزاء کثیر۔ والسلام......

فقیر احمد رضا قادری عفی عنہ ربیع الآخر ۳۴ھ

(۱۳)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

ولدی الاعز حامی السنۃ ماحی الفتنہ جعلہ المولیٰ تعالیٰ کاسمہ ظفر الدین آمین

السّلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مدت ہوئی ہے ترکِ سلام وکلام کو۔ میں جن احوال میں ہوں الحمد لربی علی کل حال واعوذ بہ من حول اھل النھار۔

دشمن اگر قوی ست نگہبان قوی ترست

و حسبنا ربنا ونعم الوکیل آج دردکرب وتپ کی زیادت شدت رہی اور حمد اس کے وجہ کریم کو کہ بے شمار عافیتیں ہیں۔

مجھے کافی شرح وافی اور غایۃ البیان اتقانی اور مبسوط شمس الائمہ سرخسی سے بحث ماء مطلق وماء مقید تمام وکمال کی ضرورت، ہے، بعجلت تام ان کی تعریفیں اور ضوابط وجزئیات اور مطبوخ ومخلوط کے احکام بالتفصیل درکار۔ کسی صحیح نویس کاتب سے باجرت نقل کرایئے، اور مقابلہ خود کیجئے کہ مجھے بہت تعجیل ہے، جو اجرت قرار پائے گی۔ بعونہ تعالیٰ حاضر کی جائے گی۔ والسلام......

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۲۱؍رجب المرجب ۳۴ھ

(۱۴)

ولدی الاعز جعلہ المولی سبحانہ وتعالیٰ کاسمہ ظفر الدین آمین

السّلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

کل کے کارڈ میں اتنا لکھنا رہ گیا کہ نبیذ تمر سے وضو کے بارے میں جتنی بحث مبسوط سرخی وغایۃ البیان میں ہو، وہ بھی بتمامہ درکار ہے۔ کافی سے اس بحث کی حاجت نہیں کہ وہ یہاں موجود ہے۔ ماء مطلق کی بحث سے چند اوراق میرے نسخہ میں نہیں ہیں۔

اور ایک بات بھی شاید آپ کو لکھی تھی اور ممکن کہ آپ نے جواب دیا ہو جو مجھے یاد نہیں، وہ یہ کہ فتاویٰ امام قاضی خان فصل

مایجوز به التیمم اس مسئلہ میں جنب تیمم للظھر وصل ثم احدث (الی قولہ) معہ ماء یکفی الاغتسال فتیمم جتنے نسخے مطبوع ہیں سب میں عبارت ناقص ومختل ہے مصر، کلکتہ، لکھنؤ تینوں کے چھاپے کے علاوہ اگر وہاں کوئی قلمی نسخہ یا اور کسی مطبع کا ہو اس سے پوری عبارت کر کے بھیجئے۔ والسلام......

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۲۲ ر رجب المرجب ۳۴ھ

(۱۵)

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

مولانا المکرم

السلام علیکم ورحمہ اللہ وبرکاتہ

آج کئی روز ہوئے سند بھیج چکا ہوں۔ مبسوط میں بحث ماء معتصر من شجر اوثمر اوماء غلب علیہ غیرہ طبخا او اجزاء ضرور ہوگی۔ خیال رہے اگر نظر پڑے۔ والسلام......

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۱۱ ر شعبان معظم ۳۴ھ

(۱۶)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

شب برات قریب ہے۔ اس رات تمام بندوں کے اعمال حضرت عزت میں پیش ہوتے ہیں۔ مولیٰ عزوجل بطفیل حضور پرنور شافع یوم النشور علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام مسلمانوں کے ذنوب معاف فرماتا ہے، مگر چند۔ ان میں وہ دو مسلمان جو باہم دنیوی وجہ سے رنجش رکھتے ہیں۔ فرماتا ہے: ان کو رہنے دو جب تک آپس میں صلح نہ کرلیں۔

لہٰذا اہل سنت کو چاہیے کہ حتی الوسع قبل غروب آفتاب ۱۴ ر شعبان باہم ایک دوسرے سے صفائی کرلیں۔ ایک دوسرے کے حقوق ادا کردیں، یا معاف کرالیں کہ باذنہ تعالیٰ حقوق العباد سے صحائف اعمال خالی ہوکر بارگاہ عزت میں پیش ہوں۔ حقوق مولیٰ تعالیٰ کے لیے توبہ صادقہ کافی ہے التائب من الذنب کمن لاذنب لہ ایسی حالت میں باذنہ تعالیٰ ضرور اس شب میں امید مغفرت تامہ ہے، بشرط صحت عقیدہ وھو الغفور الرحیم

یہ سب مصالحت اخوان ومعافی حقوق بحمدہ تعالیٰ یہاں سالہائے دراز سے جاری ہے۔ امید کہ آپ بھی وہاں مسلمانوں میں اس کا اجرا کرکے من سن فی الاسلام سنۃ حسنۃ فلہ اجرھا واجر من عمل بھا الی یوم القیامۃ لا ینقص من اجورھم شیئا کے مصداق ہوں یعنی جو اسلام میں اچھی راہ نکالے اس کے لیے اس کا ثواب ہے اور قیامت تک جو اس پر عمل کریں ان سب کا ثواب ہمیشہ اس کے لیے اس کے نامہ اعمال میں لکھا جائے بغیر اس کے ان کے ثوابوں میں کچھ کمی آئے

اوراس فقیر ناکارہ کے لیے عفو عافیت دارین کی دعا فرمائیں، فقیر آپ کے لیے دعا کرے گا، اور کرتا ہے۔

سب مسلمانوں کو سمجھا دیا جائے کہ وہاں نہ خالی زبان دیکھی جاتی ہے نہ نفاق پسند ہے۔ صلح ومعافی سب سچے دل سے ہو۔

فقیر احمد رضا قادری

از بریلی مطبع اہل سنت و جماعت بریلی میں چھپا۔

(۱۷)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نحمده ونصلي على رسوله الكريم

ولدی الاعز مولانا المکرم جعله الله تعالیٰ کاسمه ظفر الدین آمین

السلام علیکم ورحمة الله وبرکاته

فتح مبارک ہو پہلے ہی معلوم تھا، مگر ہمارے حاجی صاحب کا استعجاب جس کا حاصل یہ ہوا کہ آپ یہاں سے چلے گئے۔ دیوبندیوں کے پیچھے نماز درست نہ ہونے کا یہ اشتہار جس میں مولوی برکات احمد صاحب کی تحریر ہے، غنیمت ہے۔ امید کی جاتی ہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ رفتہ رفتہ آملیں۔ واقعی ایسی حالت میں بھڑکانا نہیں چاہئے مگر وہ حاشیہ جو حاجی صاحب کی کتاب میں ان کے خط پر چھپا ہے، ایک صاحب کی زبانی روایت ہے، جو ان کی طبع شدہ تحریر کے مقابل مقبول نہ ہوگی۔ پھر اس میں عذر بھی نہایت پادر (ہوا) ہے جیسے کوئی اپنے آپ کو زید بن عمرو لکھ کر بکر بن خالد بتائے اور عذر کرے کہ میں اپنا اور اپنے باپ کا نام بھول گیا تھا۔ نہیں بلکہ ایسا کہ زید اپنے کو گمراہ بددین لکھے، پھر عذر کرے کہ مجھے یاد نہ رہا تھا کہ میں سنی ہوں۔ یہاں بعینہٖ یہی صورت ہے۔ بدگویان مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو بدگو جان کر سنی بتانا خود اپنے کو گمراہ بددین بنانا ہے۔ بھول کا عذر وہی ہوگا کہ مجھے یاد نہیں رہا تھا کہ میں سنی ہوں۔ بہرحال:

چو باز آمدی ماجرا طے کنم

اس اشتہار کا مع ان کی مہر کے کتاب میں طبع ہونا ضرور ہے۔

کاغذ کے نمونے آ گئے۔ واقعی بہت گراں ہیں۔ حاجی عیسیٰ صاحب گئے۔ مولوی امجد علی صاحب کے آنے پر رائے معلوم ہوگی۔ کلکتہ میں بھی ایک عالم سنی کی بہت ضرورت ہے۔ حاجی صاحب کو اللہ تعالیٰ برکات دے، تنہا اپنی ذات سے وہ کیا کیا کریں؟ سنیوں کی عام حالت یہی ہو رہی ہے کہ جن کے پاس مال ہے، انہیں دین کا کم خیال ہے اور جنہیں دین سے غرض ہے، افلاس کا مرض ہے۔ ورنہ کلکتہ میں حمایت دین کے لیے دو ہزار روپے ماہوار بھی کوئی چیز تھے۔ ادھر یہ مدرسہ شمس الہدیٰ جس کی نسبت میں نے سنا کہ سولہ ہزار روپے سالانہ کی جائداد اس کے لیے وقف ہے، اس کا بھی ہاتھ میں رکھنا ضرور ہے۔ مبادا کہ کوئی دیوبندی قابض ہو جائے۔ والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ افسوس کہ ادھر نہ مدرس، نہ واعظ، نہ ہمت والے مالدار، ایک ظفر الدین کدھر

کدھر جائیں، اور ایک لعل خاں کیا بنائیں؟ وحسبنا اللہ ونعم الوکیل ولا حولہ ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم۔

حاجی صاحب نے چٹائیوں کی نسبت پھر کچھ نہ لکھا۔ اگر یہ اس وجہ سے ہے کہ انہوں نے بطور خود یہ کام بہ نیت لوجہ اللہ کیا، لہٰذا اس کا معاوضہ نہیں، تو بے شک نہیں۔ وجزاہ اللہ تعالیٰ خیراً اور اگر مرے لکھنے کی بنا پر میری وجہ سے ہے، تو حاشانہ یہ میرا مقصود تھا، نہ اب منظور۔ لہٰذا بات صاف ہونا ضرور۔

کتاب کے دس ورق حافظ یقین الدین صاحب کے پاس رہ گئے تھے کہ وہ ان سے چھوٹی کتاب میں بنا رہے تھے۔ اب لے کر بھیجتا ہوں۔ بات وہی ہے، جو آپ کی سمجھ میں آئی۔ واقعی ص ۳۷ ھام لا (۳۱-۴۰-۰) اور ء مہ ی (۱۰-۴۵-۴) سے شروع ہوگا۔ رقم یمین کہ سواد (کالی انک) سے ہے، آخر کتاب تک مستمر رہے گی۔ رقم اخیر ام ھا (۰۰-۴۰-۱) ہوگی، اور رقم یسا رکہ حمرت (لال انک) سے ہے ۶۰۰ ۳ پر ختم ہو جائے گی۔ رقم اخیر عای ھا (۰۰-۱۰-۷۱) ہوگی۔

اس کا ضابطہ یہ ہے کہ ہر سطر میں جو عدد لکھا ہے، جس کے مقابل لاولب (۳۲-۳۱) ہے (نہ ان جداول کے اعداد جو صفحات کاملہ خواہ انصاف صفحات پر ہیں، اور ان میں محض اعداد بغیر لاوک ولب ہیں کہ وہ خارج جداول ہیں۔ اعداد جدول کے تفاضلات اور ان کے عشر کی نو تک تضاعیف ہیں) اسے ۶۰ پر تقسیم کریں، جو مرفوع ہو دقیقہ، اور اس کے بعد بھی ۶۰ پر منقسم ہو سکے تو درجہ، اور جو بچے ثوانی ہیں۔ یہ رقم یمین ہے۔ نیز اسی عدد کو ۱۰ میں ضرب دیں، وہ روابع ہیں۔ ان کے رفع سے ثوانی وثوالث حاصل ہوں گے، جو بچے رابعہ ہے۔

والسلام......

بحاجی صاحب حامی سنت وسائر احباب اہل سنت سلمھم اللہ تعالیٰ سلام مسنون ......

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۲۶ ماہ مبارہ یوم الجمعہ ۳۴ھ

(۱۸)

بسم الہ الرحمن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

بملاحظہ حامی سنت ماحی بدعت ناصر ملت حاجی منشی محمد لعل خاں صاحب دام مجدھم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مولیٰ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے۔ تین روپے اور ایک نسخہ جدول ضرب حاضر ہے۔ ۲۷، روپے ۵، آنے چٹائی کی قیمت کے ہوئے، روپے گیارہ آنے بچے اس میں ۱۹۱۷ء کی المنک میرے لیے خرید کر محصول کے ٹکٹ لگ کر بھیج دیجیے۔ اگر المنک ابھی نہ آئی ہو تو جب آئے بھیج دیجیے۔

مولانا ظفرالدین صاحب نے تسہیل التعدیل کا کام ماشاءاللہ بہت جلد کیا۔ جزاء اللہ تعالٰی خیر جزاء ۔ مدرسہ شمس الہدیٰ کے لیے آدمی وہی تجویز کریں، مجھے اطلاع دیں۔ تین مہینے کی چھٹی لیں گے، تو کم ازکم اس میں نصف کا میں مستحق ہوں۔ ورنہ ہونا تو دوثلث چاہیے تھا۔ آپ نے چندروز لکھے ہیں، اس میں کیا ہونا ہے؟

یہ نوٹ تو کلا علی اللہ یو ہیں بھیجتا ہوں۔ ان کی رسید جلد مطلع فرمائیے۔ پھر خیال ہوا کہ منی آرڈر ہی مناسب ہے۔

والسلام......

مولانا ظفرالدین وسائر اہل سنت کو سلام۔

فقیر احمد رضا عفی عنہ دوم شوال المکرّم ۳۴ھ

(۱۹)

ولدی العز اکرمك المولیٰ تکرم وتعالٰی

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مولوی رحم الٰہی صاحب علیل ہیں، دوسرے آدمی کی فکر میں ہوں۔ لمعۃ الضحیٰ کے لیے مولوی امجد علی صاحب سے کہہ دوں گا۔

وہ جن جو کچھ اس عورت کو دے جاتا ہے، اس کا لینا حرام ہے کہ وہ زنا کی رشوت ہے۔ درمختار میں ہے: مایدفعہ المتعاشقان رشوۃ اگر وہ لینے پر مجبور کرے، لے کر فقرا پر تصدق کر دیا جائے۔ اپنے صرف میں لانا حرام ہے۔

آپ اور مولانا حامی سنت ماحی بدعت حاجی لعل محمد خان صاحب سلمکما جو کچھ خدمات دین کر رہے ہیں۔ مولیٰ عزوجل برجستہ قبول فرمائے اور دونوں جہان میں اس پر اجر جزیل دے اور ہمیشہ اعدائے دین پر مظفر ومنصور رکھے۔ آمین۔ یہاں سے بھی دو تار گئے ایک از جانب دارالافتاء، ایک از جانب مدرسہ اہل سنت وجماعت ومدرسین واراکین اور دو بعونہ تعالٰی اور دیئے جائیں گے۔ ایک از جانب فقیر اور ایک کے لیے آج جلسہ کیا گیا مجلس اہل سنت کی طرف سے جائے گا۔ پچاس خط متعدد بلاد کو بھیج دیئے گئے کہ اپنی یہاں کی انجمنوں مدرسوں یا جلسہ کر کے ان مجلسون کی طرف سے تار دیں۔

تکسیر کی نسبت سے کل کاغذات کہ اس کے متعلق تھے خود نکال کر مصطفیٰ رضا کو دے دیئے کہ آج ہی بصیغہ رجسٹری آپ کو بھیج دیں۔ وہ ۲۳، پرچے اور پانچ رسالے ہیں۔ ایک مطبوعہ اور ایک وہی ۱۱۵۲، مربعات اور تین اور۔ ان کاغذات میں جو مسودہ یا مبیضہ یا منتشر سے مجتمع ہونے کے قابل ہوں، یہی محنت گوارا فرمایئے اور مع اس پہلی کتاب کے کہ آپ کے پاس ہے، بصیغہ رجسٹری بھیجئے کہ اس کی بھی یہاں نقل لے لی جائے۔ بملاحظہ حاجی صاحب حامی سنت سلام سنت، والسلام۔

جو خط آپ نے میاں جان خاں مرادآبادی کے نام بھیجا وہ اب تک امانت رکھا ہے۔ اس وقت تک وہ تشریف نہ لائے۔ یہاں چارشنبہ کی عید ہوئی۔ بعض مجہول شہادتیں رویت کی گزری تھیں، وہ شرعاً قابل اعتماد نہ تھیں۔ وہاں رویت ہوئی، یا ثبوت

شرعی ہوا، یا کیا؟ والسلام۔

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۲۱ رشوال روز سہ شنبہ ۳۴ھ

(۲۰)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

نحمدہ نصلی علی رسولہ الکریم

جان پدر بلکہ از جاں بہتر ولدی الاعز مولانا ظفر الدین جعلہ اللہ کاسمہ ظفر الدین آمین ۔

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

قریب تین مہینے ہوئے کہ مکان سے جدا ہوں، ہفتوں میں ڈاک جمع ہو کر مجھے ملتی ہے۔ آپ کے تین خط ایک ساتھ پائے۔ رسالہ نور الفرقان بین جند الالہ وحزب الشیطان صاف شدہ تھا۔ مصطفیٰ رضا نے دو دن تلاش کیا نہ ملا۔ ناچار اس کا اور اعتقاد الاحباب فی الجمیل والمصطفیٰ والآصحاب کا مسودہ بھیجتا ہوں۔ بعد فراغ باحتیاط ملے۔ رجسٹری کا وقت بہت کم رہا، اس لیے اسی قدر پر اقتصار، اور دعا و برکات دارین بسیار از بسیار۔ والسلام......

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۱۴ر صفر المظفر روز جان افروز دوشنبہ ۳۵ھ

(۲۱)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

مولانا المکرم ذی المجد والکرم ولدی الاعز مولانا مولوی ظفر الدین جعلہ اللہ تعالیٰ

کاسمہ ظفر الدین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

وہابیہ خذلھم اللہ تعالیٰ نے تین جگہ شور مچا رکھا تھا۔ بھاگل پور، فیروز آباد، راندیر۔ بھاگلپور کا نتیجہ تو یہ ہوا کہ آپ کو اس اشتہار اور مولانا مولوی نعیم الدین صاحب کے خط سے واضح ہوگا۔ یہ خط اصل ہے، بعد ملاحظہ واپس ہو۔ فیروز آباد میں ایک صاحب مورچہ لیے ہوئے ہیں اور انشاء اللہ تعالیٰ وہاں حاجت نہ ہوگی۔ 'راندیر' میں ابھی کوئی آدمی کام کا نہ گیا۔ وہاں ضرورت پڑتی معلوم ہوتی ہے۔ میں نے فاتحان بھاگل پور کو آج ہی لکھ دیا ہے کہ طیار رہیں، مگر انہوں نے وہاں سے کلکتہ جانے کو لکھا تھا اور شاید ابھی انہیں اطراف میں ان کا قیام مناسب ہو۔ لہٰذا آپ 'راندیر' جانے کے لیے طیار رہیں۔ میرے تار کا انتظار کریں۔

والسلام مع الاکرام۔

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۸ر رجب المرجب ۳۴ھ

(۲۲)

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

نحمده ونصلی علی رسوله الکریم

ولدی الاعز مولانا مولوی ظفر الدین جعله اللہ تعالیٰ کاسمه ظفر الدین المتین آمین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مولوی عبداللہ صاحب کا کوئی تختہ اوقات مدراس یہاں نہیں آیا، صرف ایک چھوٹے رسالے تحفۃ المصلی کے کہ سمت قبلہ میں ہے، دو نسخے ایک پلندے میں آئے تھے۔

وقت کا قاعدہ یقیناً وہی ہے کہ جب عرض ومیل متفق الجہت ہوں، تفاضل لیا جائے گا۔ یعنی ان میں جو اصغر ہوا کبر سے تفریق کیا جائے گا، عرض ہو خواہ میل۔ تو مدراس جس کا عرض یج ء (۴-۱۳) ہے، ی کج (۲۳-۱۰) ہوا۔ نیز وہ شہر جس کا عرضِ شمالی یج ن (۵۰-۱۳) ہو، اس میں بھی رأس السرطان کا بعد اقل وہی ی کج (۲۳-۱۰) ہوگا۔ غایت یہ کہ مدراس میں یہ بعد سمت الراس سے شمالی ہوگا، اور اس شہر میں جنوبی۔ دونوں نصف اور ان کی جیبیں، اور قاطع میل سب بدستور رہیں گے، اور فرق وقت بوجہ قاطع عرض ہوگا۔

مثلاً صبح وعشائے رأس السرطان یہ مدراس کا حساب بھیجتا ہوں۔ یہاں مجموعہ اربعہ ۸۵۹۲۷۸۶ء۹ ہوا؛ اور وقت عشا ۴-۴۶-۷ آیا اور اس شہر میں مجموعہ ۹۲۸۴۶۱۹ء۹ ہوا، اور وقت عشاء ۳۱-۵۹-۸ آیا۔ ایک گھنٹے دس منٹ سے زیادہ فرق ہو گیا۔

طلوع وغروب کہ آپ نے نکالے یہی صحیح ہیں، جن کی صحت اس پرچہ موامرہ مرسلہ سے ظاہر۔ یہ حقیقی وقت ہیں اور راس السرطان کی تعدیل الایام مزید ۳۴ء۳۴-۱-۰ اور وسط ہند سے فصل غربی مدارس ۹ تو مجموعہ ۳۴-۳۴-۱۰-۰ بڑھانے سے مدراس کا وقت ریلوے حاصل ہوگا۔

طلوع ۹ء۷ ۰۵-۳۳-۵-۳۴ء۳۴-۱۰-۰=۱۳ء۴۰-۴۲-۵

غروب ۲۱ء۵۴-۲۶-۶+۳۴ء۳۴-۱۰-۰=۵۵ء۲۸-۳۷-۶

یہ وقت غروب وہی ہے، جو آپ نے نکالا۔ تین سکنڈ کا تفاوت اِن فرقوں سے ہوا۔ آپ نے میل کج کو نح (۵۸-۲۶-۲۳) لیا۔ جو ۲۳ر جون سنہ حال کو گرینچ کے نصف النہار کا تھا، اور میں نے کج کز (۵۸-۲۶-۲۳) لیا۔ جو ۲۳-جون سنہ حال کو گرینچ کے نصف النہار کا تھا، اور میں نے کھ کر (۲۷-۲۳) جو باسقاط خفیف ثوانی میل کلی ہے۔ پھر آپ نے بعد سمتی اُفقی مطلق حسب دستور سابق کہ میرے یہاں معمول تھا ص لب نا (۵۱-۳۲-۹۰) لیا ہوگا اور اب میں ص ک مہ (۴۵-۳۴-۹۰) رکھتا ہوں۔ البتہ طلوع میں ۳۹ سکنڈ کا تفاوت آنا اس پر دال ہے کہ آپ نے تعدیل الایام ۵۲-۱-۰ لی، جو

۲۳ جون کی تعدیل مرصدی ہے؛ اور ۰ منٹ فصل طول مل کر ۵۲-۱-۰ دونوں وقت حقیقی غروب و طلوع پر زائد کیے۔

دلیل یہ کہ آپ کے یہاں معدل بہ تعدیل ریلوے وقت غروب ۲۵-۳۷-۶ اس کا تمام ۳۵-۲۲-۵؛ اور طلوع ۱۹-۴۴-۵۔ تمام غروب ۳۵-۲۲-۵ = ۴۴-۲۱ نصفہ ۵۲-۱۰-۰ وہی منٹ وہی سکنڈ آگئے، جو تعدیل مرصدی ۲۳ جون میں تھے۔

اس سے ثابت ہوا کہ آپ کے یہاں وقت حقیقی غروب ۳۳-۲۶-۶ آیا، اور طلوع ۲۷-۳۳-۵، تو آپ کے یہاں اور یہاں کے محسوب میں ۲۱ سکنڈ کا تفاوت ہے۔ خیر ایسا کثیر نہیں۔

مدراسی صاحب یقیناً وجہ صحت نہیں رکھتا کہ غروب ساڑھے تین منٹ کم ہے، اور طلوع سوا چار منٹ زیادہ اور اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ انہوں نے طلوع وغروب نکالنے کا قاعدہ ہی استعمال نہ کیا، بلکہ معمول عوام بے علم کی طرح طلوع وغروب نجومی (حقیقی مرکزی) لے کر ان میں تعدیل ریلوے ملا دی۔

ظل میل راس السرطان ۹،۶۳۷۲۶۴۶

+ظل عرض مدراس ۹،۳۶۵۶۶۴۱

=۹،۰۰۲۹۸۷ جیب

اس جیب کی قوس تقریباً مر (۴۷-۵) ہے، جس کا وقت کج ح (۸-۱۳-۰)

☆ غروب نجومی وکج ح (۸-۲۳-۶) طلوع نجومی ولونب (۵۲-۳۶-۵)

☆ وکج ح (۸-۲۳-۶) + ی نب (۵۲-۱۰-۰) = ولدہا (۰۰-۶-۳۴) غروب۔ ح لونب (۵۲-۳۶-۵) + ی نب (۵۲-۱۰-۰) = مرمد (۰۰+۴۸-۵) طلوع۔

اور دقائق تعدیل بھی انہوں نے ظاہراً وہی ی نب (۲۲-۱۰) لیے ہیں۔ یہ ان کا منشاء غلط ہے۔

رہا وقت عشاء وہ انہوں نے صحیح دیا ہے۔ پرچہ حساب ملاحظہ ہو۔ وقت حقیقی ۰۴-۴۶-۷ + تعدیل ریلوے ۳۴-۱۰-۰ = ۳۸-۵۶-۷ یہ وقت ہوا۔ سکنڈوں میں فرق ہے وبس۔

میں نے آپ سے کے تعدیل ریلوے ۳۴،۱۰ دریافت

۷۵۷۳۸

کرنے کو کہا تھا، جن کا ذکر مسئلہ جناب شاہ بدر الدین صاحب میں تھا، اس کا جواب آپ نے کچھ نہ دیا۔ اب مولوی عبداللہ صاحب احقر کے رسالہ تحفۃ المصلی میں انڈیا سروے رپورٹ کا حوالہ اور اس سے انہوں نے بلاد حیدر آباد دکن ودیگر بلاد حافظہ بمبئی کا طول وعرج لیا ہے۔ ان بلاد کی کتاب کی مجھے بھی ضرورت ہے۔ جو آج تک نہ ملی۔ ان صاحب سے آپ کی ملاقات ہے۔ اس انڈیا سروے رپورٹ کا حال دریافت کیجیے، اس میں کیا کیا ہے؛ اور کہاں سے ملتی ہے؟

جلد اوّل ابھی قدرے باقی ہے۔ بعد ماہ مبارک شاید پوری طبع ہو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔ والسلام......

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۹/ماہ مبارک ۳۵ھ

(۲۳)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ولدی الاعز المکین مولانا المکرم ذی العلم المتین جعلہ المولی کا سمہ ظفر الدین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

۲۲/ذی قعدہ سے آج ۲۲/ربیع الاول شریف تک کامل چار مہینے ہوئے کہ سخت علالت اٹھائی۔ مدتوں مسجد کی حاضری سے محروم رہا۔ جمعہ کے لیے لوگ کرسی پر بٹھا کر لے جاتے اور لے آتے۔ ۱۱/محرم شریف سے بارے حاضری کا شرف پاتا ہوں۔ لوگ بازو پکڑ کر لے جاتے ہیں۔ نقاہت وضعف اب بھی بشدت ہے۔ دعا کا طالب ہوں۔ اس بیماری میں المنک ۱۹۱۸ء منگائی یاد نہ رہی، نومبر میں منگائی، جواب ملا کہ ہو چکی، ۱۵/دن کے بعد آئے گی۔ جسے ایک مہینہ سے زیادہ ہو چکا۔ شملہ لکھا کہ شاید وہاں ہو، آج وہاں سے بھی جواب آ گیا۔ آپ نے اگر ہو تو ۲۰/۲۵ روز کے لیے بھیج دیجیے، مگر فوراً فوراً۔ والسلام بچیوں کو دعا۔

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۲۳/ربیع الاول شریف لیلۃ الاثنین ۳۴ھ

(۲۴)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

مولانا المکرم اکرمکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

**کاشف الاستار** شریف کی نسبت خیال تھا کہ رضا حسین کے پاس ہے۔ وہ گاؤں میں رہے، بدایوں رہے، پریشانیاں رہیں۔ اب ان سے پوچھا۔ کہا: میرے پاس نہیں۔ اب مکان میں دیکھی گئی، تو نکلی۔ اس کے تین نسخے مجرب ارشاد ہوئے ہیں۔ ایک جس میں زعفران، سنبل خار اور پوٹا سکی ہے، یہ نسخہ مع ترکیب اور چھوٹی بیاض میں بھی ہے۔ جو آپ یہاں سے نقل کے لیے لے گئے تھے، ضرور آپ کے پاس ہوگا۔ فرق اتنا ہے کہ اس میں ہر (چیز) دو ماشہ ہے، اور **کاشف الاستار** شریف میں زعفران اسی قدر ہے اور باقی دونوں دوائیں تین تین ماشہ۔ دوسرا جس میں اجوائین، تخم میتھی، تخم کنواڑ، کلونجی ہے۔ یہ بھی اس بیاض میں ہے، اس میں خوراک تین فلوس لکھی ہے اور کاشف شریف میں ۹ ماشہ۔ پھر ارشاد فرمایا ہے۔

محب یقینی دوست محمد خاں را ایں مرض در ہر دو دست رسیدہ بدو در بدن نیز جا بجا نمایاں شدہ بود۔ این ہر چہار ادویہ

مسلم آنچہ در چہار ناگشت وقت برداشتن می گنجید می خوردید۔ دریں عرصہ عزیزے گفت کہ دریں ادویہ بابچی واجمود نیز داکل بکنند ہم چناں شد۔ داغا برطرف شدند۔ پرہیز از شیر و ماہی بود۔

تیسرا نسخہ یہ ارشاد فرمایا جو اس بیاض میں نہیں اور فرمایا ہے۔

بامتحان رسیدہ۔ صندل سفید ا ماشہ، سم الفار، سنکھیا ا ماشہ، ہر دو را خوب تحق کردہ قدرے بر داغ سفید خوب بمالند، تا آنکہ آب از اں داغ برآید ہر دو وقت بمالند جوشش خواہد کرد۔ روغن برآتش داشتہ ٹکیہ برگ نیم در آں اندازد۔ وقتیکہ سوختہ شود بردارد۔ روغن صاف کردہ بر جراحت رساند۔ بہ خواہد شد۔ وبدن برنگ اصل میرسد۔ پسر خدا بخش مرحوم ازیں ادویہ صحت یافتہ۔ بہ تجربہ رسیدہ ست۔

امید ہے کہ بہ برکت انفاس کریمہ یہ نسخے ضرور نفع دیں گے۔ مولیٰ عزوجل شفا عطا فرمائے۔

لڑکی کا تاریخی نام ولیہ خاتون سمجھ میں آیا ہے۔ یہ تاریخ زبر و بینات میں ہے۔

| و | ل | ی | ہ | خ | ا | ت | ون |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۷۰۱۳ | ۱۱ | ۲ | ۲۰۱ | ۱۱۱ | ۴۰۱ | ۱۳ | ۱۰۶ |

۱۳۳۳

نقشہ ماہ مبارک پہنچا۔ جزا کم اللہ تعالٰی خیرًا کثیرًا اس بار عصر بھی نکالا اور بہت صحت کے ساتھ نکالا، مگر یہاں دونوں سیّد صاحب مدت سے کام کر رہے تھے اور آپ کے یہاں سے نقشہ آنے سے پہلے کاپی ہو چکی تھی، بے پرواہوں نے چھاپا بہت برا۔ جس کے سبب دوبارہ کاپی کرانی ہوئی، جس کا پروف اس وقت سامنے رکھا ہے۔ آج یا کل انشاء اللہ تعالیٰ بھیجوں گا۔ طبیعت اچھی نہیں رہتی ہے، ایک ہفتہ میں بخار کے تین دورے ہو چکے ہیں، دعا کا طالب ہوں۔

اب کی بار ختم سحری وافطار میں ایک ایک منٹ احتیاطی کم رکھا، اور عصر کا وقت کہ ہر روز موامرہ سے نکالا، بے کم وبیش پورا واقعی سکنڈوں تک رکھا ہے۔ بلکہ ہر وقت ثوانی تک لیا ہے۔

(۲۵)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ولدی الاعز مولانا المکرم اکرمکم وجعلک کاسمک ظفر الدین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کی مستعدی پر بحمدہٖ تعالیٰ بہت جی خوش ہوا۔ جزا کم (اللہ تعالٰی) خیرًا وبارك فیکم وبکم ولکم وعلیکم آج ۱۳، دن ہوئے 'راندیر' سے جواب نہ آیا۔ جواب آنے پر کچھ کہا جائے (گا) ظاہرًا وہی تحریر بعونہ تعالیٰ کافی ہوگی۔

جلد اوّل فتاوٰی کی فہرست بنوائی تھی اور اس کی کاپی بھی ہوگئی، اب جو میں دیکھوں نہایت غلط بنی۔ اب از سرنو اس کی

ترتیب ہے۔اس فہرست ہی کا چھپنا باقی ہے۔وحسبنا المولی ونعم الوکیل۔

آپ کا رسالہ مؤذن الاوقات آیا، نام بھی نہایت مناسب وموزوں پایا۔اس کے مقصد اوّل وخاتمہ کو ضرور دکھالینا چاہئے، اور تذھیب کا حرف بحرف قبل طبع دکھالینا فرض اہم ہے۔مولانا! کسی وقت اپنے آپ کو مشورہ احباب سے مستغنی نہ کرنا بہت مفید فی الدین ہے۔آپ کی تصانیف عافیہ، وافیہ، تقریب پر خوشی ہوئی، مگر کاش یہ وقت آپ نے 'بہشتی زیور' 'گوہر' کی قلعی کھولنے میں صرف کیا ہوتا، تو عمدہ ذخیرہ عقبی ہوتا، جہاں ان کتابوں سے گمراہ ہوئے جاتے ہیں۔وحسبنا اللہ ونعم الوکیل۔

میں نے آج کل ایک رسالہ سمت قبلہ میں لکھا ہے۔قواعد کے چاروں باب ہوگئے پانچواں باب قبلہ ہندوستان کا زیرتحریر ہے۔شاید کوئی رسالہ ھدایۃ المصلی مدراس سے آیا تھا جس میں غلط وباطل قاعدے سے سمت نکالی تھی وہ میں نے آپ کو بھیج دیا تھا۔وایک دوروز کے لیے بھیج دیجیے۔مدراس کا ایک اور عربی رسالہ ایسے ہی اغلاط پر مشتمل آیا ہے۔اس کے اغلاط کے ساتھ اس کے اغلاط پر بھی تنبیہ کردی جائے۔بمبئی حاطہ کی اب تک طول، عرض کی کتاب نہ ملی۔والسلام......

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۲۲/رجب ۳۴ھ

(۲۶)

۷۸۶

بحمدہ تعالیٰ فقیر نے ۱۴/شعبان ۱۲۸۶ھ کو ۱۳ برس کی عمر میں پہلا فتویٰ لکھا، اگر ۷دن اور زندگی بخیر ہے تو اس شعبان ۱۳۳۶ھ کو اس فقیر کو فتویٰ لکھتے ہوئے بفضلہ تعالیٰ پورے پچاس سال ہوں گے، اس نعمت کا شکر فقیر کیا ادا کرسکتا ہے؟ احباب سے گزارش ہے کہ اس تاریخ (کو) جمع ہوکر درود مبارک میلا د مبارک منعقد کریں تو بہتر اور رب عزوجل کی اس نعمت کا اعلان کریں کہ قرآن عظیم میں اعلان نعمت کا حکم ہے، اور حدیث میں فرمایا اعلان نعمت شکر ہے اور جو کاروائی فرمائیں، فقیر کو اطلاع بخشیں کہ دعائے خیر زائد کرے۔والسلام......

۷شعبان المعظم ۳۶ھ

(۲۷)

بِسْمِ اللهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

ولدی الاعز مولانا المکرم جعلہ اللہ تعالیٰ کاسمہ ظفر الدین آمین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

حسب وعدہ کل روز یک شنبہ باوصف دردسر رسالہ لکھ دیا۔مع نقل فتویٰ ہلال مرسل ہے۔مجھے دربارہ خضاب ان چند

کتابوں کی پوری عبارات درکار ہیں۔آپ کے پاس ہوں فبہا،ورنہ ایک دن کے لیے پٹنہ جا کر لائیے۔تاتارخانیہ، زادالمعاد ابن قیم، عقد الفرید لابن عبدبہ، نزھۃ المجالس ان کے سوا اگر اور کتب سے کہ میرے پاس نہیں، عبارات مستوعبہ ہوتو احسن۔ کتم اور وسمہ کی تفسیر ماورائے صراح...... وقاموس...... وتاج العروس...... وخالق زمخشری...... ومغرب مطرزی...... ومصباح المنیر...... ومختار الصحاح...... ونہایہ ابن اثیر...... ومجمع البحار...... وتحفہ ومخزن الادویہ...... وتذکرہ انطاکی...... وجامع ابن بیطار...... وانوا الاسرار بغدادی...... ومرقات...... واشعۃ اللمعات...... وفتح الباری...... وعمدۃ لقاری...... وارشاد الساری...... وشرح مسلم للنووی...... وشرح شمائل ترمذی للقاری...... وشرح شرعۃ الاسلام معلی زادہ...... وشرح مشارق الانولہ لابن الملک...... وتیسیر...... وسراج المنیر شروح جامع صغیر) اور کتابوں سے جو کچھ ملے تو اورعنایت ہو۔ پہلے آپ نے بہت کتابون کی عبارتیں اس بارے میں کہ اذان جمعہ زمانہ اقدس میں دروازہ پر ہوتی تھی ان تفاسیر سے کہ میرے پاس نہیں نقل کر کے بھیجی تھیں،وہ پرچہ باحتیاط رکھ دیا تھا،اب تلاش کیا نہ ملا۔بچیوں کو دعا......

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۱۵ اشوال المکرم روز جان افروز دوشنبہ

(۲۸)

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آج ۳؍شوال روز شنبہ وقت دوپہر آپ کا خط میں تاریخ تحریر ۲۹؍ماہ مبارک لکھی ہے کہ ۹؍جولائی تھی اور ڈاک کی مہر روانگی میں ۱۱؍جولائی اور مہر وصول میں ۱۳؍جولائی ہے، نیز آپ کا خط ۲۹؍رمضان میں لکھ رہے ہیں کہ رسالہ بھیجے ہوئے ۴/۵ روز ہوئے حالانکہ رسالہ ۳۰؍رمضان کو یہاں آیا تو ۲۸؍کو وہاں سے چلا، دوسرے دن روز پنجشنبہ یہاں عید تیسرا دن جمعہ مبارکہ کی عید جمعہ کے دن مجھ سے کام نہیں ہوتا۔ ہر سال روز عید یا ایک روز بعد تک درد سر رہتا ہے۔اس سال آج ۳عید تک ہے۔کل روز یکشنبہ انشاء اللہ تعالیٰ دیکھوں گا۔فتوائے تار کا کوئی نسخہ نہ رہا۔مصطفےٰ میاں سلمہ سے اسی وقت اس کی نقل کو کہہ دیا ہے۔کل یکشنبہ ہے ایک ہی وقت ڈاک جاتی ہے، اگر ڈاک کے وقت تک نقل ہو گیا تو بعونہ تعالیٰ کل روانہ ہو جائے گا۔درد ہی کی حالت میں رسالہ کچھ دیکھا، بعونہ تعالیٰ بہت اچھا لکھا ہے۔جزاکم (اللہ تعالی) خیرا کثیرا فی الدنیا والآخرۃ ۔کاش! یہ قوت دفع خباثات جہنمی زیور میں صرف ہو۔والسلام......

(۲۹)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

**ولدی الاعز مولانا مولوی محمد ظفر الدین صاحب جعل کاسمہ ظفر الدین**

**السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ**

عبارات تینوں بار کی آئیں، جزاکم المولی سبحانہ وتعالیٰ خیرًا کثیرًا شاید وہ کتابیں جن کو میں دیکھ چکا، اوران کی فہرست میں نے لکھ دی تھی، ان میں فتح الباری وجامع ابن بیطار کا نام لکھنا بھول گیا کہ آپ کو ان کی نقل کرنی ہوئی۔ شاید عقد فرید لابن عبد بہ وہاں نہ ملی کہ اس کی عبارت نہ آئی۔

تاتارخانیہ سے ایک عبارت علامہ طحطاوی نے حاشیہ در میں بالواسطہ نقل فرمائی ہے کہ انبیاعلیہم الصلوٰۃ والسلام کے نام پاک کے ساتھ علیہ السلام کا اختصار ع م لکھنا کفر ہے کہ تخفیف شان نبوت ہے۔ اب بھی بانکی پور جانا ہو تو اس عبارت کو ضرور تلاش کیجئے، اگر ملے بحوالہ کتاب وباب وفصل مع نقل عبارت اطلاع دیجیے۔ میں اس وقت اس کا تذکرہ بھول گیا، نیز عبارات خضاب میں مضمرات، شرح قدوری کا نام لکھنا بھول گیا۔ اس کی زیادہ ضرورت تھی۔ والسلام......

فقیر احمد رضا عفی عنہ

(۳۰)

۷۸۶

**مولانا المکرم اکرامکم**

**السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ**

خط آیا، اس کا جواب تو بعد کو ہو۔ پہلے یہ گزارش کہ ۲۸؍ذی قعدہ روز جمعہ کو آپ کا خط مژدہ ولادت صاحبزادہ طلب نام تاریخی میں آیا، میں نے اسی دن تہنیت کا تار دیا، اور اس میں تاریخی نام مختار الدین [۱۳۳۶ھ] لکھا۔ اس کی کوئی رسید نہ آئی۔ میں نے سمجھا کہ غیر ضروری جان کر آپ نے لکھی، اب کہ خط آیا اس میں بھی اس کا کوئی تذکرہ نہیں، تو ظن ہوتا ہے کہ تار پہنچا ہی نہیں، جسے بھیجے ہوئے آج ۱۶؍دن ہوئے اگر ایسا ہے اطلاع دیجئے کہ تار گھر مطالبہ ہو۔

فقیر قادری غفرلہ

(۳۱)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

(۱) جلد فتاویٰ اب تک آپ کو نہ پہنچی کیا عجب جب کہ مجھے بعد تقاضائے بسیا ملی۔ اب میں نے کہہ دیا ہے کہ ہدیۃً بھیجیں قیمت مجھ سے لیں۔

(۲) تحقیق میں تقصیر سے الزام ہوا، مگر بے تحقیق محض افواہ پر عید و قربانی صحیح نہ ہوئی۔ اگرچہ واقع میں دہم تھی کہ جس طرح صحت نماز کے لیے دخول وقت شرط ہے، یوہیں اعتقاد دخول بھی۔ اگر اسے شک ہے کہ ثبوت نہیں اور جزافاً نماز پڑھ لی فاسد ہوئی۔ اگرچہ وقت حقیقۃً ہوگیا ہو، یوہیں نماز عید بھی کہ مفسد خمس مفسد عیدین بھی ہے۔

امداد الفتاح و مراقی الفلاح و ردالمحتار میں ہے:

بشرط اعتقاد دخوله لتكون عبادة بنية جاز مة لان الشاك ليس بجازم حتى لو صل وعنده ان الوقت لم يدخل فظهر انه كان قد دخل لا تجزيه •

ردالمحتار میں امداد کے لفظ یہ ہیں:

وكذا بشرط اعتقاد دخوله فلو شك لم تصح صلاته وان ظهر انه قد دخل •

بدائع امام ملک العلماء میں ہے:

كل مايفسد سائر الصلوات ومايفسد الجمعة يفسد صلاة العيدين •

اور جب نماز نہ ہوئی قربانی بھی نہ ہوئی کہ شہر میں تقدم صلاۃ بشرط صحت اضحیہ ہے۔

والا فهو لحم قدمه لاهله كمانص عليه حديثا وفقها •

(۳) یہ گواہی کہ فلاں شہر والوں نے چاند دیکھا مقبول نہیں اگرچہ شاہد ایک جماعت ہو کہ یہ نہ شہادت علی الرویۃ ہے، نہ شہادت علی الشہادت۔

فتح القدیر و عالمگیریہ و بحر الرائق وغیرہا میں ہے:

لو شهد جماعة ان بلدة كذا رأوا هلال رمضان قبلكم بيرم وصاموا وهذا اليوم ثلثون بحسابهم ولم ير هولاء الهلال لا يباح فطر غد ولاترك التراويح فى هذه الليلة لانهم لم يشهدوا بالرؤية ولا على شهادة غير هم انما حكوا رؤية غيرهم •

استفاضہ کہ بعد تحقیق معتبر ہے، خاص اس شہر کا جہاں حاکم شرعی ہو کہ اب یہ شہادت علی الحکم ہوگی۔

تنبیہ الغافل الوسنان میں ہے:

لما كانت الا ستفاضة بمنزلة الخبر المتواتر وقد ثبت بها ان اهل تلك البلدة صاموا لزم العمل بها لان المرا دبها بلدة فيها حاكم شرعى •

ردالمحتار میں ہے:

فكانت تلك الا ستفاضة بعمنى نقل الحكم المذكور •

حاکم شرعی، سلطان اسلام یا قاضی مولی من قبلہ یا امور دینیہ میں فقیہ، بصیر، فقہ اہل بلد نہ آج کل کے عام مولوی، یہی جواب سوال (۴) ہے۔

درسی کتابیں پڑھنے پڑھانے سے آدمی فقہ کے دروازہ میں بھی داخل نہیں ہوتا، نہ کہ واعظ جسے سوائے طلاقت لسانی کوئی لیاقت جہاں درکار نہیں۔ خصوصاً جب کہ خاص مسائل رویت ہلال میں جمیع ائمہ سے تفرد ہو والمسئلة فی الحديقة النديه عن فتاوىٰ الامام العتابی •

(۵) یہ مولیٰ علی سے نہ فرمایا بلکہ مولیٰ علی نے فرمایا: کرم اللہ تعالیٰ وجہہ یہ اثر کسی کتاب حدیث سے نظر میں نہیں، فقہا نے ذکر کیا، اور ساتھ ہی فرمایا یہ اسی عام کو تھا، نہ عام کو۔

فتاویٰ کبریٰ وخزانۃ المفتین میں ہے:

ما یروی ان یوم نحر کم یوم صومکم کان وقع ذالك العام لعینه دون الابد وجیز •

امام کردری میں ہے:

ماینقل عن علی رضی اللہ تعالیٰ عنه ان اوّل الصوم یوم النحر لیس بتشریع کلی بل اخبار عن اتفاقی فی هذه السنة واللہ اعلم ۔

(۶) یہاں کاتب کوئی نہیں، نقل کی دقت ہے۔ آپ نے جہاں تک نقل کرلیا تھا، اس کا آخر لکھ بھیجئے کہ اس کے بعد کا بقیہ لکھنا کل کے اعتبار سے کچھ تو آسان ہوگا۔

میں نے کل عصر کے بعد مولوی امجد علی صاحب کو قیمت فتاویٰ کے روپے دے دیے، اور تاکید کردی کہ صبح ہی آپ کو پلندہ بھیج دیں۔ انہوں نے ایک روپیہ پھیر دیا کہ اس قدر کے اجزا ان کو پہلے بھیج چکا ہوں اور کل اتوار ہے۔ میں نے کہا کہ کل ۹ بجے تک آپ بھیج سکتے ہیں؟ انہوں نے وعدہ تو کیا ہے۔ نعمت تازہ کی خیریت سے اطلاع دیجئے اور کہ تہنیت کا تارمع تاریخی نام مختار الدین کہ آپ کے نام سے ملتا ہوا بھی ہے، جو میں نے ۲۸، ذی القعدہ ۳۶ھ روز جمعہ کو بھیجا، کیا آپ کو ملا؟ والسلام......

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۱۵ / ذی الحجۃ الحرام یوم الاحد ۳۴ھ

(۳۲)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نحمده ونصلی علی رسوله الکریم

ولدی الاعز جعله اللہ تعالیٰ کاسمه ظفر الدین آمین

السلام علیکم ورحمة اللہ وبرکاته

آپ کا کارڈ کل ہی مطبع میں بھیج دیا تھا۔ شام کو مولوی امجد علی صاحب سے دریافت کئے پر معلوم ہوا کہ انہوں نے وہ اجزاء

ریلو کیے۔ حالاں کہ میں کہہ چکا تھا کہ قیمت میں دوں گا اور انہوں نے ایک روپیہ واپس کر دیا تھا اس گمان پر کہ بقیہ جا چکے ہیں۔
خیر اب وہ روپیہ بھیجتا ہوں۔
فتوائے تکفیر عبدالماجد بھیجتا ہوں۔ یہ پرچہ صحیفہ سے منگا لیجیے اور اس کے مطابق تصحیح کر لیجیے یا اس کی نقل فرما لیجیے۔
مشرومہ میں مولوی عبدالمجید فرنگی محلی کا فتویٰ چھپا تھا، جس میں سائل مغوی نے دھوکا دیا۔ کیا مولوی عبدالباری کا کوئی اور فتویٰ چھپا ہے؟ اور ان کو بھی دھوکا دیا گیا، یا دیدہ و دانستہ سیاسی علت نے کفر کو اسلام بنایا؟ اس فتویٰ کی بہت ضرورت ہے۔ وہ پرچہ مشرومہ جہاں سے ملے بھیج دیجیے، ورنہ حرف بحرف اس فتویٰ کی نقل مع نمبر پرچہ مشرومہ۔
دس روپے کہ آپ نے بھیجے بعونہ تعالیٰ حسنہ جاریہ ہیں، ان تین بلکہ زیادہ کے نام لکھ بھیجئے جو مستطیع نہیں اور مستحق ہیں۔
والسلام۔ بچیوں کو اور نعمت تازہ کو دعا......

فقیر احمد رضا عفی عنہ ۲۱ ؍ ذی الحجہ یوم الاحد ۳۴ھ

(۳۳)

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ولدی الاعز جعل کاسمہ ظفر الدین آمین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

دس روپے آنے، نو کی اہل علم کے لیے تین جلدیں خریدیں۔ ایک آج بانکی پور رجسٹری کر دی، ۱۳ ؍ مع رجسٹری صرف ہوئے، تین آنے آپ کے باقی ہیں، کیا کیے جائیں؟ مولوی عبدالباری کی تحریر ایک صاحب نے بھیج دی، اب اس کی حاجت نہیں۔ جمعہ گزشتہ کو مواخذہ کی رجسٹری بھی گئی، جو ۳۰ ؍ ذی الحجہ کو لکھنؤ پہنچی۔ ۳ ؍ محرم کو ڈاک کی رسید آ گئی، جواب کا انتظار ہے۔
آپ نے دربارہ اذان جو عبارات نقل کر کے بھیجیں، ان میں ایک عبارت یہ ہے۔ تفسیر سفی جلد ۹ ص ۲۳ بعینہٖ اسی شکل سے یہ لفظ ہے کہ کس وف پڑھا جاتا ہے۔ کیا یہ بیہقی ہے؟ اور ہے تو کون سے بیہقی ہیں؟ صاحب سنن، صاحب کفایہ، صاحب شامل؟ آپ کے ایک پرچہ پر تصانیف منقول عنہا کے نام و مصنف لکھے، اس میں یہ متروک ہے، اس کی ضرورت ہے۔ نیز جو عبارت ان کی نقل کی اگلاط و اسقاط پر مشتمل ہے، پہلے پلندہ میں یا روپیہ کا نوٹ بھیجا تھا۔ اس کی رسید معلوم نہ ہوئی۔ نعمت تازہ اور بچیوں کو دعا۔ والسلام ۵ محرم شریف ۳۷ھ

خط میں جتنی باتیں جواب طلب ہوا کریں سب دیکھ لیا کیجیے کہ مجھے ایک ہی بار لکھنے کی فرصت نہیں۔ والسلام......

(۳۴)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

مولانا المکرم اکرامکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ نے فرمایا تھا وہ شنبہ کے دن بانکی پور سے عبارت ونام مصنف بھیج دیں گے جسے آج ۱۲ دن ہوئے ظاہراً انہوں نے توجہ نہ کی۔ جلد فتاویٰ کو بھیجے ہوئے مدت ہوئی، اس کی رسید بھی نہ آئی۔ مولوی عبدالباری کو تین رجسٹریاں طلب کی گئی ڈاک کی رسیدیں آ گئیں، مگر اودھ شہر خموشاں ہے، اور کیوں نہ ہو کہ کفر کو اسلام، اسلام کو کفر بنالیا اور اخباروں نے کہ کفر چھاپنے ہی کے لیے ہیں، چھاپ دیا۔ اسلام کا قول کون چھاپے گا؟ اور اگر کوئی رسالہ چھپا، تو کون دیکھے گا؟ لہٰذا کفری دنیا میں اپنی ہی بات بالا رہتی سمجھ لی۔ دس ی ع ل م ال ذی ن ظ ل م وا الآیہ الحق حدیث حق ہے جب آیت اتری کہ تم دیکھو گے، لوگوں کو دین میں فوج فوج داخل ہوتے ہیں: وسیخرجون منھا افواجا کم ادخلوا افواجا یہ وہی وقت ہے۔ ایک ملعون کفر بکتا ہے، ہزار اس کے پیچھے اسلام چھوڑ کر مرتد ہو جاتے ہیں۔ والعیاذ بہ تعالیٰ نعمت تازہ اور بچیوں کو دعا۔ والسلام ۲۳ محرم الحرام ۱۳۳۷ھ

ہاں ایک جواب مولوی سلامت اللہ فرنگی محلی کے نام سے بھجوایا ہے کہ ہم نے خوب تحقیق کر لیا۔ ہم فضول باتوں میں وقت ضائع نہیں کرتے ہم نے خود عبدالباری سے دریافت کر لیا اس نے کہا کہ میں نے کوئی کفر نہ کیا بس ختم شد اور ایک دھمکی یہ دی کہ ہم سلطنت کفر مٹانے کی فکر میں ہے تم اس میں ساتھ نہیں دیتے، جو جواب تم اس کا دو گے وہی ہم عدم تکفیر مرتد کا دے لیں گے اور چالاکی یہ کی کہ خط سلامت اللہ کی طرف سے اور اس کا کاتب بھی کوئی اور من جانب سلامت اللہ۔

(۳۵)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نحمدہ ونصلی علیٰ رسولہ الکریم

مولانا المکرم ذی المجد والکرم ولدی الاعز جعل کاسمہ ظفرالدین آمین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

ایسی جگہ اگر اعلاء کلمۃ اللہ پر قدرت ہو اعظم قرب ہے۔ مگر نقار خانہ میں طوطی کی آواز کون سنتا ہے۔ احتمال ضرور زائد ہے' یہ تو رائے ہے اور قواعد سے دیکھا جائے تو جواب آیا۔ قبیح بہرۃ

برادرم حافظ یقین الدین صاحب کے جو تعلقات اس فقیر سے ہیں آپ پر مخفی نہیں' یہ آپ کی محبت کاملہ کے اعتماد پر اپنے خوردسال بچوں کو آپ کی نگرانی میں تعلیم دیتے ہیں۔ امید کہ بعونہ تعالیٰ نتیجہ احسن ہو۔

دورسالوں کے ۴،۴ نسخے حاضر۔ نورالعین مختارالدین کو توال کرناج تصدق کیجئے' اور ایک راس اس کی طرف سے ذبحہ

